باذوق مردوں اور باوقار خواتین کے لیے جسے بچے بھی پڑھ سکتے ہیں
لاہور
133
ماہنامہ
# عبقری
جولائی 2017ء شوال المکرم 1438 ہجری
گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

قیمت فی شمارہ 50 روپے

## قرآن کو صرف چوما اور تمام امراض ختم

اہل بیت علیہم السلام کے آفتاب و ماہتاب
## حضرت علی رضی اللہ عنہ! فضائل و مناقب

گھریلو مشکلات، الجھنوں کے چھٹکارے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میموری کارڈ میں دفتر ماہنامہ عبقری میں دستیاب ہیں۔

## یہ تعویذ لو! ساری بے سکونی ہمیشہ کیلئے دور

- مضبوط جسامت پرسکون اعصاب چاہیے! تو کیلے کھائیے!
- بچے کی پیدائش سے لیکر جوانی تک کے آزمودہ اعمال
- ہر حاجت پوری کروانے کیلئے اسم اعظم جان لیں!
- وظیفہ پڑھا! جس نے جادو کروایا وہ نظر آگیا
- سچ میں تین آک کے پھول اور کالا یرقان ختم!




## بدبودار سانس! چند گھریلو نسخے آزمالیں

## غٹاغٹ لسی پینے والے خوش ہوجائیں!



## دولت کے ڈھیر لگانے کا فارمولا

روحانی ٹوٹکہ آزمایا
## نارمل ڈیلیوری اور 2 چاند سے بیٹے ملے

عبقری گروپ آف میڈیا
YouTube.com/UbqariTasbeehKhana
facebook.com/ubqari
www.ubqari.org
اخبار عبقری ★ عبقری ویب چینل ★ عبقری سوشل میڈیا

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (صرف درس)

کراچی: 15 اکتوبر بروز اتوار دوپہر ایک بجے
بمقام صائمہ ٹریڈ ٹاور بالمقابل جنگ پریس آئی آئی چندیگر روڈ کراچی۔ 0322-4688313

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور ورثہ محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش ونگارشدہ پرانے دروازے، کھڑکیاں، شیڈ، اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبے، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، اینٹیں، ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت باامان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا۔ آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)



## کاغان بغیر ٹوکن حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم سے بالمشافہ ملاقات:

15 اور 16 جولائی 2017ء بروز ہفتہ، اتوار صبح 8 بجے چیف آف کاغان سید مزمل شاہ صاحب کی رہائش پر شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی مخلوق خدا کا بغیر ٹوکن روحانی اور جسمانی علاج فرمائیں گے۔ اجازت عام ہوگی۔ **کاغان میں کلینک کے اوقات:** ہفتہ کی صبح 8 بجے سے لے کر شام 3 بجے تک کلینک ہوگا پھر اسی طرح اتوار کی صبح 8 بجے سے لے کر شام 3 بجے تک کلینک ہوگا۔ نوٹ: رہائش اور طعام کا انتظام وہاں ہرگز نہیں ہوگا۔ ہر فرد اپنا انتظام خود کرے گا۔ مزید تفصیلات کیلئے: 0322-4688313

اپنی نسلوں کے تحفظ، مشکلات سے چھٹکارا، گھریلو الجھنوں سے نجات، روحانی اور فوری امداد کیلئے عبقری کی پرانی فائلیں پڑھیں اور گفٹ کریں۔

عَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿٧٦﴾ فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٧٧﴾ القرآن

بیاد: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

زیرسرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری دامت برکاتہم العالیہ

شمارہ نمبر 1 | جلد نمبر 12 | جولائی 2017ء شوال 1438 ہجری، سرائیکی ماہ عیدالہ

فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور جولائی 2017ء

مرکز روحانیت وامن کا ترجمان

ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی، محمد محسن انصاری، میاں محمد طارق، امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 50 روپے | سالانہ ممبرشپ 1080 روپے (رجسٹرڈ ڈاک) بیرون ملک سالانہ 64 امریکی ڈالر



## فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں

## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

**قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ کا فرمان:** ہم نے پاکستان حاصل کرلیا ہے' لیکن یہ ہمارے مقصد کی ابتدا ہے۔ ابھی ہم پر بڑی ذمہ داریاں ہیں۔ حصول پاکستان کے مقابلے میں اس ملک کی تعمیر پر کہیں زیادہ کوششیں صرف کرنی ہیں اور اس کے لیے قربانیاں بھی دینی ہیں۔ (پاکستان میں پہلی عیدالفطر کے موقع پر خطاب)

**مزید ایک جگہ فرمایا:** ہمیں کبھی بھی تہذیب و شرافت کو ہاتھ سے نہیں چھوڑنا چاہیے۔

| | |
|---|---|
| منزل و مقصودِ قرآں دیگر است | رسم و آئینِ مسلماں دیگر است |
| در دلِ اُو آتشِ سو زندہ نیست | مصطفی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم در سینۂ اُو زندہ نیست |

ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے' وہاں سالہاسال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے' برتن' جوتے' فرنیچر' رضائیاں' اپنی زکوٰۃ' صدقات' عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے' یقیناً یہ کسی مستحق کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بلٹی کرادیں شکریہ!

رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی' سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں' کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں' سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں' رسائل' ڈائجسٹ' میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں' ایڈیٹر عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں' وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک' ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔

خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت وامن

عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ چوک مزنگ چونگی لاہور (عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے)

فون / فیکس 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803 || E mail:contact@ubqari.org

محمد طارق محمود نے ... سے اظہار سنز ریٹی گن روڈ لاہور سے چھپوا کر مزنگ لاہور سے شائع کیا

مزنگ چونگی ... طرف مسجد کے ساتھ عبقری اسٹریٹ کے آخر میں عبقری کا دفتر ہے۔

**رزق میں کشادگی:** ہر روز نماز فجر کے بعد 101 مرتبہ یااللہ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھیں اس سے ان شاء اللہ رزق میں کشادگی ہوگی اور غیب سے قرض کی ادائیگی کے اسباب پیدا ہونگے۔

ایڈیٹر کے قلم سے

# حالِ دل

## جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

## یہ باتیں بھی سننے کی ہیں!

اورنگزیب عالمگیر بادشاہ کی سچائی' صداقت' خلوص اور مخلوق کی خیرخواہی سے تاریخ کے اوراق بھرے پڑے ہیں اور ایک زمانہ جانتا ہے' مغل بادشاہوں میں وہ واحد بادشاہ ہے جو رزق حلال کی ایسی کوشش کرتا رہا جو اس دور میں ایک کم سے کم تر رعایا کا فرد کرتا تھا لیکن ایسا کرنا اس نے عار نہ سمجھا۔ ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ وہ رات کو بھیس بدل کر رعایا کی مال و جان اور عزتوں کا محافظ گلیوں اور بازاروں میں پھر رہا تھا بارش ہوئی اور تیز ہوئی' سخت سردی تھی' ایک ہندو کے مکان کی بالائی چھت ٹپکنے لگی اور اس کے کمرے میں پانی کا پرنالہ بہہ نکلا' وہ زور زور سے آواز دے رہا تھا' ہے کوئی شخص کہ جو یہ پانی بند کردے اور میں اس کو منہ مانگے پیسے دوں! بادشاہ شہنشاہ بھی تھا' تخت نشین بھی تھا' تاجدار بھی تھا لیکن ساتھ مزدور بھی تھا کہ صبح کا دال دلیہ کیسے چلے گا؟ اس کی آواز پر فوراً لپک کر اپنی خدمت کو پیش کیا اس نے کہا نیچے سے مٹی اٹھانی ہے اور دوسری منزل کی بالائی چھت پر ڈالنی ہے' بادشاہ پر بڑھاپا غالب تھا لیکن سفید پوشی غربت' جو اس نے اپنے اوپر خود غالب کی ہوئی تھی حالانکہ خزانے تو اس کے اپنے تھے لیکن وہ سمجھتا تھا یہ میرے نہیں رعایا کے ہیں' بوڑھی ہڈیوں نے برتن میں مٹی بھر کر اوپر لے جانا شروع کی خوب محنت کرکے مٹی ڈالی' گارا بنی' جمی اور پانی رک گیا' ہندو بنیا مالدار تھا بہت خوش ہوا' جب مزدوری کا وقت آیا تو اس نے کہا کہ اس وقت میرے سارے خزانے بند ہیں' رات کا وقت ہے اور میرا منشی نہیں ہے' آپ صبح میرے پاس فلاں جگہ آجانا میری دکان ہے اور آکر لے لینا۔ مزدور کہنے لگا: میں صبح نہیں آسکتا' میری اور مزدوری ہوتی ہے' جو دینا ہے ابھی دے دو' اسی اصرار میں وہ گھر گیا اور تین روپے لے آیا' اور کہا میں تو تجھے زیادہ دینا چاہتا تھا میں نے منہ سے' منہ مانگا نکالا تھا یہ تین لے لے' مزدور نے تین لیے اور چل دیا' مزدور نے وہ تین روپے اپنے ایک کاروبار میں لگائے اور کاروبار تھا گائے اور بکریوں کا' ان روپوں سے جتنے جانور ملتے تھے لے لیے' اور ایک بندے کو دے دیئے کہ ان میں جو بھی افزائش ہوگی وہ آدھی تیری اور آدھی میری' حالات نے کروٹ لی اور مال بڑھنے لگا اور حیرت انگیز طور پر مال اتنا بڑھ گیا کہ دن دگنی رات چگنی ترقی کی منازل طے کرتا ہوا لوگوں کی حیرت کا ذریعہ بن گیا' ادھر حالات نے اور کروٹ بدلی اور وہ ہندو گردش ایام میں غریب ہوگیا' ایک دفعہ کی بات ہے رات کو بادشاہ پھر رعایا کی مال و جان اور عزتوں کا محافظ بن کر بھیس بدل کر گلیوں اور بازاروں میں گشت کررہا تھا اس گھر کے قریب سے گزرا تو وہ سالہا سال گزرا پہلا واقعہ یاد آگیا لیکن محسوس کیا کہ اب حالات کچھ بدلے ہوئے ہیں اس گھر کے قریب ٹھہرا اور اپنے حالات کو یاد کرنے لگا تو اندر سے کچھ آوازیں آرہی تھیں ان میں کچھ آوازیں کانوں میں پڑیں اور وہ یہ تھیں کہ کیا دور تھا ہمارے پاس مال دولت تھی' ایک دفعہ ہماری چھت ٹپکی تھی اور ہم نے ایک مزدور کو منہ مانگے پیسے دینے کا اعلان کیا تھا اور وہ مزدور بھی کیسا دیوانہ تھا کہ تین روپے لے کر چلا گیا حالانکہ ہم نے تو اس کو بہت زیادہ مال دینے کا ارادہ کیا ہوا تھا پھر ٹھنڈی سانسیں لے کر وہ رونے لگ گئے کہ اب وہ وقت ہے کہ ہمارے بچے بھوکے ہیں اور ہم بھوک سے کروٹیں لے رہے ہیں اور ہمیں نیند نہیں آرہی' بادشاہ یہ بات سن کر تڑپ اٹھا' یہ بھی تو اس کی رعایا ہے' دروازہ کھٹکھٹایا اور جیب میں بہت سارے چاندی کے روپے تھے وہ انہیں دیئے' وہ نہیں لے رہے تھے اور پھر انہیں سارا قصہ سنایا کہ اس رات کا مزدور میں تھا اور میں دراصل تمہارا بادشاہ اورنگزیب عالمگیر (رحمۃ اللہ علیہ) ہوں' وہ گھبرا گئے' انہیں تسلی دی' ان کے گھر بیٹھے اور کہا کہ تمہیں پتہ ہے کہ ان تین روپے کا کیا ہوا؟ ان روپے سے میں نے سوداگری کی اور وہ سوداگری ایسی بڑھی' پھیلی' پھولی کہ میں ایک علیحدہ بادشاہ بن گیا اور اب مجھے کل کی فکر نہیں ہوتی بلکہ ایک بات کا احساس رہتا ہے کہ میں نے کل اب کس کس کو دینا ہے کہ اس کی رات اچھی گزرے' پھر بادشاہ نے ٹھنڈی سانس بھر کر عجیب بات کہی' دراصل میں بوڑھا آدمی ہوں' میں نے بڑھاپے میں اتنی زیادہ سیڑھیاں چڑھیں' شاہی جسم جس نے آج تک اتنی مشقت کو برداشت نہیں کیا' لیکن میں نے اپنی ساری طاقتیں' قوتیں اور صلاحیتیں جمع کرکے وہ مٹی ڈالنے کا پرمشقت کام کیا' ایک طرف سردی' بارش' کپکپاہٹ' بڑھاپا' سیڑھیاں مٹی اور محنت اور دوسری طرف میرے بچوں کیلئے رزق حلال اس عمل میں مجھے اتنی تکلیف ہوئی تھی کہ میں نے نیت کی یہ تین روپے میں نے بچوں پر خرچ نہیں کرنے بلکہ اس سے سوداگری کروں گا میں نے اس سے جانوروں کی سوداگری کی آج جانور میری توقع اور یقین سے کہیں زیادہ بڑھ گئے ہیں اور میں سمجھتا ہوں اس ہندو بنیے کو متوجہ کرتے ہوئے بادشاہ نے کہا یہ آپ کی وجہ سے ہے! اس مزدوری دینے کا ذریعہ تو آپ بنے تھے۔ قارئین! بادشاہ نے بنیے کو مالا مال کردیا' اس نے اس کے سارے قرض اتار دیئے اس کا کاروبار پھر چل پڑا کیونکہ وہ بادشاہ تھا جس کی رعایا میں مسلمان اور غیرمسلم سب کے حقوق تھے لیکن جو نقطہ جس کی طرف میں آپ کی توجہ دلانا چاہتا ہوں کہ رزق حلال ایک ایسا تحفہ اور نعمت ہے جو پھلتا پھولتا اور بڑھتا ہے وہ رزق حلال نوکری کی شکل میں ہے یا ملازمت کی صورت میں کہ آپ جس جاب کے پیسے لے رہے کیا اس کو سو فیصد ادا کررہے؟ ایک اللہ والے کے پاس ان کا ایک مرید آیا کہنے لگا حضرت میری تنخواہ ختم ہوجاتی ہے' میرے بچے زیادہ' اخراجات زیادہ وسائل تھوڑے ہیں دعا فرمائیں اللہ برکت دے! آپ نے فرمایا: مالک سے کہہ میری تنخواہ تھوڑی کردے' اس شخص نے حیرت سے درویش کا چہرہ دیکھا لیکن درویش کی بات کو یقین سے مانتا تھا اس لیے بغیر کسی دلیل کے خاموشی سے سر جھکائے واپس چلا گیا' اور جاکر اپنے مالک سے تنخواہ کم کرا لی' کچھ ماہ کے بعد آیا کہ حضرت اب حالات اور کمزور اور سخت ہوگئے ہیں تو درویش نے یقین کے لہجے کے ساتھ فرمایا کہ مالک سے کہہ تنخواہ اور کم کردے' درویش پر یقین' ان کی باتوں پر اعتماد' مالک سے پھر تنخواہ کم کروادی' اب چند ماہ کے بعد پھر آیا تو خوشحالی کے آثار اس کے ظاہر سے نظر آرہے تھے بہت حیران ہوا' اور کہنے لگا: حضرت! یہ کیا بات تھی؟ پہلے تو مہینے کے پہلے عشرہ میں یعنی دس تاریخ تک تمام میری جمع پونجی بھی ختم ہوجاتی تھی اب پورے مہینے کے بعد بھی میرا بہت سارا سرمایہ اور مال بچ جاتا ہے۔ درویش نے ٹھنڈی سانس لی' آسمان کی گہرائیوں کو ٹکٹکی باندھ کر گھورتے ہوئے بولے: دراصل تو جن جن خدمات کی تنخواہ لیتا تھا ان میں خیانت کرتا تھا چاہے وقت کی ہو یا کام کی' تیرے مال سے رزق سے برکت ختم ہوگئی تھی میں نے تیری تنخواہ کم کروائی اور تیری تنخواہ اتنی ہوگئی جتنا تو کام کرتا تھا کیونکہ وہ تنخواہ تیرے کام سے زیادہ تھی اس لیے وہ رقم باقی دوسرے مال کو بھی کھا جاتی تھی جب تنخواہ کم ہوئی برکت تیری طرف متوجہ ہوئی اور بڑھنا شروع ہوئی اور تیرا رزق حلال ہوا اور درویش نے جلالی لہجے میں فرمایا: جا! کبھی خیانت نہ کرنا' زندگی میں کسی چیز کی کمی نہیں ہوگی۔ قارئین! حلال کی راہیں کیسے تلاش کریں؟ یہ دو مثالیں میرے اور آپ کیلئے عبرت بھی ہیں اور نصیحت بھی! آیئے! پہلا قدم اٹھائیں اور اپنی گورنمنٹ کو کہہ دیں کہ اینٹی کرپشن کے نام پر جتنے بھی محکمے ہیں وہ بند کردیں آڈٹ کے نام پر جتنے بھی آفیسر ہیں انہیں کسی اور شعبے میں لگادیں محتسب اعلیٰ یا اس نام کے جتنے بھی محکمے ہیں انہیں کوئی اور نام دے کر ملک و قوم کی خدمت کا انہیں موقع دیں لیکن کرپشن بددیانتی چاہے وہ مال کی ہو یا وقت کی ہم نہیں کریں گے اور ہمارا وطن صاف ستھرا اور شفاف دیس ہوگا۔ ان شاء اللہ!

ہفتہ وار درس سے اقتباس

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ

درس روحانیت و امن

# آ! تجھے قطب بننے کا طریقہ سکھاؤں

جس شخص کے اندر ندامت کا جذبہ ہوگا کہ میں نے اللہ پاک کو راضی کرنا ہے، جن لوگوں کے حقوق میرے ذمے ہیں وہ ادا کرنے ہیں اور اسی جذبہ کو پورا کرنے میں لگ جائے اور اسی فکر میں اگر موت بھی آ گئی تو اللہ جل شانہٗ اس کی نیکیاں کم نہیں کریں گے اور جن کے حقوق تھے وہ اللہ اپنے خزانے سے عطا فرمادیں گے۔ ان کا گھر پورا کردیں گے۔

حقوق العباد اللہ خود پورے کردینگے!! جب کوئی شخص اللہ کی محبت' اللہ کے تعلق اور اللہ کے بندوں کو اللہ کی محبت میں لگانے کیلئے مارا مارا پھرتا ہے۔ گھر والے، رشتے دار، ماں باپ، بیوی بچے اس کی جدائیاں برداشت کرتے ہیں۔ ایسا بندہ قیامت کے دن جب رب کے حضور جائیگا سارے عزیز و اقارب، والدین، بچے جنہوں نے جدائیاں برداشت کی تھیں اکٹھے ہوکر اللہ کے حضور آجائیں گے اور کہیں گے: ''یا اللہ ہمارا حق ہمیں ملنا چاہیے چونکہ یہ عدل کا دن ہے۔'' اللہ جل شانہٗ ان سب کو سامنے کھڑا کریں گے کہ ان کا حق ادا کرو۔ پھر اللہ پاک خود فرمائیں گے (مفہوم ہے) یہ میری محبت میں اور میری مخلوق کی محبت میں مارا مارا پھرتا تھا۔ اس سے حق پا کر تمہیں جنت چاہیے؟ اگر میں اس سے حساب لیتا ہوں تو یہ جہنم میں جاتا ہے لیکن چونکہ مارا مارا پھرا تھا میری محبت میں تھا اسلیے میں تم سب کو اس کی وجہ سے جنت دے دیتا ہوں۔ **توبہ کرو اور پچھلی زندگی کو بھول جاؤ:** اپنے آپ کو معاف کرنے میں ایک چیز اور بتا دوں کہ توبہ کرنے کے بعد، اللہ جل شانہٗ کی طرف محبت کے قدم اُٹھانے کے بعد، جس گناہ سے توبہ کرلی ہے اُس گناہ کو بھولے سے بھی یاد نہ کرو۔ پھر اس پر کڑھنا چھوڑ دو۔ ان گناہوں کو یاد ہی نہ کرو۔ اگر لوگوں کے حقوق ادا کردیئے ہیں اور توبہ کرلی ہے یا ایسا گناہ تھا خطا تھی جس میں لوگوں کے حقوق نہیں تھے جس میں تیرا اور اللہ کا معاملہ تھا۔ وہ گناہ تو نے کرلیا اب پچھلی زندگی کو بھول جا۔ اس لیے بھول جا کہ اللہ کی ذات عالی پر یقین کرلے کہ اللہ نے معاف کردیا اور ایک عجیب بات یہ بھی ہے کہ اگر پھر بھی گناہ یاد آئے اور ندامت ہو تو ہر ندامت میں اس کا ایک درجہ بلند ہوتا جائے گا۔ کیوں؟ اس لیے کہ اس ندامت پر اس کے دل کو ٹھیس پہنچے گی۔ اس کا سر جھک جائے گا۔ اس کی پلکیں بھیگ جائیں گی۔ اسکی آنکھیں جھک جائیں گی۔ اس کی سانس میں ندامت اور شرمندگی ہوگی۔ اور میرے اللہ کو یہی چیز مطلوب ہے۔ کیسا خوش قسمت انسان ہے جو اللہ جل شانہٗ کی محبت کے راستے بھی تلاش کررہا ہے، اللہ کے سامنے ندامت بھی کررہا ہے اور اللہ کے سامنے رو بھی رہا ہے۔ اپنے جسم کو ہلکا پھلکا کرکے چلیں اور توبہ ایک ایسی نعمت ہے جو دنیا کے انسانوں کو گناہوں کے بوجھ سے ہلکا پھلکا کردیتی ہے۔ مجھے ایک صاحب کہنے لگے کہ: ہمارے ہاں کبھی دس فٹ برف پڑتی تھی اب صرف چھ انچ برف پڑتی ہے۔ کہاں گئی برف؟ کہاں گئی بارشیں؟ **توبہ اور معافی پچھلے گناہوں کو ختم کردیتی ہے:** باپ نے عاق نامہ چھپوایا، نافرمانی کی وجہ سے میں نے اپنے بیٹے کو اپنی جائیداد سے عاق کردیا۔ گھر سے نکال دیا' کاروبار سے لاتعلق کردیا۔ آج کے بعد یہ میرا بیٹا ہے ہی نہیں۔ اخبار میں چھاپ دیا۔ اب بیٹا باپ کے پاس گیا اور معافی مانگتا رہا، پہلے کئی مرتبہ معافیاں مانگیں اس نے توڑ دیں، پھر نافرمانی کی، باپ کو بڑا غصہ تھا، معافیاں مانگتا رہا اور ندامت کرتا رہا۔ آخرکار باپ نے معاف کردیا جب بیٹے کو معاف کردیا تو کیا اخبار کے اس اشتہار کی کوئی حیثیت باقی رہے گی؟ تو جو روز اللہ پاک سے معافی مانگتا ہے اور روز اللہ پاک سے توبہ کرتا ہے۔ اس سے بڑا خوش قسمت انسان کون ہوگا؟ جو انسان صرف اپنی ذات کو سامنے رکھ کر نہیں چل رہا بلکہ اس امت کہ ہر طبقے کو سامنے رکھ کہ چل رہا ہے کہ اللہ صرف مجھے نہیں اللہ ساری امت کو معاف کردے۔ تو اللہ بڑا کریم ہے معاف فرمادیگا۔ **قطب بننے کا آسان طریقہ:** حضرت مولانا کلیم صدیقی صاحب کے حوالے سے عرض کررہا ہوں کہ ان کو مولانا ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ: حضرت حاجی صاحب نے امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ سے فرمایا کہ: ''تجھے قطب بننے کا نسخہ بتاؤں؟'' انہوں نے کہا حضرت فرمادیجئے۔ فرمانے لگے: ''قطب بننے کا نسخہ یہ ہے کہ اگر کوئی غیر مسلم بغیر کلمہ پڑھے مرجائے تنہائی میں کسی کونے میں بیٹھ کر چند آنسو بہالیا کرو۔ اللہ تیرا درجہ قطب کا بنادے گا۔'' کتنا خوش قسمت انسان ہے جو صرف اپنی ذات کیلئے توبہ نہیں کرتا اور جو صرف اپنی ذات کے لیے نہیں روتا بلکہ پوری امت کیلئے روتا ہے اور پوری امت کیلئے توبہ کرتا ہے۔ **اپنے حقوق معاف کرانے پر اللہ کا عجیب انعام:** ایک اللہ والے تھے ان کے ساتھ اور بھی درویش سورہے تھے۔ رات کو ایک درویش کی رونے کی ہلکی ہلکی آواز آرہی تھی۔ صبح اُٹھ کر ایک اللہ والے درویش سے پوچھنے لگے کہ: سوتے ہوئے آپ کی ہلکی ہلکی آواز آرہی تھی۔ کیا آپ کوئی ذکر کررہے تھے؟ وہ درویش کہنے لگے: نہیں! بس ندامت کے کچھ جملے تھے، توبہ کی کچھ باتیں تھیں، اللہ تعالیٰ سے باتیں کررہا تھا اور اللہ جل شانہٗ سے عرض کررہا تھا کہ: یااللہ مجھے بھی معاف کردے اور ساری امت کو بھی معاف کردے۔ وہ درویش کہنے لگے: میں رات کو اللہ سے باتیں کررہا تھا۔ آپ کیوں پوچھ رہے ہیں؟ کوئی اہم بات تو نہیں تھی؟ وہاں موجود دوسرے اللہ والے کہنے لگے: تو کہتا ہے بات نہیں تھی؟ یہ تو بہت اہم بات تھی۔ بڑی خاص بات تھی۔ پوچھا کیسے؟ فرمانے لگے کہ: میں رات کو جب بھی کروٹ بدلتا تھا تمہارے جسم کے اوپر نورانی پھوار دیکھتا تھا۔ ہر طرف کرنیں، روشنیاں دیکھتا تھا، اور آپ کے جسم سے خوشبوئیں اُٹھ رہی تھیں۔ میں نے تو اتنا دیکھا کہ رات لائٹ بند تھی، کمرے میں اندھیرا تھا اور سردی کا موسم تھا لیکن کمرا بہت روشن تھا میں نے سوچا کہ کونسا ایسا عمل ہے جو آپ نے کیا ہوگا؟ وہ تو آپ نے بتایا ہے۔ اس درویش نے اپنے لیے بھی اللہ سے استغفار اور توبہ کی اور پوری امت کیلئے بھی کی۔ (جاری ہے)



## گناہوں والی زندگی سے توبہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا ایک دوست بہت پریشان تھا' میں نے اس کو بہت سمجھایا کہ نماز پڑھا کر اللہ سے دعا کیا کر اللہ تیرے مسائل حل فرمادے گا۔ مگر اس کو میری بات سمجھ ہی نہ آتی۔ ایک دن میں درس روحانیت و امن سننے تسبیح خانہ لاہور جارہا تھا تو اس نے بولا چل یار آج میں بھی تیرے ساتھ چلتا ہوں' میں بخوشی راضی ہوگیا اور اس کو گاڑی میں اپنے ساتھ بٹھالیا' اس نے درس سنا' جب درس سن کے باہر نکلے تو میں نے اس کی آنکھوں میں دیکھا تو اس کی آنکھیں بھیگی ہوئی تھیں۔ واپسی پر سارے راستہ میں درس سے متعلق اس سے کوئی بات نہ کی اور اس کو اس کے گھر چھوڑا اور خود گھر چلا گیا۔ صبح فجر کے وقت میں حیران رہ گیا کہ میرا دوست مجھ سے پہلے مسجد میں موجود ہے۔ نماز کے بعد اس نے بتایا کہ درس نے میری زندگی بدل کر رکھ دی ہے' آج کے بعد میں کوئی (باقی صفحہ نمبر 34 پر)

**جلن اور سوزاک ختم:** پیشاب کی جلن اور سوزاک کی صورت میں مغز بادام کا شیرہ دو تولہ روزانہ صبح وشام استعمال کرنا مفید ہے' اس سے مثانہ کا زخم بھی درست ہوتا ہے اور پیچش اور قولنج کی صورت میں بھی لاجواب ہے۔

# اہل بیت علیہم السلام کے آفتاب و ماہتاب حضرت علی رضی اللہ عنہ! فضائل و مناقب

سید حامد علی شاہ

اپنی ولادت سے رسول ﷺ کی رحلت تک آزمائش کے ہر گھڑی جنگ کے ہر میدان اور امور مملکت میں علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ خیر البشر محمد مصطفیٰ والمرتضیٰ ﷺ کے ساتھ رہے۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پاک وپاکیزہ پیدا ہوئے' آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پیشانی کبھی کسی بت کے سامنے نہیں جھکی

سیدنا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فضائل و مناقب اور کردار و کارناموں سے تاریخ اسلام کے اوراق روشن ہیں جس سے قیامت تک آنے والے لوگ ہدایت و رہنمائی حاصل کرتے رہیں گے۔ حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی اس بہترین زندگی کا اعلیٰ ترین نمونہ ہے جس کا تجربہ دنیائے بشریت آغاز حیات سے اب تک کرتی رہی ہے۔ یہ حیات طیبہ اس انسان کامل کی حیات ہے جو دنیائے انسانیت میں عبدیت و بندگی کا حقیقی آئیڈیل ہے اور ان نایاب انسانوں میں سے ہیں جسے صفحہ ارضی پر خلیفۃ اللہ کا خطاب زیب دیا ہے۔ یہ زندگی کس قدر جاذب پرکشش ہے جو دوستوں کو محبت کی بالاترین حد اور دشمنوں کو ان سے دشمنی کی منتہیٰ تک پہنچا دیتی ہے۔ علی وہ ذات ہے جن کے بارے میں پیغمبر اسلام ﷺ کا فرمان ذی شان ہے کہ اے علیؓ! تمہارے سلسلے میں دو طرح کے گروہ ہلاک ہوں گے ایک وہ جو تم سے دوستی میں افراط وتفریط وزیادتی سے کام لے گا اور دوسرا گروہ وہ ہے جو تم سے بے انتہا دشمنی رکھے گا۔ اپنی ولادت سے رسول ﷺ کی رحلت تک آزمائش کی ہر گھڑی' جنگ کے ہر میدان اور امور مملکت میں علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ خیر البشر محمد مصطفیٰ والمرتضیٰ ﷺ کے ساتھ رہے۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ پاک و پاکیزہ پیدا ہوئے' آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی پیشانی کبھی کسی بت کے سامنے نہیں جھکی' اسی لیے آپ کے نام کے ساتھ ''کرم اللہ وجہ'' لکھا جاتا ہے۔ حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے فضائل و کمالات کا احاطہ کرنا ناممکن ہے۔ اسی لیے علامہ ابن حجر مکی نے تحریر فرمایا کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے مناقب وفضائل حد احصار سے باہر ہیں۔ ایک مقام پر فرمایا کہ تین سو سے زائد آیات علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان میں نازل ہوئیں۔ امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کیلئے جتنے فضائل و مناقب ہیں اور کسی کیلئے نہیں۔ آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے امت میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ عبادت کا شرف حاصل کیا (سیرت حلبیہ) دعوت ذی العشیرۃ میں رسول ﷺ کی تائید ونصرت کا اعلان کیا۔ شب ہجرت کفار مکہ کی پرواہ نہ کرتے ہوئے کمال جرأت مندی کے ساتھ رسول ﷺ کے بستر پر سوئے۔ مواخات میں رسول ﷺ نے انہیں اپنا بھائی قرار دیا۔ اسلامی ریاست قائم ہونے کے بعد اس کے تحفظ میں بھی سب سے آگے رہے۔ بدر کے میدان میں کفار کے سرداروں کے غرور کو خاک میں ملایا۔ جنگ احد میں رسول ﷺ کے لیے سینہ سپر ہوگئے۔ رسول ﷺ کے زخموں کا علاج کیا' جنگ خندق میں عمرا بن عبدو جیسے جری کو پچھاڑا۔ خیبر کے ناقابل تسخیر قلعہ کو تسخیر کرکے مرحب جیسے عرب بہادر کو جہنم کی راہ دکھائی۔ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہی نے فتح مکہ کے روز رسول ﷺ کے کندھوں پر سوار ہوکر خانہ کعبہ کو بتوں سے پاک کرکے بت شکن کا اعزاز حاصل کیا۔ سخی ایسے کہ رات بھر باغ میں مزدوری کرکے حاصل ہونے والی جو سے پکنے والی روٹیوں کو عین افطار کے وقت سوالی کو دے دیا اور تین دن ایسا ہی ہوتا رہا۔ رسول اکرم ﷺ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ' فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا' حسن وحسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین تین دن بھوکے رہے جس پر سورۂ الدھر نازل ہوئی۔ (ریاض النصرۃ) حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی کے اہم ترین نمونوں میں سے ایک آپ کا علم ہے۔ چنانچہ یہ بات زبان زدخاص عام ہے کہ قرآن مجید اور فرمودات نبی ﷺ کے بعد علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے کلام سے بہتر کوئی کلام نہیں اور کیوں نہ ہو' رسول ﷺ نے فرمایا: میں شہر علم ہوں' علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اس کا دروازہ ہے اور نبی ﷺ کو علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر اس قدر انحصار تھا کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حکم دیا' اے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ تم لوگوں کو وضو اور سنت کی تعلیم دو۔ (طبقات البریٰ)۔

خاتم الانبیاء ﷺ نے ایک مقام پر ارشاد فرمایا: قضا کو دس حصوں میں تقسیم کیا گیا نو حصے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو اور ایک حصہ پوری دنیا میں تقسیم کیا گیا۔ (حلیۃ الاولیاء جلد ایک صفحہ 66) یہی وجہ تھی کہ خلیفہ دوم حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنی خلافت کے دوران حضرت علی ابن ابی طالب کرم اللہ کو مرجع ومنبع علم سمجھتے ہوئے مشکل ترین امور میں ان سے مشاورت حاصل کرتے اسی لیے کہا کہ خدا عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) کو اس مشکل سے رو برو ہونے کیلئے باقی نہ رکھے جسے حل کرنے کیلئے علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ موجود نہ ہوں۔ (طبقات جلد 2 صفحہ 339، انساب الاشراف جلد 1 صفحہ 100)۔ خود علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان ہے کہ ہم اہل بیت اللہ رسول ﷺ کے پیغام سے سب سے زیادہ آگاہ ہیں۔ (طبقات الکبریٰ جلد 6 صفحہ 240)

ایک موقع پر فرمایا کہ جو میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا' چاہے حدیث ہو یا کچھ اور' اسے فراموش نہیں کیا۔ (انساب الاشرف)۔ نیز یہ بھی فرماتے ہیں کہ خدا کی قسم کوئی آیت ایسی نازل نہیں ہوئی جس کے بارے میں مجھے علم نہ ہو کہ کہاں نازل ہوئی اور کس سلسلے میں نازل ہوئی۔ (انساب الاشراف جلد 1 صفحہ 99)۔ نیز فرمایا کہ میں اگر سورۂ فاتحہ کی تفسیر لکھنا چاہوں تو 70 اونٹوں کے برابر ہوجائے۔ (التراتیب الادار یہ جلد 3 صفحہ 183) علماء کے درمیان عہد قدیم سے یہ بات مشہور کہ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے علاوہ کسی اور میں سلونی قبل ان تفکدونی کہنے کے جرأت نہ ہوئی۔ (جامع بیان العلم جلد 1 صفحہ 173)۔ علی ابن طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان ہے کہ خدا کی قسم یہ پیوند دار جوتیاں میرے نزدیک تم جیسے لوگوں پر حکومت کرنے سے زیادہ بلند ہیں مگر یہ کہ اس حکومت کے ذریعے کسی حق کو اس کی جگہ قائم کروں یا کسی امر باطل کو اکھاڑ پھینکوں'' اسلام کی یہ عظیم ونمایاں شخصیت جہان علم وفکر اور تاریخ بشریٰ میں ہمیشہ باقی رہنے والی شجاعت' عفت' طہارت اور جرأت وعدالت کی تابناک روشنی کا یہ آفتاب وماہتاب 21 رمضان کو کوفہ میں غروب ہوگیا۔ مگر اس کے نظریات وفرمودات وارشادات آغاز شہادت سے لے کر جب تک دنیا ہے' تب تک حیات انسانی کے مراحل اور راہوں میں جاری وساری رہیں گے۔ آج بھی علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرز زندگی ظلم وبربریت اور کفر ونفاق کیلئے موت ہے۔ مسلم دنیا جو اس وقت مصائب وآلام میں گرفتار ہے' علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی زندگی اختیار کرکے مصائب و آلام پر قابو پاسکتی ہے اور دنیائے شیطانی کو شکست سے دوچار کرسکتی ہے۔ یہ وقت کی ضرورت ہے کہ امت مسلمہ سیرت امیر المومنین علی ابن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر چلتے ہوئے استعماری قوتوں کے مقابل خیبر شکن جرأت کا مظاہرہ کرے۔ عدل و انصاف کی راہ اپنائے اور علم وحکمت کے ساتھ ٹوٹا ہوا رشتہ مضبوطی کے ساتھ جوڑنے کیلئے مدینۃ العلم محمد مصطفیٰ ﷺ کے در پر اپنا سر جھکالے تو کوئی طاقت کلمہ توحید کے پرستاروں کو زیر کرنے میں کامیاب نہیں ہوسکے گی۔

**کبھی کوئی مشکل نہ آئے گی:** جو شخص یَارَحْمٰنُ کو فجر کی نماز کے بعد 698 مرتبہ پڑھے گا' وہ خداوند کریم کی خاص رحمت میں داخل ہوگا اور اس پر کوئی مشکل نہ پڑے گی' کاروبار میں ترقی ہوگی۔

# بچے کی پیدائش سے لیکر جوانی تک کے آزمودہ اعمال

بچے کو پہلی دفعہ نہلاتے وقت چالیس دفعہ تسمیہ پڑھی جائے اور باتھ روم کی دعا اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الۡخُبُثِ وَالۡخَبَائِثِ ایک دفعہ پڑھ لی جائے۔ بچہ بیماریوں' پریشانیوں' مالی رکاوٹوں اور ناکامیوں سے انشاء اللہ بمعہ نسلوں کے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے پاس کچھ روحانی تجربات ومشاہدات ہیں جو ماؤں اور ان کے بچوں کی دنیاو آخرت سنوارنے کیلئے انتہائی آزمودہ ہیں۔ یہ روحانی تجربات صدیوں سے نسل درنسل آزمودہ در آزمودہ ہیں۔ یقیناً قارئین عبقری ان وظائف سے اپنی نسلوں کی اصلاح اور گھر میں سکون' راحت اور برکت لاسکتے ہیں۔ درج ذیل روحانی اعمال حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم گاہے بگاہے اپنے درس میں بھی فضائل کے ساتھ بتاتے ہیں۔

## بچے کی ولادت کے موقع کے اعمال

ابتدائے حمل سے لے کر ولادت تک ماں پیٹ پر ہاتھ رکھ کر اَلۡمَلِكُ الۡقُدُّوۡسُ السَّلَامُ کا ورد ہر وقت عادت بنائے تاکہ بچہ بے عیب اور ایمان کی سلامتی والا ہو۔ انشاء اللہ۔ ☆ ولادت کے آثار شروع ہونے پر اور یا ولادت کے آخری ہفتے میں سورۂ انشقاق کی آیت نمبر چار اور پانچ بدستور اور مسلسل تلاوت کریں اللہ پاک انشاء اللہ آسان اور بغیر آپریشن کے ولادت کریں گے۔ ☆ کھجور یا چھوہارہ چبا کر بچے کو معمولی چٹانا مسنون عمل ہے۔ ☆ بچے کے دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت پڑھی جائے گی۔ ☆ بچے کو پہلی دفعہ نہلاتے وقت چالیس دفعہ تسمیہ پڑھی جائے اور باتھ روم کی دعا اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الۡخُبُثِ وَالۡخَبَائِثِ ایک دفعہ پڑھ لی جائے۔ بچہ بیماریوں' پریشانیوں' مالی رکاوٹوں اور ناکامیوں سے انشاء اللہ بمعہ نسلوں کے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ۔ ☆ ساتویں دن بچے کے بال کاٹنا مسنون عمل ہے اگر پہلے بالوں پر اکتالیس بار سورۂ تغابن کی پہلی پانچ آیات بمعہ تسمیہ ہر بار تلاوت کریں اول و آخر طاق درود شریف کے ساتھ اور بالوں کے وزن کے برابر چاندی یا اس کی مالیت صدقہ کریں تو بچہ ان شاء اللہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔ ☆ ساتویں دن بچے کے ختنے کرنا اور اچھا نام رکھنا مسنون ہے' نام اللہ تبارک وتعالیٰ کے پیارے ناموں' انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام، اہل بیت رضوان اللہ علیہم اجمعین' صحابہ اکرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین اور اولیاء اللہ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے مبارک ناموں پر رکھنے سے بچے کی زندگی کو بہت تاثیر ملتی ہے۔ بے نقطہ نام سے بہت تاثیر ہوتی ہے۔ ☆ ہر دفعہ بچے کا پاخانہ کرواتے وقت یا ڈائپر بدلتے وقت باتھ روم کی دعا پڑھی جائے بچہ شیطانی حملوں سے انشاء اللہ بچ جائے گا۔ ☆ بچے کو جب بھی نہلائیں روحانی غسل دیں' غسل سے پہلے آخری قرآنی چھ سورتوں کی تلاوت کریں باتھ روم کی دعا پڑھ کر بچے کو لے کر باتھ روم میں بائیں قدم کے ساتھ داخل ہوں' دل میں مسلسل باتھ روم کی دعا پڑھیں' غسل دینے کے بعد دایاں قدم باتھ روم سے باہر نکالیں' پھر قرآن کی آخری چھ سورتیں پڑھیں۔ یہ روحانی غسل ہر طرح کی بری عادات' مشکلات سے بچے کو بچائے گا ان شاء اللہ۔

## پرسکون گھر اور اولاد کی اصلاح کیلئے اعمال

کثرت سے اولاد کی طرف سے صدقہ کریں۔ ☆ صبح وشام اولاد کی طرف سے استغفار کی تسبیح کریں۔ ☆ اولاد کی طرف سے ہر نماز کے بعد دعا مانگیں کہ اللہ کریم ہمیں ہماری نسلوں اور پوری امت کو ایمان اور محمدی ﷺ راہیں عطا فرمائیں۔ ☆ ہر روز نماز حاجت دو نفل پڑھیں۔ دونوں رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ فرقان کی آیت نمبر 74 لاتعداد پڑھیں۔ تشہد میں ربی جعلنی کے بعد یہی آیت کثرت سے پڑھیں بعد سلام تین دفعہ استغفار اور پھر یہی آیت کثرت سے دعا میں پڑھیں۔ ☆ سورۂ الصفت کی آیت نمبر 118 ھَدَیۡنٰھُمَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ صبح وشام بچوں کے تصور کے ساتھ اکیس مرتبہ پڑھیں۔ اول و آخر طاق درود شریف پڑھیں۔ ☆ روزانہ 313 مرتبہ سورۂ فاتحہ کی آیت اِھۡدِ نَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِیۡمَ پڑھیں اول وآخر طاق درود شریف پڑھیں۔ ☆ ہر نماز کے بعد مَعَاذَ اللّٰہِ گیارہ بار اولاد اور بچوں کا تصور کرکے پڑھیں اور انہیں شیطان سے اللہ کی پناہ میں دیں۔ ☆ یَامَانِعُ صبح وشام ایک تسبیح بچوں کی عادات بد کا تصور کرکے ضرور پڑھیں۔ ان شاء اللہ اس تسبیح کے پڑھنے سے بچوں میں عادات بد پیدا نہ ہوں گی اگر ہیں تو وہ ختم ہوجائیں گی۔ اگر بچہ یا گھر کا کوئی فرد کسی بری عادت یا نشہ کا عادی ہوجائے تو سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 90 روزانہ رات اس کے کمرے میں ایک بار اونچی آواز میں پڑھیں۔ ☆ علت کے شکار شخص کو سورۂ الانبیاء کی آیت نمبر 69 تین بار پانی پر ہر دفعہ پڑھ کر پلائیں۔ ☆ صبح وشام 33 بار یَااَوَّلُ یَاآخِرُ یَاظَاھِرُ یَابَاطِنُ یَابَرُّ پڑھیں۔ (ش۔ق)

## بچوں کو گرمی کی شدت سے بچائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم ماہنامہ عبقری بہت شوق ذوق سے پڑھتے ہیں' اس شمارے سے ہمیں بہت سے نایاب طبی وروحانی نوٹکے ملتے ہیں جنہوں نے ہماری زندگی میں سکون بھر دیا ہے۔ شدید گرمی کا موسم ہے اور اس موسم میں جہاں بڑوں کیلئے جگہ جگہ احتیاطی تدابیر لکھی جاتی ہیں وہی بچوں کو گرمی کی شدت سے بچانا بھی بے حد ضروری ہے۔ ذیل میں عبقری قارئین خاص طور پر چھوٹے بچوں کے والدین کی رہنمائی کیلئے چند کارآمد تجاویز پیش کرنے جارہی ہوں' انہیں مدنظر رکھیں' آپ کا بچہ گرمی کی شدت سے محفوظ رہے گا۔ بچوں کی روزمرہ غذا کا چارٹ بنالیں' ناشتہ' دوپہر اور رات کا کھانا ایسا ہونا چاہیے جو شدید گرمی کے موسم میں کھایا جاسکتا ہے۔ بے وجہ گرم تاثیر والی غذا نہیں دینی چاہیے۔ انڈہ بے شک کھلائیں مگر بہتر ہے کہ ابلا ہوا انڈا کھانے کو نہ دیں۔ صبح ناشتے کے وقت آملیٹ یا فرائی کرکے انڈہ دیا جاسکتا ہے۔ صبح بچے کو پانی لازمی پلائیں۔ سکول جانے والے بچوں کو گھر سے پانی دے کر بھیجیں اور واپسی پر چیک کریں کہ اس نے کتنا پانی پیا ہے۔ سکولوں میں عموماً پانی کے کولر کا ٹھنڈا پانی پینے سے ان کا گلا خراب ہوسکتا ہے۔ ویسے بھی اکثر سکولوں میں صاف پانی نہیں ملتا۔ کھانے پینے کی اشیاء وہی معیاری ہوسکتی ہیں جو آپ اپنے سامنے بچوں کو کھانے کیلئے دیتے ہیں۔ لہٰذا بچے کو سکول کے پانی اور کینٹین کے رحم وکرم پر نہ چھوڑیں۔ لباس کا خاص طور پر خیال رکھیں۔ ریشمی اور موٹے کپڑے پہننے نہ دیں۔ اس سے بچوں کو زیادہ گرمی کا احساس اور جلدی امراض لاحق ہوسکتے ہیں۔ بچوں کو سر ڈھانپنے کیلئے ہیٹ ٹوپی یا چادر وغیرہ لازمی دیں۔ حبس آلود ماحول کا سامنا کرنا پڑے یا شدید گرمی اس کے سر پر پڑے تو بچے بیمار ہوسکتے ہیں۔ بچے کو دن میں بار بار تازہ پانی پینے کیلئے دیں۔ بچوں کو کولڈ ڈرنکس ہرگز نہ پینے دیں۔ گرمی کے موسم میں بچوں کو ہیضہ' الرجی' یرقان' اسہال اور سن سٹروک جیسے مسائل کا سامنا رہتا ہے۔ لہٰذا جیسے بچہ کام سے یا سکول سے واپس گھر آئے تو اس کو تازہ پانی پینے کیلئے دیں۔ ٹھنڈا دودھ بھی دیا جاسکتا ہے۔ بچوں کو دوپہر کے وقت پھل کھانے کیلئے بھی دیں۔ گرمیوں کے موسم میں بچوں کو سکول سے آنے کے بعد سونے کی عادت ڈالیں۔ تین چار گھنٹے کی نیند کے بعد بچہ اٹھ کر دوبارہ کھیل کود اور پڑھائی کے قابل ہوجاتا ہے۔ بڑوں کی طرح بچوں کو روبوٹ کی طرح سکول سے آتے ہی کھانا کھلا کر ٹیوشن پڑھنے کیلئے نہیں بھیج دینا چاہیے۔ یاد رکھیے! آپ کیلئے آپ کے بچے قیمتی تو ہیں مگر یہ قوم کا بھی سرمایہ ہیں۔ بچوں کی صحت کا خیال اگر آپ نہیں رکھیں گے تو اور کون اس طرف توجہ دے گا۔ گرمی شدید تر ہوچکی ہے اس لیے بچوں کے معالجین اور ماہر غذائیت سے مشورہ کرکے بچوں کی پرورش کا اہتمام کریں۔ (شائستہ شاکر حسین' ملتان)

خوشامد بدترین دھوکہ ہے! نصیحت سچی خیرخواہی ہے جسے ہم نہیں سنتے لیکن خوشامد بدترین دھوکہ ہے جس پر ہم خوب کان دھرتے ہیں۔ (شیکسپئر)

# قرآن کو صرف چوما اور تمام امراض ختم

مرض تیزی سے بڑھ رہا تھا اور ذہنی پریشانی عروج پر تھی‘ ڈاکٹروں نے مشورہ دیا کہ آپ فوری آپریشن کروائیں۔ ان میں ایک ڈاکٹر پاکستانی تھا‘ اس نے کہا کہ یہاں علاج بہت مہنگا ہے‘ آپ پاکستان جا کر آنکھ کا آپریشن کروائیں‘ دل کے عارضہ کیلئے بھی یہی مشورہ ملا کہ پاکستان جا کر آپریشن کروالیں۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ناچیز عرصہ سے ایسے رسائل کی جستجو میں تھا جن میں اللہ پاک کی محبت‘ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی غلامی اور انسانی خدمات کے جذبات کی عکاسی ہوتی ہو‘ تین سے چار ہفتے پہلے مجھے اپنے ایک دوست کے ہاتھ میں عبقری رسالہ نظر آیا‘ میں نے غور سے مطالعہ کیا تو معلوم ہوا عبقری میرے احساسات کا صحیح ترجمان ہے۔

محترم حکیم صاحب! درج ذیل واقعہ میری آپ بیتی ہے‘ جو میں قارئین کی خدمت میں پیش کر رہا ہوں۔

قارئین! یہ 1976ء کی بات ہے جب میری عمر 40 سال کے لگ بھگ تھی‘ سعودی عرب کی ایک فرم میں بطور سیکرٹری اکاؤنٹنٹ تقرری عمل میں آئی‘ اللہ پاک کے فضل و کرم سے میں نے عرصہ دس سال سعودی عرب میں خدمات سرانجام دیں۔ 1980ء کے اوائل میں مجھے وہاں دل کا عارضہ ہونے لگا اور دائیں آنکھ میں موتیا شروع ہوگیا۔

مرض تیزی سے بڑھ رہا تھا اور ذہنی پریشانی عروج پر تھی‘ ڈاکٹروں نے مشورہ دیا کہ آپ فوری آپریشن کروائیں۔ ان میں ایک ڈاکٹر پاکستانی تھا‘ اس نے کہا کہ یہاں علاج بہت مہنگا ہے‘ آپ پاکستان جا کر آنکھ کا آپریشن کروائیں‘ دل کے عارضہ کیلئے بھی یہی مشورہ ملا کہ پاکستان جا کر آپریشن کروالیں۔ انہی دنوں ایک اللہ کے خاص بندے سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا‘ معاملہ ان کے گوش گزار کیا۔ فرمانے لگے: فکر کی کوئی بات نہیں‘ جو کہہ رہا ہوں غور سے سنو اور اس پر عمل کرو‘ انشاءاللہ شفاء ملے گی۔ فرمانے لگے: نماز فجر سے قبل یعنی تہجد کے وقت‘ تہجد پڑھنے کے بعد باوضو قرآن کریم کو پہلے دائیں آنکھ‘ پھر بائیں آنکھ پر لگائیں اور اس سے قبل قرآن کریم کو چومیں‘ پھر سینے سے لگا کر اسماء الحسنیٰ اس طرح پڑھیں کہ اللہ پاک کے ہر نام کے ساتھ جل جلالہٗ پڑھا جائے۔ جب تک مرض سے نجات نہیں ملتی یہ عمل جاری رکھا جائے۔ ناچیز نے اس بزرگ کی ہدایات درج بالا پر مکمل توجہ دھیان اور یقین کے ساتھ عمل شروع کردیا۔ سعودی عرب میں 1986ء تک رہا‘ پاکستان آنے سے قبل نہ دل کا عارضہ رہا‘ نہ آنکھ میں موتیا‘ اللہ پاک کی کرم نوازی کیا بیان کروں‘ تمام مسائل حل ہو چکے تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ قرآن کریم سے ایسی شفاء میسر آتی ہے جس کا کوئی بدل نہیں‘ قرآن کریم کی جس آیت کو بھی ورد زبان بنایا جائے انشاءاللہ فیضان باری تعالیٰ کے موتی اور مونگے دل و دماغ کو مستفید کریں گے۔ الحمدللہ آج تک میری آنکھ اور دل میں کوئی تکلیف نہ ہوئی۔ (علی ابن علی‘ سرگودھا)

## سخت گرمی‘ برقعہ‘ ہسپتال اور بیمار بیٹا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پیشہ کے لحاظ سے ایک ٹیچر ہوں‘ عبقری میں آئے بہت سے اعمال خود بھی شروع کیے اور لوگوں کو بھی بتاتی ہوں۔ سب سے پہلا عبقری میگزین کا عمل جو میں نے آزمایا وہ الحسبتم اور اذان کا عمل‘ ہے‘ میں نے خود بھی شروع کیا اور میرے ساتھ ایک ٹیچر ہیں ان کو بھی بتایا۔ ایک دن اُس ٹیچر کے گھر میں پانی کا پمپ خراب ہوگیا تھا تو اس نے یہ عمل شروع کیا اور اس وقت اس کا پانی کا پمپ ٹھیک ہوگیا تھا۔ میری بھابی عالمہ اور بہت ہی پرہیزگار باپردہ خاتون ہیں‘ ان کا بیٹا یعنی میرا بھتیجا بیمار تھا تو وہ اسے ہسپتال میں لے گئیں‘ حالت زیادہ بگڑنے کی وجہ سے ہسپتال والوں نے اسے داخل کرلیا۔ شدید گرمی کے دن تھے‘ میری بھابھی نے بڑا برقعہ (ٹوپی والا) اوڑھا ہوا تھا‘ ڈاکٹرز نے کہا کہ ہم بچے کو چار دن کیلئے ہسپتال میں رکھیں گے‘ مجھے شدید فکر لاحق ہوگئی کہ گرمی اور اوپر سے ٹوپی والا برقعہ پہن کر بھابھی چار دن کیسے گزاریں گی۔ میں نے بھی یہی عمل اذان اور سورۂ مومنون کی آخری چار آیات کو سات، سات مرتبہ پڑھنا شروع کردیا۔ ہر گھنٹہ بعد یہی عمل کرتی تو صرف ایک ہی دن کے بعد ڈاکٹرز نے کہا کہ بچے کی حالت پہلے سے بہت بہتر ہوگئی ہے‘ آپ یہ ادویات باہر سے لے لیں اور بچے کو گھر لے جائیں۔ اس طرح اس عمل سے میری اور میری بھابھی کی پریشانی ختم ہوئی۔ اس کے علاوہ میں بہت سے لوگوں کو ایک دم کرتی ہوں جن بچوں کو زکام سے سینے میں درد ہوتا ہے ان بچوں کو سورۂ فاتحہ سے دم کرتی ہوں اور اللہ کا شکر ہے تین وقت دم سے بچے ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ کبھی کبھار بڑے لوگ بھی دم کروانے آجاتے ہیں‘ جنہیں پردہ میں ہوکر دم کردیتی ہوں۔ اللہ کے کرم سے ان کو بھی آرام آجاتا ہے۔ اللہ کا شکر ہے کہ اب صبح سے لے کر رات سونے تک ہر کام میں سنت کے مطابق کرتی ہوں۔ (ج۔ پشاور)

اسلام اور رواداری | قسط نمبر 120 | ابن زیب بھکاری

## پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا غیرمسلموں سے حسن سلوک

### عیسائی راہبوں کے ساتھ حسن سلوک

سن ۶ ہجری میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوہ سینا کے عیسائی راہبوں کو جو سینٹ کیتھرائن کی خانقاہ میں رہتے تھے۔ بڑی مراعات دیں‘ یہ رواداری کی ایک شاندار مثال ہے‘ اس چارٹر میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ ضمانت دی کہ عیسائیوں کو کسی قسم کا نقصان نہ پہنچایا جائے گا‘ ان کے گرجوں اور ان کے پادریوں کی رہائش گاہوں کی پوری حفاظت کی جائے گی‘ ان پر غیرمنصفانہ ٹیکس نہ لگائے جائیں گے‘ کوئی بشپ اپنے منصب سے معزول نہ کیا جائے گا‘ کوئی عیسائی اپنے مقدس مقامات کی زیارت کو جائے گا تو اس زیارت میں اس کی کوئی مزاحمت نہیں کی جائے گی۔ کسی گرجے کو منہدم کرکے مسجد یا کسی مسلمان کا گھر نہ بنایا جائے گا‘ ان پر مذہب کی تبدیلی کیلئے کوئی جبر اور زور نہ ڈالا جائے گا۔

"پیغمبر اسلامؐ کا غیرمسلموں سے حسن سلوک" اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں‘ گفٹ کریں اور "غیرمسلموں کی عبادت گاہیں‘ ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں" کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

### بے دینی کے اسباب ضرور جان لیجئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس چند اچھی باتیں ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ حضرت لاہوری رحمۃ اللہ علیہ نے بے دینی کے اسباب کے حوالے سے بتایا اسی (80) فیصد بے دینی کا سبب حرام کی کمائی‘ دس فیصد بے نمازوں کا کھانا‘ دس فیصد نیک لوگوں کی صحبت سے دور رہنا ہے۔ **ایک نیک مقصد:** پلاسٹک شاپر کا متبادل استعمال کرنے کی کوشش اس نیت سے کریں کہ اس کی وجہ سے نالی‘ گٹر بند نہ ہو اور اس کے جلنے سے جو آلودگی پھیلتی ہے وہ نہ پھیلے۔ روزانہ ایک شاپر کم کرنے کی کوشش کریں۔ مزید ہر روز‘ ہر ہفتہ‘ ہر ماہ ایک مسنون عمل‘ مسنون دعا‘ قرآن مجید کی ایک آیت سمجھیں‘ عمل کریں‘ یاد کریں۔ دنیا بھر کے تمام مرحومین کو روزانہ دس مرتبہ سُبْحَانَ اللہ پڑھ کر ایصال ثواب کریں۔ یہ کم از کم ہے باقی جتنا آپ مناسب سمجھیں کرسکتے ہیں۔ (محمد افضل رحمانی‘ خوشاب)

**مثانے کی پتھری دور:** مثانے کی پتھری دور کرنے کیلئے صبح نہار منہ کچے آم دو تین تولے روزانہ کھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# مایوسی کو بھگانے کیلئے ہمارے گُر آزمائیے

ڈاکٹر جاوید اقبال

**پاکستان میں جسمانی امراض میں گرفتار مریضوں کی تعداد اتنی نہیں جتنی خوف' تفکرات' حسد' رقابت اور بدلہ لینے کی کوشش رکھنے والے لوگوں کی ہوتی ہے۔ یہ مریض اگر چاہیں تو اپنی ایسی بیماریوں کو نفسیاتی طریقہ علاج کے تحت اپنے جسم سے ہمیشہ کیلئے باہر نکال سکتے ہیں**

اللہ رب العالمین نے انسان کو کائنات کی تمام نعمتوں سے سرفراز کیا ہے جن میں سے سب سے افضل علم ہے' یعنی ایسا فہم و شعور عطا کیا ہے جس کے ذریعے وہ اپنے اور اس کائنات کے خالق و مالک کی شناخت کرتا ہے' وہ دانائی اور ہوش مندی جس کے ذریعے وہ اچھے اور بُرے کی تمیز کرتا ہے اور یہی وہ نعمت ہے جو تمام جانداروں میں صرف انسان کو عطا ہوئی اور اسی نے انسان کو تمام مخلوقات میں اشرف بنایا۔ اتنا اشرف کہ فرشتوں نے بھی سجدہ کیا۔ اس فضیلت کو عطا کرنے کا یقیناً ایک مقصد بھی ہے اور وہی مقصد۔ ہر انسان کا حقیقی مقصد حیات ہے جس نے اس مقصد کو پہچان لیا وہ انسان اپنے وجود سے ہمیشہ محبت کرتا ہے' وہ انسان دیگر انسانوں کی قدر کرتا ہے' وہ انسان ہمیشہ خوش اور مطمئن رہتا ہے۔ وہ انسان کبھی محرومی اور مایوسی کے اندھیروں میں نہیں کھوتا' وہ انسان کبھی بھی اپنے وجود کی ناقدری نہیں کرتا وہ انسان کبھی بھی زندگی میں ناامید نہیں ہوتا۔ انسان ہونے کے ناطے اللہ رب کریم سے یہ دعا نہیں کرنی چاہیے کہ زندگی کو دکھوں اور آزمائشوں سے نجات مل جائے بلکہ یہ دعا کرنی چاہیے کہ اے اللہ انہیں برداشت کرنے کی ہمت و حوصلہ دے۔ اللہ تعالیٰ نے انسان کو عقل عطا کی' سمجھ بوجھ دی' اچھے بُرے کا فرق سکھایا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ اپنے خالق کی پہچان کرائی اس کے بعد صرف اور صرف یہی دعا کرنی چاہیے کہ اللہ تعالیٰ اپنی بیش بہا نعمتوں کے صدقے ہمیں پُرسکون اور متقی بنا دے' ذہنی خلفشار اور انتشار سے نجات دے دے۔ یاد رکھیں کہ زندگی کے مسائل ہمیں زندہ رہنے کا حوصلہ دیتے ہیں کیونکہ ان سے نبرد آزما ہو کر ہی یقینی کامیابی ممکن ہوتی ہے۔ یہ ایک حقیقت ہے کہ مسائل ہی زندگی کو بامقصد اور دلچسپ بناتے ہیں۔ مشہور مصنف نارمن ونسنٹ نے لکھتا ہے کہ اس کی ملاقات نیویارک کے انتہائی مسائل میں گھرے شخص سے ہوئی' اس نے نارمن سے پوچھا کہ میری مدد کرو' میں مسائل کا شکار ہوں' مجھے کوئی جگہ بتاؤ جہاں مسائل نہ ہوں میں وہاں چلا جاؤں؟ نارمن نے جواب دیا: میں ایک ایسی جگہ سے واقف ہوں جہاں کی آبادی پندرہ ہزار سے زائد ہے لیکن ان میں سے کوئی بھی کسی مسئلہ کا شکار نہیں ہے۔ 'خدارا! مجھے بتاؤ وہ جگہ کہاں ہے؟ میں وہاں جا کر رہنا پسند کروں گا' اس نے بے اختیار کہا۔ نارمن بولا: وہ جگہ نزدیکی قبرستان ہے جہاں کے لوگوں کو کوئی الجھن کوئی پریشانی نہیں ہے کیونکہ انسان مرنے کے بعد ہی دنیا کے ہنگاموں اور مسائل سے بچ سکتا ہے۔ یہاں اگر وہ زندہ ہے تو اسے بدلتے موسموں' دکھ سکھ اور مختلف مسائل کا سامنا کرنا ہے کیونکہ یہی زندگی ہے اور انہی باتوں سے دنیا میں نت نئی تبدیلیاں واقع ہوتی ہیں کیونکہ جب انسان اپنے مسائل سے نمٹنے کیلئے جدوجہد کرتا ہے تو اس کے اثرات دوسروں پر بھی مرتب ہوتے ہیں۔

اس کے برعکس جب انسان اپنے مسائل کے سامنے ہار مان لیتا ہے تو اس کا ذہن بیمار ہونے لگتا ہے جس کی وجہ سے اس میں کئی قسم کی ذہنی و نفسیاتی بیماریاں پیدا ہونے لگتی ہیں اور ذہنی امراض کے مریضوں کی علامات ایسی ہوتی ہیں کہ عموماً ان کے گھر والے ان پر جنات کا سایہ سمجھ لیتے ہیں اور فقط جھاڑ پھونک کو ہی علاج قرار دیتے ہیں یا پھر کسی نام نہاد پیر کے پاس لے جا کر اس کے جن نکلوانے کی کوششوں میں لگے رہتے ہیں لیکن جن باہر نہیں نکلتا کیونکہ وہ اندر ہو تو باہر نکلے لیکن نام نہاد پیر صاحب کی جیب میں بہت کچھ چلا جاتا ہے۔ آج کے دور کا انسان تذبذب' بے چینی اور انتشار کا شکار ہے اس کا سبب ہی یہ ہے کہ ہمارا ایمان ذات خداوندی پر سے کمزور ہو چکا۔ اگر ہم اللہ تعالیٰ پر کامل ایمان رکھتے ہوں اور اسے رحمن رحیم غفار جبار قدوس رزاق طبیب اور منصف اعظم سمجھیں تو کیسے ممکن ہے کہ بڑے امراض مثلاً کینسر' ہارٹ اٹیک' ذیابیطس' ایڈز' ہیپاٹائٹس اور ڈیپریشن و فوبیاز کا شکار ہو جائیں۔ آج کے اس سائنسی دور میں جہاں میڈیکل سائنس ناکام ہو رہی ہے وہاں پر دعائیں ایسے معجزانہ اثرات دکھا رہی ہیں کہ اسلام کے دشمن بھی اس کے قائل ہو چکے ہیں لیکن یہ تب ہی ممکن ہے جب آپ کا ایمان و اعتقاد مضبوط ہو اور مشکلات و مسائل آپ کے پائے استقلال میں کوئی لغزش نہ آنے دیں لیکن ہوتا اس کے برعکس ہے۔ اگر ہم اپنے ہسپتالوں میں داخل مریضوں کا جائزہ لیں تو یہ بات ہمارے سامنے کھل کر واضح ہو جاتی ہے کہ پاکستان میں جسمانی امراض میں گرفتار مریضوں کی تعداد اتنی نہیں جتنی خوف' تفکرات' حسد' رقابت اور بدلہ لینے کی کوشش رکھنے والے لوگوں کی ہوتی ہے۔ یہ مریض اگر چاہیں تو اپنی ایسی بیماریوں کو نفسیاتی طریقہ علاج کے تحت اپنے جسم سے ہمیشہ کیلئے باہر نکال سکتے ہیں یعنی ایسے مریض اگر ان امراض (خوف، تفکرات وغیرہ) کا علاج کر لیں تو ان کی جسمانی تکالیف خودبخود رفع ہو جائیں گی۔ آج پاکستان ہی نہیں پوری دنیا ذہنی امراض کی لپیٹ میں ہے۔ ذہنی صحت زوال پذیر ہے کشمکش اور تناؤ میں اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ انسانی رشتوں کی مطابقت ختم ہوتی جا رہی ہے اور مادیت کے لوازمات بڑھ چکے ہیں۔ مادی ترقی کے ساتھ ساتھ روحانی اور انسانی اقدار میں زوال' سماجی زندگی سے روابط کی کمی اور تنہائی ذہنی صحت کو تیزی سے تباہ کر رہے ہیں' بالخصوص بڑے شہروں میں نیند کی کمی' جھنجھلاہٹ' غصہ' ڈیپریشن' عضلاتی تناؤ اور ان جیسے دیگر کئی عوارض عام ہوتے جا رہے ہیں۔ حرص و ہوس نے انسان کو اتنا مشغول کر دیا ہے کہ اس کے سماجی رشتے روز بروز کمزور ہوتے جا رہے ہیں' خوشیاں مفقود ہو رہی ہیں اور برکات اٹھ رہی ہیں۔ اس حقیقت کو سمجھنا چاہیے کہ جذبات اور ہیجانات انسانی جسم پر براہ راست اثر انداز ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ شرم و حیا اور احساس ندامت کی وجہ سے انسان کے چہرے پر سرخی دوڑ جاتی ہے جبکہ کسی خوف کے سبب چہرے کا رنگ فق ہو جاتا ہے' اسی طرح بہت سے ذہنی و جذباتی عوامل انسانی جسم کو متاثر کرتے ہیں۔ انسانی ذہنی و جسمانی عوامل جسم پر اثر انداز ہو کر بہت سے پیچیدہ امراض پیدا کرنے کا باعث بنتے ہیں۔ ایسے افراد جو تھوڑی سی بیماری سے بہت زیادہ پریشان ہو کر اس بیماری کو ذہن پر مسلط کر لیتے ہیں وہ دیر سے صحت مند ہوتے ہیں جبکہ ایسے افراد جو بیماری کو اپنے اوپر سوار نہیں ہونے دیتے وہ بہت جلد یا کئی بار بغیر کسی دوا کے ہی ٹھیک ہو جاتے ہیں اس کی وجہ یہی ہے کہ بیماری کو سوار کرنے سے قوت مدافعت کمزور ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے انسانی جسم صحت مندی کی طرف راغب ہونے میں دیر لگا دیتا ہے جبکہ بیماری کو مسلط نہ کیا جائے تو قوتِ مدافعت مستحکم رہتی ہے جس کی وجہ سے بیماری اس کے زیرِ تسلط آ جاتی ہے اور بیمار جسم ٹھیک ہو جاتا ہے۔ ایک صحت مند جسم کیلئے صحت مند ذہن کا ہونا ضروری ہے۔ یاد رکھیں! زندگی گزارنے کیلئے ہمیشہ پراُمید اور مثبت انداز اختیار کریں۔ واہمے اور نااُمیدی انسان کو کمزور کر دیتی ہے اور کمزور انسان بیماریوں کا گڑھ بن جاتا ہے۔

# وہ دیکھو آگ لگ گئی! بجھانے اور بچانے کے گُر

آج گھروں، دفاتر، سڑکوں ہر جگہ ذرا سی غفلت سے بچنا ضروری ہے۔ آج کے دور میں خیریت سے زندہ رہنا ہے تو آگ سے بچاؤ کے طریقے سیکھنا لازم ہے کہ یہ ناگہانی آفت کہیں بھی کسی بھی وقت آسکتی ہے چنانچہ کچھ بنیادی تکنیکس سیکھنا زندہ رہنے اور دوسروں کو بچانے کیلئے ضروری ہیں۔

انسانی المیہ یہ ہے کہ جو کچھ اس کی زندگی کیلئے ضرورت اور ناگزیر ہے وہی اس کیلئے زندگی ختم کرنے کا ذریعہ بھی بن جاتا ہے آگ ہی کو لیجئے سورج آگ' چولہا آگ' بجلی آگ' گاڑی آگ' اے سی آگ' جنریٹر آگ' کمرے میں لگا یو پی ایس آگ' لیپ ٹاپ آگ حتیٰ کہ آپ کی جیب میں پڑا آئی فون آگ تو صورتحال یہ ہے کہ جیسے انسان آگ میں کھڑا ہوا ہے۔ گویا آج آگ سے آگہی ناگزیر ہے کہ زندگی کی یہ بنیادی ضرورت موت کا پیغام نہ بن جائے۔ آگ اتفاقیہ یا حادثاتی طور پر لگ جائے یعنی آتشزدگی ہو یا مجرمانہ مقاصد کے تحت لگائی جائے یعنی آتش زنی ہو یکساں تباہی لاتی ہے۔ بھڑکتے شعلوں کی دہشت' حدت اور تباہی دور تک محسوس کی جاتی ہے۔ فلمی رسالوں یا ڈائجسٹوں تک تو ٹھیک ہے کہ ہیرو دھکتی آگ میں کود کر بچے کو بچا کر باہر لے آتا ہے لیکن حقیقی زندگی میں شعلوں کے بہت قریب جانا بھی جان لیوا ہوسکتا ہے نہ صرف حدت سے ڈی ہائیڈریشن ہوجاتی ہے بلکہ زہریلی گیسوں سے سانس بند ہوسکتا ہے چنانچہ فائر بریگیڈ کا تربیت یافتہ عملہ ہی مخصوص لباس اور انتظام کے ساتھ آگ میں راستہ بنا کر جان بچا سکتا ہے۔ آج گھروں، دفاتر' سڑکوں' ہر جگہ ذرا سی غفلت سے بچنا ضروری ہے۔ آج کے دور میں خیریت سے زندہ رہنا ہے تو آگ سے بچاؤ کے طریقے سیکھنا لازم ہے کہ یہ ناگہانی آفت کہیں بھی کسی بھی وقت آسکتی ہے چنانچہ کچھ بنیادی تکنیکس سیکھنا زندہ رہنے اور دوسروں کو بچانے کیلئے ضروری ہیں۔

**آگ لگ جائے تو کیا کریں:** جس جگہ آگ لگی ہو وہاں سے باہر نکلنے کی ہر ممکن کوشش کریں' لاشعوری طور پر سب سے پہلے یہی کوشش کی جائے گی مگر آپ اس کوشش میں اس وقت کامیاب ہوسکیں گے جب آپ کے گھر' دفتر یا ہوٹل میں باہر نکلنے کا متبادل راستہ موجود ہوگا۔ یہ طریقہ اس وقت اختیار کیا جائے گا جب خدانخواستہ آگ شدید یا قابو سے باہر ہوجائے اور جان بچانے کا واحد راستہ بند ہوگیا ہو اس کے علاوہ کچھ اور حفاظتی اقدامات بھی کیے جاتے ہیں۔ لیکن کیا آگ سے بچنے کے حفاظتی اقدامات یقینی بنائے جارہے ہیں' خصوصاً ہمارے پیارے ملک میں اس شعبے کے حالات انتہائی خراب ہیں یہی وجہ ہے روزانہ میڈیا پر آگ لگنے کے واقعات شائع ہوتے رہتے ہیں۔

**آگ لگنے کے محرکات:** اس ضمن میں سب سے پہلے یہ جاننا ضروری ہے کہ آگ لگنے کے محرکات کیا ہوسکتے ہیں؟ اس طرح بہتر طور پر احتیاطی تدابیر کی جاسکیں گی۔ بجلی سے متعلق مسائل جیسے شارٹ سرکٹ' پرانی وائرنگ' آتش گیر مواد کی گھر میں موجودگی اور آلات کے استعمال میں عدم احتیاط' غفلت اور لاعلمی سب خوفناک آگ کا سبب بننے والے عوامل ہیں۔ 1۔ جب بھی گھر تبدیل کریں' خود اپنا گھر خریدیں یا کرائے پر لیں اس میں بجلی کے تاروں کی وائرنگ کا بخود جائزہ لیں۔ 2۔ اگر گھر میں کسی بھی قسم کا آتش گیر مواد رکھا ہے تو اسے گھر سے نکال باہر کیجئے۔ 3۔ بجلی کے علاوہ سوئی گیس کی رسد جن پائپوں سے ہوتی ہے ان کا بھی معائنہ کرلیں۔ 4۔ بار بار بجلی جانے کی صورت میں اکثر وولٹیج کم یا زیادہ ہوجاتا ہے لہٰذا یہ یقین کرلیں کہ آپ نے گھر کے تمام الیکٹرانکس آئٹمز کو سٹیپلائزر کی شکل میں محفوظ بنالیا ہے۔ 5۔ اپنے گھر' دفتر یا ہر اس مقام کا جہاں آپ وقت گزارتے ہیں جائزہ لیجئے۔ 6۔ استری' ٹیلی ویژن' فریج یا دیگر بجلی سے چلنے والی مشینوں کے مرکزی پلگ خراب ہونے کی صورت میں بھی شارٹ سرکٹ سے آگ لگنے کا خطرہ ہوتا ہے۔ ان کو خراب ہوتے ہی تبدیل کروالیں۔ یاد رکھیں! پلگ خراب ہوجائے تو سوئچ بورڈ میں ننگی تاروں کو ماچس کی تیلیوں کی مدد سے نہ لگائیں ان تیلیوں میں آتش گیر مادے کی موجودگی کسی بڑی تباہی کا پیش خیمہ بن سکتی ہے۔ کیا احتیاط کی جائے؟ بالغ افراد کے علاوہ بچوں اور گھر کے ملازمین کو بھی آگ لگنے کی صورت میں اپنا دفاع کرنے کی بنیادی احتیاطی تدابیر معلوم ہونی چاہئیں۔ اس طرح کم از کم آگ جیسی ناگہانی مصیبت کو ابتدائی مرحلے پر ہی قابو میں کیا جاسکتا ہے۔ مندرجہ ذیل تدابیر بھی اختیار کی جاسکتی ہیں۔ فائر بریگیڈ یا آگ بجھانے کے عملے اور سول ڈیفنس آرگنائزیشن کے تحت علاقوں کی سطح پر آگ سے بچاؤ اور اس سے نمٹنے کے ابتدائی مرحلوں کے متعلق لیکچرز اور سیمینار منعقد کیے جائیں تاکہ شعور پیدا ہو۔ لیکچررز کے ساتھ کمیونٹی سنٹرز' سکول' کالج اور یونیورسٹیوں میں بھی اس ضمن میں بنیادی معلومات کے ساتھ عملی طور پر بھی تربیت کی ضرورت ہے۔ گھر، دفتر، سکول یا ہوٹل میں اسموک ڈی ٹیکٹر (دھواں سونگھنے کی صلاحیت رکھنے والا آلہ) واٹر اسپرنکل یا پانی کے فوارے اور آگ بجھانے کیلئے مخصوص سلنڈر میں محفوظ فوم نما مرکب کی موجودگی یقینی بنائی جائے۔ خاتون خانہ کا زیادہ تر وقت گھر اور خاص کر کچن میں گزرتا ہے لہٰذا انہیں خصوصی طور پر یہ سمجھنا چاہیے کہ گھر میں کیا چیز کہاں رکھی ہے اور کس جگہ آگ لگنے کا اندیشہ ہے؟ آگ بجھانے کے مخصوص سلنڈر کے استعمال کی میعاد بھی دیکھتے رہنا ضروری ہے۔ ہمارے ہاں تعمیرات کے فن میں ابھی بہت سے بنیادی نکات پر غور نہیں کیا جاتا۔ متوسط طبقات میں گھر کی تعمیر چند گھسے پٹے اصولوں پر ہی کی جارہی ہے۔ ہمارے معاشرے میں گھر' دفتر' سکول یا بعض ہوٹلوں میں بھی Fire Exits یا گھر سے باہر نکلنے کا متبادل راستہ نہیں رکھا جاتا۔ اگر کھانا پکانے کے دوران آگ لگ جائے تو اسے پانی سے بجھانے کے بجائے موٹے سوتی کمبل سے بجھایا جائے۔ ایسی آگ پر پانی ڈالنے سے جسم کے متاثرہ حصوں پر آبلے پڑنے کا اندیشہ رہتا ہے۔ یہاں یہ بتانا بھی ضروری ہے کہ آکسیجن آگ کو مزید بھڑکاتی ہے جبکہ کاربن ڈائی آکسائیڈ اس کی شدت کو کم کرتی ہے۔ گھر، دفتر، سکول یا ہوٹل کے مخصوص کمروں جیسے بیڈروم' کاریڈور' کچن اور گیراج میں آگ بجھانے کے آلات ضرور رکھنے چاہئیں۔ گھر کے مرکزی اور متبادل دروازوں کی دو سے زائد چابیاں بنوا کر گھر کے تمام افراد کو دی جائیں۔ اگر رہائش کسی کثیر منزلہ عمارت میں ہو تو یہ بھی یقین کرلیں کہ آگ لگنے کی صورت میں باہر نکلنے کیلئے سیڑھی موجود ہے۔ کھڑکیوں کے آگے حفاظتی لوہے کی جالی کا ڈیزائن بھی یوں ہو کہ سیڑھی لگا کر چڑھا اور اترا جاسکے۔

غیر مناسب پلاننگ کی وجہ سے ایسے حالات اکثر رونما ہوتے رہتے ہیں۔ گھروں میں آگ لگنے کے واقعات کی روک تھام کیلئے مناسب پلاننگ اور آگ سے بچاؤ کے طریقوں سے متعلق آگہی ہر سطح پر نہایت ضروری ہے۔ مگر خاص طور پر ہمارے معاشرے میں ایسی کسی پلاننگ کو ضروری ہی نہیں سمجھا جاتا گھر کے ہر فرد کو ایسی ناگہانی سے نمٹنے کی ضرورت پڑسکتی ہے۔ آگ سے بچنے اور آگ بجھانے کے آلات کی معلومات کے ساتھ یہ بھی جاننا ضروری ہے کہ آگ بجھانے کے عملے کو اطلاع کس نمبر پر اور کیسے کی جائے؟ گھر، دفتر سکول یا کسی بھی عمارت کی تعمیر کے دوران ایسے ہنگامی حالات میں باہر نکلنے کا متبادل راستہ ضرور بنانا چاہیے اور یہ صرف ایک ہی لیکچر یا تربیتی پروگرام یا ایک تحریر سے سمجھنے والے اصول نہیں بلکہ اس سنگین مسئلے سے نمٹنے کیلئے باقاعدگی سے پلاننگ اور تربیتی پروگراموں کی اشد ضرورت ہے۔

**دوسروں کی عزت کر!** جو شخص اپنی عزت کروانا چاہتا ہے اسے چاہیے کہ دوسروں کی خوب عزت کرنا شروع کر دے' پھر کمال دیکھے دنیا کیسے اس کی تعظیم کرتی ہے۔

# چھ لاکھ برس عبادت، چھ لاکھ اونٹ کا صدقہ، چھ لاکھ غلام آزاد

مندرجہ ذیل اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیرشرعی اعمال کے بجائے نوافل و تسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے

### شوال کا چاند دیکھنے کے بعد یہ دُعا پڑھیں

اَللّٰھُمَّ ھٰذَا الشَّھْرُ اَوَّلُ شَھْرٍ مِّنْ اَشْھُرِ الْحَجِّ فَارْزُقْنَا بِحُرْمَۃِ الْحَجِّ وَ الْفَتْحِ اَللّٰھُمَّ صَحِّحْ اَبْدَانَنَا مِنَ الْاَسْقَامِ وَالْاٰثَامِ وَوَفِّقْنَا زِیَارَۃَ بَیْتِكَ الْحَرَامِ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

ایک روایت میں آتا ہے کہ جب عید کی صبح ہوتی ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو بھیجتا ہے جو زمین پر اترتے ہیں اور گلی کوچوں اور راستوں میں کھڑے ہو جاتے ہیں اور بلند آواز سے کہتے ہیں جسے جن اور انسان کے سوا تمام مخلوق سنتی ہے، وہ کہتے ہیں، اے محمد (ﷺ) کی امت! اپنے پروردگار کی طرف آؤ، وہ تمہیں عطائے عظیم دے گا اور تمہارے بہت بڑے گناہ معاف فرمائے گا اور جب لوگ عیدگاہوں میں آجاتے ہیں تو اللہ تعالیٰ فرشتوں سے فرماتے ہیں، جب مزدور اپنا کام مکمل کرلے تو اس کی مزدوری کا بدلہ کیا ہے؟ فرشتے کہتے ہیں اس کا بدلہ یہ ہے کہ اسے پورا اجر دیا جائے۔ تب اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں میں تمہیں گواہ بناتا ہوں، میں نے ان لوگوں کے لیے اپنی بخشش اور رضا کو ان کا اجر بنایا ہے۔

**یکم شوال:** جو کوئی شوال کی یکم تاریخ کو نماز ظہر کے بعد آٹھ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد 25,25 مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد ستر مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ' ستر مرتبہ استغفار اور ستر مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ o

تو بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اسکی ستر دنیاوی حاجات اور ستر اُخروی حاجات پوری ہوں گی اور اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم اور رحمت نازل فرمائیں گے۔

**چار رکعت نماز نفل:** جو کوئی یکم شوال کی شب نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز دو، دو رکعت کر کے پڑھے اور ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد تین تین مرتبہ سورۂ اخلاص' تین تین مرتبہ سورۂ فلق اور تین تین مرتبہ سورۂ ناس پڑھے پھر جب نماز مکمل کر کے فارغ ہو جائے تو ستر مرتبہ کلمہ تمجید (تیسرا کلمہ) پڑھے۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کو گناہوں کی معافی عطاء ہوگی اور اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے اس کی توبہ قبول فرمائینگے اور اس کو نیکی کے کاموں کی توفیق بخشیں گے۔

**چار رکعت نفل:** صالحین کا کہنا ہے کہ عیدالفطر کی رات کو چار رکعت نفل دو دو کر کے یوں پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سو سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ نوافل کے بعد کھڑے ہوکر 1100 مرتبہ یہ وظیفہ پڑھے جو کھڑا ہوکر وظیفہ نہ پڑھ سکے وہ بیٹھ کر پڑھ لے۔ ان نوافل کی برکت سے بندے کے دل میں اللہ کی محبت کا جذبہ بیدار ہو جاتا ہے اور بندہ تلاش حق کیلئے کمربستہ ہو جاتا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الصَّمَدِ الْاَحَدُ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الْوَکِیْلِ الْکَفِیْلُ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ سُبْحَانَ الْفَتَّاحِ الْعَلِیْمُ۔

**آٹھ رکعت نفل:** شوال مکرم کی پہلی ساعت یعنی شب عید کو تہجد کے وقت آٹھ رکعت نفل یوں پڑھے کہ سورۂ فاتحہ کے بعد ہر پہلی اور ہر دوسری رکعت میں سورۂ کافرون 25 مرتبہ' ہر تیسری اور چوتھی رکعت میں سورۂ اخلاص 25 مرتبہ ہر پانچویں اور چھٹی رکعت میں سورۂ فلق 25 مرتبہ' ہر ساتویں اور ہر آٹھویں رکعت میں سورۂ ناس 25 مرتبہ پڑھے پھر 1313 مرتبہ مندرجہ ذیل وظیفہ پڑھے۔ اللہ پڑھنے والے پر خاص نظر التفات فرمائے گا۔ نوافل پڑھنے والے کو بے پناہ اجر ملے گا۔ اس عمل سے مرنے کے بعد عذاب قبر میں راحت بھی پیدا ہوگی۔ یہ دنیوی حاجات کیلئے بہت اکسیر ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ۔ یَآ اَللّٰہُ۔

**جنت واجب:** نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص ماہ رمضان المبارک میں دن کو روزہ رکھے اور شب کو نوافل ادا کرے اور عید کے دن صدقہ فطر ادا کر کے عیدگاہ میں جائے تو عیدگاہ سے واپس ہونے تک اس کے تمام گناہ بخش دیے جائیں گے۔ آنحضرت ﷺ نے فرمایا جو شخص شوال کے مہینے میں چھ روزے رکھے گا اس کو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن طوق اور زنجیروں سے محفوظ فرمائیں گے۔ ایک روایت میں ہے اس کیلئے چھ لاکھ برس کی عبادت اور چھ لاکھ اونٹ کا صدقہ اور چھ لاکھ غلام آزاد کرنے سے بھی زیادہ ثواب ہے۔

## ماہانہ روحانی محفل

**روحانی محفل مرکز روحانیت و امن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے**

اس ماہ کی روحانی محفل 11 جولائی بروز منگل صبح 8 بجے سے لیکر 9 بجکر 23 منٹ تک۔ 21 جولائی بروز جمعہ عصر تا مغرب۔ 30 جولائی بروز اتوار رات 9 تا 10 بجکر 17 منٹ تک یَاوَاسِعَ الْفَضْلِ پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سو فی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی پیلی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا' اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

**ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں**

(نوٹ:) 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن، ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (**ایڈیٹر:۔ حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ**)

## گھر خوشیوں کا گہوارہ بن گیا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہم تمام گھر والے ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتے ہیں' خاص طور پر روحانی محفل تو میں ضرور کرتی ہوں' اس کے اتنے فوائد ہیں کہ اگر میں لکھنے بیٹھ جاؤں تو ایک کتاب بن جائے۔ میری شادی 2006ء میں غیروں میں ہوئی' شادی کے دو سال بعد ہی گھر میں لڑائی جھگڑے شروع ہوگئے' میری ساس صاحبہ کو میرا وجود گھر میں بالکل بھی برداشت نہ تھا' میرے شوہر مجھ سے بہت محبت کرتے تھے' مگر نا معلوم انہیں میرے بارے میں کیا کیا باتیں بتائیں کہ وہ مجھ سے دن بدن دور ہوتے گئے اور ایک دن میری ساس صاحبہ نے مجھ پر ایک انتہائی گھٹیا الزام لگایا اور میرے شوہر نے مجھے گھر سے نکال دیا' (باقی صفحہ نمبر 47 پر)

**بے رونقی کمزوری دور:** جسم کی خشکی، بے رونقی، زردی اور کمزوری کو دور کرنے کیلئے روزانہ ایک آم کھانا اور بعدازاں ایک گلاس کچی لسی استعمال کرنا بے حد مفید ہے۔

# حضرت پیر واسع عطا ہاشمی کے روحانی وظائف

اگر کوئی شخص اولاد نرینہ سے محروم ہو اور چاہتا ہو کہ اس کے ہاں بھی لڑکا پیدا ہو جو اس کی جائیداد کا وارث بنے تو اس کیلئے بعد نماز عشاء پابندی کے ساتھ باوضو قبلہ رُخ پاک مصلے پر بیٹھ کر پانچ سو بار اسم الٰہی یَااَوَّلُ بلاناغہ پڑھا کرے۔

**افسر، حاکم یا شوہر کا خوش ہوجانا:** اگر کسی شخص کا افسر، حاکم یا عہدیدار ناراض ہوجائے یا کسی عورت کا شوہر بدمزاج اور بدزبان ہو اور مار پیٹ کرتا ہو تو رات کو بارہ بجے کے بعد بیدار ہوکر وضو کرے اور اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اس کے بعد اسم الٰہی یَاصَبُوْرُ ایک ہزار ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر حاکم یا شوہر کے خوش اور درست رویہ اپنانے کیلئے دعا کرے۔ یہ عمل اس وقت تک برابر کرتا رہے جب تک افسر یا شوہر خوش نہ ہوجائے۔ خوش ہوجانے کے بعد عمل چھوڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی حاکم یا افسر خوش ہوجائے گا۔ شوہر بدزبانی، مار پیٹ اور بدتمیزی سے باز آجائے گا۔

**روزی اور خوشحالی کیلئے:** اگر کوئی شخص تنگدست، غریب، بے روزگار، پریشان حال ہو اور چاہتا ہو کہ اس کی روزی فراخ ہوجائے اور اس کی آمدنی بڑھ جائے تو اس کیلئے بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد باوضو چھ سو پانچ مرتبہ اسم الٰہی یَاوَارِثُ پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ یہ عمل روزانہ بلاناغہ کرے اور اپنے رزق میں برکت اور آمدنی میں زیادتی بارگاہ رب العزت سے طلب کرے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک آمدنی میں اچھا خاصا اضافہ نہ ہوجائے۔

**کسی سے زمین، جائیداد، مال وغیرہ چھینا ہوا واپس ملنا:** اگر خدانخواستہ کسی کی زمین کسی نے چھین لی ہو یا اس کی جائیداد پر ناجائز قبضہ کرلیا ہو یا کسی نے زبردستی مال چھین لیا ہو یا قرض لے کر کھا گیا ہو لیکن واپس کرنا نہیں چاہتا۔ اس کیلئے بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء باوضو پاک جگہ اور مصلے پر بیٹھ کر قبلہ رخ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد گیارہ سو بار اسم الٰہی یَابَدِیْعُ پڑھے۔ اس کے بعد آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک اپنا حق نہ مل جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پابندی کے ساتھ مسلسل عمل کرنے سے ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ مجرب عمل ہے۔

**زندگی کی جملہ پریشانیاں ختم:** اگر کسی شخص کی زندگی پریشانی اور مصیبت میں گزر رہی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی زندگی کی تمام پریشانیاں ختم ہوجائیں اور ہر قسم کی مصیبت دور ہوجائے تو اس کیلئے بعد نماز فجر سورج نکلنے سے پہلے پہلے باوضو قبلہ رُخ بیٹھ کر اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو ایک بار اسم الٰہی یَابَاقِیْ پڑھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے تمام گھریلو اور بیرونی پریشانیوں کے خاتمہ کی دعا کرے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک پریشانیوں کا خاتمہ نہیں ہوجاتا اور گھر اور باہر امن وسکون کی زندگی حاصل نہیں ہوجاتی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام پریشانیوں سے نجات حاصل ہوگی اور زندگی امن وسکون سے گزرنے لگے گی۔

**کنواری لڑکی کی شادی کیلئے:** اگر کسی شخص کی لڑکی جوان اور شادی کی عمر کو پہنچ گئی ہو لیکن شادی نہیں ہوتی اول تو رشتہ ہی نہیں آتا اگر آتا ہے تو پلٹ کر جواب نہیں ملتا۔ یا جواب آتا ہے تو بات آگے نہیں بڑھتی۔ مطلب یہ ہے کہ شادی میں قسم قسم کی رکاوٹیں پیدا ہوتی ہیں۔ اس کیلئے یہ عمل بہت مقبول اور زود اثر ہے باوضو بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ اسم الٰہی یَامُغْنِیْ پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر ہر قسم کی رکاوٹ دور ہونے اور اچھے سے اچھا رشتہ ہونے کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی بہترین جگہ رشتہ ہوجائے گا۔ یہ عمل جمعرات کو شروع کرے اور اگلے اتوار کے دن ختم کرے۔ گیارہ دن عمل کرنا ہے۔

**گناہوں سے نجات بُرے کاموں سے بچاؤ:** اگر کوئی آدمی گناہوں میں مبتلا ہو یا بُرے کاموں میں پھنسا ہو وہ چاہتا ہو کہ اس سے گناہ اور بُرائی کے کام چھوٹ جائیں اور اس کی زندگی پاکیزہ اور تقویٰ والی بن جائے۔ اس کیلئے نماز پنجگانہ باجماعت ادا کرنا شروع کردے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو بار استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ پڑھا کرے۔ ایک سو بار ہر نماز کے بعد کلمہ طیبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ پڑھا کرے۔ بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء اول گیارہ بار درود شریف اس کے بعد اسم الٰہی یَابَرُّ ایک سو ایک مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھ کر گناہوں سے چھٹکارا اور نیک زندگی گزارنے کی دعا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی سب گناہ چھوٹ جائیں گے اور نیک انسان بن جائے گا۔

**اولاد نرینہ کیلئے:** اگر کوئی شخص اولاد نرینہ سے محروم ہو اور چاہتا ہو کہ اس کے ہاں بھی لڑکا پیدا ہو جو اس کی جائیداد کا وارث بنے تو اس کیلئے بعد نماز عشاء پابندی کے ساتھ باوضو قبلہ رُخ پاک مصلے پر بیٹھ کر پانچ سو بار اسم الٰہی یَااَوَّلُ بلاناغہ پڑھا کرے۔ جب حمل ٹھہر جائے تو روزانہ ایک مرتبہ سورۂ یٰسین شریف باوضو پڑھ کر پانی پر دم کرکے وہ پانی بیوی کو پلایا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ لڑکا ہوگا اور نیک سیرت اور اچھی صورت کا ہوگا۔

**حاسد کو ناکام اور ذلیل کرنا:** اگر کسی کا حاسد، دشمن طاقتور، اثرورسوخ والا اور شرپسند ہو، طرح طرح سے دشمنی کے نئے نئے طریقے نکالتا ہو اور ستانے اور تنگ کرنے میں بہت آگے چلا جاتا ہو، ایسے فرعون صفت دشمن کو ناکام بنانے اور اسے ذلیل ورُسوا کرنے کیلئے بعد نماز عشاء اول دو رکعت نماز نفل ادا کرے اس کے بعد کسی سے بات نہ کرے اور پانچ سو مرتبہ اسم الٰہی یَاقَادِرُ پڑھے۔ یہ عمل اس وقت تک کرتا رہے جب تک دشمن سرنگوں نہ ہوجائے اور تمام اہل محلہ اسے ذلیل نہ کردیں۔ یہ عمل پابندی کے ساتھ کرتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

## سات مبین کے عمل نے ہر مسئلہ حل کردیا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** دو وظائف جو میرے آزمودہ ہیں وہ میں قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔ پہلا عمل: مجھے یہ عمل کسی نے بتایا تھا، جب ہم گھر میں ٹیوب ویل کیلئے ڈرل یعنی (بور) کروا رہے تھے جو کہ پہلی جگہ پر ناکام ہوچکا تھا، پھر دوسری جگہ بور کیا مگر وہاں سے بھی پانی نہیں آرہا تھا جبکہ ہمارے پڑوس میں دو چھوٹے ٹیوب ویل لگ چکے تھے پھر میں نے اللہ کی توفیق سے یٰسین والا عمل کیا وہ اس طرح ہے کہ یٰسین میں سات دفعہ مبین آتی ہے ہر مبین پر پہنچ کر واپس شروع سے پڑھنا ہے، اسی طرح پوری سورۂ یٰسین پڑھنی ہے۔ میں نے پڑھ کر پانی جو گلاس میں تھا دم کیا اور پائپ (جو ڈرلنگ کیلئے لگے ہوئے تھے) میں ڈال دیا، جب اس کے بعد کوشش کی تو بھرپور پانی نکل آیا۔ اس کے علاوہ بھی میں نے جس بھی مقصد کیلئے یہ عمل کیا اللہ نے میری مدد فرمائی۔ دوسرا عمل: میرے پرندے چوری ہوگئے تو میں نے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھنا شروع کردیا، دو دن بعد میرے پرندے مجھے مل گئے۔ اللہ آپ کا حامی وناصر ہو۔ آپ کی زندگی میں اور زیادہ برکت ڈالے۔ **(محمد زبیر شفیق، کھاریاں)**

**کبھی مفلس نہ ہوگا:** اگر کوئی شخص اسم یَا مَالِکُ کو روزانہ 91 مرتبہ پڑھے گا تو اس کا دل روشن ہوگا' وہ مفلس نہ ہوگا لوگ اس کے تابع ہوں گے اور اس کی قدر و منزلت بڑھے گی۔

# مضبوط جسامت' پرسکون اعصاب چاہئیں تو کیلے کھائیے!

خواتین عام طور پر خون کی کمی کا شکار ہوتی ہیں۔ خون کے ایک انتہائی اہم جزو ہیموگلوبن کی کمی سے خواتین بے شمار مسائل کا شکار ہوسکتی ہیں۔ کیلے میں یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ وہ خون میں شامل ہیموگلوبن کی پیداوار کو متحرک کردیتا ہے۔

ڈاکٹر احسن رضا' لاہور

بہت سے لوگوں کو کیلے پسند نہیں ہیں اور ممکن ہے ان لوگوں میں آپ بھی شامل ہوں لیکن اس بات کا بہت زیادہ امکان ہے کہ اس مضمون کو پڑھنے کے بعد آپ کیلے کی طرف اس طرح نہ دیکھیں جیسے پہلے دیکھا کرتے تھے۔ کیلا کھاتے ہی جسم میں فوری توانائی کی مسلسل فراہمی شروع ہوجاتی ہے اور یہ توانائی بھی ایسی ہوتی ہے جو محسوس ہو۔ ریسرچ سے یہ بات ثابت ہوچکی ہے کہ صرف دو کیلے کھا کر جسم میں اتنی توانائی بھر جاتی ہے کہ آپ 90 منٹ تک سخت محنت والا کام انجام دے سکتے ہیں لہٰذا اس بات پر کسی کو حیرت نہیں ہونی چاہیے کہ دنیا کے ممتاز کھلاڑیوں کا سب سے پسندیدہ پھل کیلا ہے اور یہی وہ پھل ہے جسے دنیا میں سب سے زیادہ کھایا جاتا ہے لیکن کیلا صرف توانائی فراہم کرکے ہمیں فٹ نہیں رکھتا بلکہ یہ متعدد قابل ذکر بیماریوں پر قابو پانے اور ان سے محفوظ رکھنے میں بھی کردار ادا کرتا ہے اس کی یہی خوبیاں اسے ہماری روزمرہ خوراک میں شامل کرنے کا تقاضا کرتی ہیں۔

**ڈپریشن:** ایک فلاحی تنظیم MIND نے حال ہی میں ذہنی افسردگی اور یاسیت کے شکار افراد کا سروے کیا تھا جنہوں نے بتایا کہ کیلا کھانے کے بعد ان کی طبیعت میں فرحت کا احساس ہوا اور مایوسی بڑی حد تک دور ہوگئی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ کیلے میں ایک پروٹین Tryptophan شامل ہوتا ہے جسے جسم Serotonin میں تبدیل کردیتا ہے۔ یہ وہ کیمیائی مرکب ہے جو آپ کو سکون کا احساس بخشتا ہے آپ کے موڈ کو بہتر بناتا ہے اور عمومی طور پر آپ خود کو شاداں محسوس کرتے ہیں۔ **نسوانی تکالیف:** بلوغت کے بعد خواتین کو ہر ماہ ایام کے مرحلے سے گزرنا پڑتا ہے۔ جس میں بعض اوقات جسمانی علامات کے ساتھ جذباتی علامتیں بھی دیکھی جاتی ہیں۔ ان نسوانی تکالیف کو (پی ایم ایس) کہا جاتا ہے جس سے بچنے کیلئے خواتین کو کبھی کبھی دواؤں کا سہارا بھی لینا پڑتا ہے لیکن انہیں چاہیے کہ گولیوں کو بھول جائیں اور ایک کیلا کھالیا کریں۔ اس میں شامل وٹامن B6 خون میں شکر کی سطح کو مناسب سطح پر لاتا ہے جس سے موڈ خوشگوار ہوجاتا ہے۔ **خون کی کمی:** خواتین عام طور پر خون کی کمی کا شکار ہوتی ہیں۔ خون کے ایک انتہائی اہم جزو ہیموگلوبن کی کمی سے خواتین بے شمار مسائل کا شکار ہوسکتی ہیں۔ کیلے میں یہ خصوصیت ہوتی ہے کہ وہ خون میں شامل ہیموگلوبن کی پیداوار کو متحرک کردیتا ہے اور یوں انیمیا کی شکار خواتین کی مدد ہوتی ہے۔ **بلڈ پریشر:** گرم خطوں میں کاشت کیا جانے والا یہ پھل اپنے اندر پوٹاشیم کی قابل ذکر مقدار رکھتا ہے جبکہ اس میں نمک کی مقدار بہت کم ہوتی ہے۔ اس لحاظ سے بلڈ پریشر کم کرنے کیلئے اسے مثالی پھل قرار دیا جاسکتا ہے۔

**دماغی طاقت:** انگلستان کے ٹوئکن ہام اسکول کے 200 طلبہ پر اس سال یہ تجربہ کیا گیا کہ انہیں ناشتہ، بریک اور لنچ میں کیلے کھانے کی تاکید کی گئی جس کے نتیجے میں ان کی ذہنی صلاحیتوں پر اچھا اثر پڑا اور انہوں نے امتحان میں اچھی کارکردگی کا مظاہرہ کیا۔ ریسرچ سے یہ بات بھی ثابت ہوچکی ہے کہ پوٹاشیم بھرا یہ پھل طالب علموں کی سیکھنے کی صلاحیت بڑھاتا ہے اور انہیں چوکس رکھتا ہے۔ **قبض:** کیلے میں چونکہ ریشے (فائبر) کی بہتات ہوتی ہے اس لیے آنتوں کی تحریک کو یہ بحال رکھتا ہے اور قبض میں مبتلا افراد کیلے کھا کر قبض کشا دواؤں کے بغیر اپنا یہ مسئلہ حل کرسکتے ہیں۔ **سینے میں جلن، تیزابیت:** کیلا کھانے سے جسم میں قدرتی طور پر تیزابی مادے تحلیل ہوجاتے ہیں' اس لیے جب کبھی آپ کو سینے میں جلن کی شکایت ہو یا کھٹی ڈکاریں آرہی ہوں تو کیلا کھالیں' آرام ملے گا۔ **دوران حمل جی متلانا:** وہ حاملہ خواتین جو (Morning Sickness) کا شکار ہوتی ہیں یعنی صبح اٹھتے ہی ان کا جی متلانے لگتا ہے یا ابکائی آنے لگتی ہے وہ صبح ناشتے' اسی طرح دوپہر کے کھانے اور رات کے کھانے کے مابین کیلا کھالیا کریں تو اس سے خون میں شکر کی سطح بہتر اور متلی کی شکایت رفع ہوجاتی ہے۔

**اعصاب پرسکون:** کیلے میں وٹامن بی کی قابل ذکر مقدار ہوتی ہے جس سے ہمارا اعصابی نظام پرسکون رہتا ہے۔ **السر:** کیلے کا گودا چونکہ بے انتہا نرم اور چکنا ہوتا ہے' اس لیے آنتوں کے عوارض میں اس کا استعمال مفید رہتا ہے خاص طور پر آنتوں کے زخم (السر) کے اندمال میں اس سے مدد لی جاسکتی ہے۔ اسی طرح معدے میں تیزابیت اور سوزش کو بھی یہ اس کی اندرونی دیواروں پر حفاظتی لیپ چڑھا کر کم کردیتا ہے۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردے گا۔

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلاتعداد یَاشَافِیُ یَاکَافِیُ پڑھیں۔ اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ ''آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہوکر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کررہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں'' یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اسکے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کردیگا۔ مراقبے کے بعد اپنی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## برسوں کی تھکاوٹ لمحوں میں دور

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ میں دیا گیا مراقبہ گزشتہ پانچ سال سے مسلسل کررہی ہوں' مراقبہ کرنے کی وجہ سے میری ہر پریشانی' الجھن' مسئلہ حل ہوجاتا ہے' ابھی گزشتہ دنوں میں نماز عشاء کے بعد مراقبہ کیلئے بیٹھی تو ایسے محسوس ہوا کہ جیسے آسمان سے ایک نور کا ہالہ آیا اور مجھے اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ جیسے جیسے میں ذکر کررہی ہوں اللہ کے نام کے موتی ہیں جو میرے دل میں پروئے جارہے ہیں۔ اسی دوران نامعلوم مجھے کب نیند آگئی تو میں سوئی تو اذان فجر کے وقت میری آنکھ کھلی' میری طبیعت بہت ہلکی پھلکی اور میں خود کو بہت ہی زیادہ پرسکون محسوس کررہی تھی۔

ایسے محسوس ہورہا تھا جیسے برسوں کی تھکاوٹ تھی جو ایک مراقبہ سے ختم ہوگئی۔ میرے کندھوں پر ہروقت وزن رہتا تھا جو مراقبہ کرنے سے ختم ہوگیا۔ مجھے پہلے ہروقت ڈر لگتا تھا مگر اب وہ ختم ہوچکا ہے۔ گزشتہ سال امتحانات کی وجہ سے سخت پریشان تھی' تیاری بالکل بھی نہ ہورہی تھی' کتاب کھولنے کو بھی دل نہ کرتا تھا' میں نے امتحانات کی تیاری کی نیت کرکے مراقبہ کرنا شروع کردیا' صبح (باقی صفحہ نمبر 47 پر)

کالے جادو سے تڑپتے سلگتے انوکھے خط اور شافی علاج

# روحانی بیماریوں کا روحانی علاج

براہ کرم لفافے میں کسی قسم کی نقدی نہ بھیجیں۔ توجہ طلب امور کیلیے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں۔ مختصر اور صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ خطوط لکھتے ہوئے اضافی گوند ٹیپ یا سٹیپلر زپن کا استعمال نہ کریں کیونکہ خط کھولتے ہوئے پھٹ جاتا ہے۔ راز داری کا خیال رکھا جائے گا۔ اپنا نام شہر کا نام اور مکمل پتہ واضح کرکے جوابی خط پر ضرور لکھیں۔ ایڈریس نامکمل ہونے کی وجہ سے جواب نہیں دیا جائیگا۔

**میرے بھائی کا مسئلہ:** محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! میں اپنے بھائی کا مسئلہ لے کر حاضر ہوئی ہوں' میرا بھائی پاؤں سے معذور ہے' میرے اس بھائی کے ساتھ دھوکہ ہوا جس کی وجہ سے ہمارا ایک گھر بک گیا' ایک کروڑ کا قرض چڑھ گیا' اب ایک گھر رہتا ہے وہ بھی بینک میں گروی ہے۔ ابو کو کچھ پتہ نہیں وہ بیرون ملک ہیں انہوں نے کبھی مُڑ کر نہیں دیکھا۔ بھائی اب بیمار ہے' کوئی راستہ سمجھ نہیں آرہا' خدارا ہمیں کچھ وظائف عنایت فرمائیں کہ ہم اس مشکل وقت سے نکل سکیں۔ (ر۔ص، ہنگو)

**جواب:** آپ تمام گھر والے نماز حل المشکلات پڑھیں! حضرت امام جعفر صادقؒ سے روایت ہے کہ چار رکعت نماز نفل ایک تکبیر تحریمہ سے پڑھے۔ پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سو (۱۰۰) دفعہ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَ نَجَّيْنَاهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذَالِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد سو (۱۰۰) دفعہ رَبِّ اِنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ تیسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد سو (۱۰۰) دفعہ اُفَوِّضُ اَمْرِيْ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ چوتھی رکعت میں بعد الحمد شریف سو (۱۰۰) مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِيْلُ پڑھے پھر سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں سر رکھے اور سو (۱۰۰) بار رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھے اور پھر اپنی حاجت خداوند تعالیٰ سے چاہے۔ یہ نماز شاہ ولی اللہ، شاہ عبدالعزیز دہلویؒ نے لکھی ہے، اپنے اکابرین نے بھی پڑھنے کے لئے لکھا ہے۔ نہایت کمال کی چیز ہے ضرور پڑھیں، 90 دن مستقل۔

**دنیا کی گندی نظروں سے بمشکل خود کو بچایا:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم آٹھ بہنیں اور ایک بھائی ہیں' ابو میرے دنیا میں نہیں رہے' بھائی چھ بہنوں کے بعد ہوا تھا' ہم نے بہت تنگدستی میں وقت گزارا' بھائی چھوٹا تھا' ابو اکیلے تھے' دنیا کی گندی نظروں سے خود کو بڑی مشکل سے بچایا' لوگوں کے دیئے ہوئے کپڑے پہن کر گزارا کیا' میری چھ بہنیں شادی شدہ ہیں مگر وہ بھی انتہائی غربت کی زندگی گزار رہی ہیں' جو باقی بہنیں بچ گئی ہیں ان کے رشتے نہیں ہو رہے ہیں' والدہ بہت بوڑھی ہوگئی ہیں' شادی کی عمریں نکلتی جارہی ہیں۔ خدارا کوئی وظیفہ بتائیں کہ دو بہنوں کی شادی اچھی جگہ ہوجائے اور غربت ختم ہوجائے۔ (پوشیدہ)

**جواب:** آپ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ سورۃ مزّمل 21 بار روزانہ یا کم از کم 11 بار روزانہ پڑھنا شروع کردیں تو آپ کے تمام کام انشاء اللہ تعالیٰ مکمل ہوجائیں گے۔

**خاوند گھر نہیں آتا:** محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! میری بیٹی کے دل میں سوراخ ہے' دل کی درمیان جو پردہ ہوتا ہے صاف اور گندا خون علیحدہ کرتا ہے' وہ بھی نہیں ہے۔ ڈاکٹر نے اس کا آپریشن کروانے کا کہا ہے چھ لاکھ روپے خرچ آتا ہے۔ آمدنی کا ذریعہ صرف میں ہوں' بارہ ہزار میری تنخواہ ہے' جس سے گھر کا خرچ بمشکل ادا کرتی ہوں' میرے خاوند نے دوسری شادی کرلی ہے' بچوں کا خرچہ نہیں دیتے اور نہ ہی گھر کا رخ کرتے ہیں۔ مجھے کچھ سمجھ نہیں آتا کیا کروں۔ (دکھی ماں)

**جواب:** آپ بہن اپنے میاں اور بیٹی کی بیماری کا تصور کرکے روزانہ یہ وظیفہ پڑھیں، کم از کم 90 دن تک۔ انشاء اللہ کرم ہوگا۔ سورۃ قریش 313 بار یا 121 بار پڑھیں اور تصور ہی میں اپنے میاں اور بیٹی کے بیمار دل پر دم کردیں اور پڑھنے کے بعد اللہ رب العزت سے خوب دعائیں مانگیں۔

**اس مسئلے کا حل بھی بتائیے:** محترم شیخ الوظائف السلام علیکم! امید ہے کہ آپ اور آپ کے اہل خانہ خیریت سے ہوں گے' میں ایک سٹوڈنٹ ہوں' اپنی والدہ سے آپ کا اتنا تذکرہ سنا کہ آپ کو خط لکھنے پر مجبور ہوگئی۔ میں بہت پریشان ہوں' میرا مسئلہ پڑھائی سے متعلق ہے' میری پڑھائی کی طرف کافی دلچسپی ہے بچپن سے ہی اے گریڈ لیتی آئی ہوں' مگر اب اتنے اچھے پیپرز ہونے کے باوجود مارکس کم آتے ہیں' میری ہم جماعت لڑکیاں جو کہ تعلیمی میدان میں مجھ سے کافی پیچھے ہوتی ہیں مگر ان کے مارکس مجھ سے اچھے آتے ہیں' گزارش ہے کہ مجھے کوئی ایسا عمل دیں جس سے میرا یہ مسئلہ حل ہوجائے اور مجھے میری محنت کا پھل ملے۔ (ص، پ' مردان)

**جواب:** رات سونے سے پہلے کمرے میں اندھیرا کرلیں۔ آنکھیں بند کرکے تصور کریں کہ آپ اپنے دل میں دیکھ رہی ہیں اس تصور کے ساتھ ہی دل ہی دل میں **یَارَشِیْدُ** کا ورد کریں اور تصور کریں کہ دل روشن ہوگیا ہے اندازاً 10 منٹ تک اس ورد اور تصور کو جاری رکھیں۔ پھر کسی سے بات کیے بغیر فوراً سو جائیں 60 دن کے اس عمل سے ان شاء اللہ جملہ شکایات دور ہوجائیں گی۔

**زندہ رہنا مشکل ہے:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے گھٹنوں میں شدید تکلیف ہے' بہت علاج کروائے مگر ہر کسی نے بتایا کہ یہ روحانی مسئلہ ہے۔ مالی مسائل بھی بہت زیادہ ہیں' تنخواہ کم اور خرچے زیادہ ہیں۔ میرے لیے تو زندہ رہنا مشکل ہوتا جارہا ہے۔ خدارا کچھ وظائف بتائیں۔ (ج،ش)

**جواب:** سورۃ توبہ کی آخری آیات ''لقد جاءکم سے آخر تک'' روزانہ 121 بار پڑھیں۔ یہ عمل 90 دن کریں ساتھ اوّل آخر درود ابراہیمی پڑھیں۔

**نمازی بننا چاہتی ہوں:** آپ سے گزارش ہے کہ میں نماز کی پابندی نہیں کرپاتی' آپ کوئی ایسا وظیفہ بتائیں تاکہ میں پانچ وقت کی نماز پڑھ سکوں۔ میرے شوہر کی نوکری کا مسئلہ ہے کوئی نوکری نہیں ہے۔ کوئی وظیفہ عنایت فرمائیں۔ (م۔ی)

**جواب:** نماز فجر کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھیں اور پھر سورۂ مزمل پڑھ کر گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ یہ عمل گیارہ بار دہرائیں اور کم از کم نوے دنوں تک پڑھیں۔

**نام نہاد عامل فقیروں کے چکر:** میں کئی سال سے پریشانی کا شکار ہوں' براہ مہربانی میں کئی عامل' پیر' فقیروں کے پاس اپنے شوہر کے ساتھ جا چکی ہوں مگر صرف دولت لٹائی مسائل کا حل نہ نکلا۔ میری اور میرے شوہر کے درمیان بلاوجہ لڑائی ہوتی ہے' میرے شوہر کا کاروبار ختم ہوچکا ہے۔ شوہر نے گھر سے نکال دیا ہے' ماں مرچکی ہے والد بچوں کے ساتھ رکھنے کو تیار نہیں' رشتہ دار کے گھر رہتی ہوں خدارا کوئی وظیفہ بتائیں کہ میرے شوہر مجھے میرے گھر لے جائیں۔ (پوشیدہ)

**جواب:** آپ رات کو سونے سے پہلے یا نماز فجر کے بعد اکتالیس بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اَللّٰهُ يَا كَرِيْمُ پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے ہاتھ چہرے پر پھیر لیا کریں' انشاء اللہ حالات بہتر ہونا شروع ہوجائیں گے۔ یہ عمل مستقل مزاجی سے کریں۔

## یہ پڑھ کو سو جاؤ جو چاہو معلوم کرلو!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم تمام گھر والے ماہنامہ عبقری بہت شوق ذوق سے پڑھتے ہیں۔ اس رسالے کے تمام نسخہ جات اور وظائف بہت ہی باکمال اور لاجواب ہوتے ہیں۔ درج ذیل عمل مجھے میرے استاد نے بتایا تھا جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہا ہوں۔

يَا كِرَامًا كَاتِبِيْنَ 21 مرتبہ يَا سَمِيْعُ بَصِيْرُ 100 مرتبہ اور درود تاج ایک مرتبہ پڑھ کر سوجائیں اور جو چاہیں رب کریم سے معلوم کرلیں۔ (فیضان طارق)

**آشوب چشم کیلئے:** اگر لیموں کے رس کو چاکسو میں حل کر کے جست کے برتن میں رگڑ کر آنکھوں میں لگایا جائے تو آشوب چشم کیلئے بے حد مفید ہوتا ہے۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلرز پن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**زخم شوگر:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری والدہ کی طبیعت بہت زیادہ خراب ہے۔ والدہ شوگر کی مریضہ ہیں ان کے پیر میں زخم ہیں جو مزید خراب ہوتے جارہے ہیں' اب تو بہت زیادہ درد رہتا ہے اور شوگر بھی بہت زیادہ رہتی ہے۔ (ش۔ا، سندھ)

**مشورہ:** والدہ کو آپ عبقری دواخانہ کا ''شوگر کورس'' استعمال کروائیں۔ زخم کیلئے آپ یہ مرہم بنائیں۔ ایک چھٹانک ثابت گندم کے دانے لیں اور ایک چھٹانک ناریل یا خشک کھوپرا لیں اور ایک پاؤ دیسی گھی لیں۔ خشک کھوپرا کے ہلکے سے ٹکڑے کرلیں' گندم اور کھوپرا دیسی گھی میں جلائیں۔ جلنے کے بعد اس سب کو رگڑ دیں۔ بس مرہم تیار ہے۔ یہی مرہم زخموں پر لگائیں صبح و شام۔ پھر اس کا کمال دیکھیں۔

**مستقبل کا آرمی افسر:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کے بارے میں بہت سنا ہے' عبقری رسالہ بھی بہت شوق سے پڑھتا ہوں' میں ابھی کیڈٹ کالج رزمک میں ہوں' وہاں پڑھائی بھی خوب جاری ہے' میں اپنا ذہن تیز کرنا چاہتا ہوں اور میری خواہش ہے کہ میں مستقبل میں ایک آرمی آفیسر بنوں' اسی لیے میرے لیے خاص دعا کرنا اور ایک وظیفہ بھی دیں کہ میرا مستقبل روشن ہوجائے تاکہ اسلام اور پاکستان کی سربلندی کیلئے خدمت کروں۔ مجھے کوئی نسخہ بتائیے کہ میرا ذہن تیز ہوجائے۔ (حماد اللہ' بڈھ بیر)

**مشورہ:** آپ خمیرہ ابریشم حکیم ارشد والا لیں اور ایک چمچ چائے والا دن میں تین بار استعمال کریں۔ یاد رہے خمیرہ کسی اچھے دیانتدار طبیب کا بنا ہوا ہو اور اسکے ساتھ ساتھ اطریفل اسطخدوس ایک چمچ چائے والا اور کلونجی پاؤڈر ایک چوتھائی چمچ استعمال کریں۔ غذا میں کھٹی چیزیں، اچار وغیرہ سے پرہیز کریں۔ وظیفے کے طور پر ہر وقت کھلا درود شریف پڑھیں۔

**خدارا میری مدد کریں:** محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میں بہت پریشان ہوں' میری بچہ دانی میں رسولی ہے' ڈاکٹر آپریشن کا کہہ رہے ہیں کہ جب تک آپریشن نہ ہوا بچہ نہیں ہوسکے گا۔ میری شادی کو چھ سال ہونے والے ہیں لیکن اس رسولی کی وجہ سے میرا بچہ نہیں ہے' میں بہت پریشان ہوں' خدارا میری مدد کریں۔ (پوشیدہ)

**مشورہ:** آپ عبقری دواخانہ کا ''پوشیدہ کورس'' کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ ایک دو کورس استعمال کرکے چھوڑ مت دیجئے گا بلکہ جب تک آپ کو مکمل آرام نہیں آتا یہ کورس استعمال کریں۔ پھر کمال دیکھئے۔

**تکالیف ہی تکالیف:** میں بہت تکلیف میں ہوں' چلنے سے بالکل معذور ہوں' گھٹنوں میں بہت تکلیف ہے' کمر کے نچلے حصے میں تکلیف ہے اس وجہ سے چلنا مشکل ہے۔ براہ مہربانی مجھے کوئی آسان سا حل بتائیں۔ (ا۔ب)

**مشورہ:** آپ کو آسان سا حل بتاتا ہوں آپ صرف خالص شہد دن میں پانچ سے سات مرتبہ چاٹ لیا کریں۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کا ''کراماتی تیل'' لکھی گئی ترکیب سے مالش بھی کریں اور پئیں بھی۔

**پتے میں پتھری:** محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میری عمر 65 سال ہے اور میرے پتے میں پتھری ہے' مزید شوگر اور ہائی بلڈ پریشر کی مریضہ بھی ہوں' مہربانی فرما کوئی دوائی یا کوئی وظیفہ عنایت فرمائیں۔ (ج۔ش)

**مشورہ:** جواب۔ بہن! آپ مندرجہ ذیل نسخہ استعمال کریں اور یہ نبوی ﷺ نسخہ بہت ہی مفید اور موثر ہے کئی لوگوں نے مسلسل استعمال کیا اور بہترین رزلٹ ملے آپ بھی استعمال کریں۔ کلونجی 100 گرام قسط شیریں 50 گرام تخم کاسنی 100 گرام تمام کوٹ پیس کر سفوف تیار کریں ان ادویات سے چھ گنا زیادہ زیتون کا تیل ملا کر محفوظ کر رکھیں۔ آدھا چمچ دوائی دن میں چار بار استعمال کریں۔ محترمہ بہن! اگر آپ اعتماد بھروسے اور مستقل مزاجی سے یہ دوا استعمال کریں تو یقیناً بہت فائدہ مند نسخہ ہے۔ اس کے ساتھ عبقری دواخانہ کی ''پتہ پتھری شفاء'' لکھی گئی ترکیب سے استعمال کریں۔

**میرے دو مسائل:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری رسالہ پڑھا تو مجھے بہت اچھا لگا' پھر اس کے بعد میں نے ہر ماہ باقاعدگی سے منگوانا شروع کردیا اور بہت ساری کامیابیاں حاصل کیں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو اور عبقری ادارہ کے تمام لوگوں کو صحت و تندرستی والی لمبی عمر بالخیر عطا فرمائے اور عبقری کو دن دگنی رات چگنی ترقی عطا فرمائے۔ آمین! محترم حکیم صاحب! میں پہلی مرتبہ شرکت کررہی ہوں اور امید ہے کہ مجھے میرے مسائل سے آگاہ کیا جائے گا۔ محترم حکیم صاحب! میرے دو مسئلے ہیں جن کا حل آپ مجھے ضرور بتائیں گے' میرا پہلا مسئلہ یہ ہے کہ میری عمر 18 سال ہے لیکن اس حساب سے نسوانی حسن کی زیادتی ہے اور میں اپنے نسوانی حسن میں کمی چاہتی ہوں' اس کیلئے کچھ بتائیں اور دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ میری آنکھوں کے نیچے سیاہ حلقے ہیں جو کہ بہت زیادہ ہوگئے ہیں ان کیلئے کوئی دوا یا حل تجویز فرمائیں۔ مجھے آئندہ شمارے کا بہت بے چینی سے انتظار رہتا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو حج بیت اللہ کی بار بار سعادت نصیب فرمائے۔ آمین! (ق۔ش)

**مشورہ:** آپ اپنے پہلے مسئلے کے حل کیلئے صبح' دوپہر' شام کراماتی تیل کی مالش کریں۔ آنکھوں کے گرد حلقوں کیلئے روزانہ صبح ایک گلاس دودھ کے ساتھ ایک عدد عمدہ سیب کھائیں۔ ہفتے میں ایک مرتبہ بکرے کی کلیجی ہلکے مصالحے کے ساتھ بھون کر کھائیں۔ موسمی پھل زیادہ سے زیادہ کھائیں۔ روزانہ صبح نماز فجر کے بعد کسی پرفضا مقام یا چھت پر ہلکی واک کریں اور لمبے لمبے سانس لیں۔ انشاء اللہ آپ کے مسائل حل ہوجائیں گے۔ اس کے علاوہ سارا دن اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے اسم الٰہی یاباسط یافتاح یاکریم کا وضو بے وضو کھلا ورد کریں۔

**تم نے کونسا ٹھیک ہونا ہے؟:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری بہت شوق سے پڑھتی ہوں آپ کے تمام درس سنتی ہوں۔ اللہ تعالیٰ آپ کو لمبی عمر عطا فرمائے' اللہ تعالیٰ آپ کو صحت دے اور اس خدمت خلق کے کام کو قیامت تک جاری رکھنے کی توفیق دے۔ آمین! حکیم صاحب! میں بہت بیمار رہتی ہوں' میری عمر 20 سال ہے' میں بچپن سے بیمار ہوں' نہ کوئی ٹھنڈی چیز موافق آتی ہے اور نہ ہی گرم' ٹھنڈی چیز کھالوں تو نزلہ زکام' چھینکیں' بلغم' سردرد شروع ہوجاتا ہے' اگر گرم کھالوں تو لیکوریا شروع ہوجاتا ہے' میں گرمیوں میں کسی بھی قسم کا شربت بھی نہیں پی سکتی اور سردیوں میں انڈہ بھی نہیں کھا سکتی' میں بہت کمزور ہوں' جسم کی ایک ایک ہڈی میں درد ہے' تھوڑا سا کام کرکے تھک جاتی ہوں' نظر بھی کمزور ہے' قبض' گیس بھی بہت رہتی ہے' بہت ادویات کھا چکی اب تو گھر والے دوائی بھی نہیں لے کر دیتے کہتے ہیں کہ تم نے کون سا ٹھیک ہونا ہے۔ (خ۔ا' بہاولپور)

**مشورہ:** بیٹا آپ عبقری دواخانہ کی تین ادویات ''ٹھنڈی مراد' جوہر شفاء مدینہ اور روحانی پھکی'' عبقری دواخانہ سے منگوا کر تینوں مکس کرلیں اور کسی بڑے جار میں محفوظ کرلیں۔ روزانہ ہر دو گھنٹے کے بعد ایک چمچ چائے والا اس میں سے کھا لیا کریں۔ پانچ سے چھ ماہ مسلسل یہ ادویات استعمال کریں۔ بازاری چیزوں سے پرہیز کریں۔

**موذی امراض سے ہمیشہ حفاظت:** جو اسم یَامَالِکُ یَاقُدُّوسُ ہر روز فجر کی نماز کے بعد گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھا کرے گا وہ موذی امراض سے ان شاء اللہ ہمیشہ بچا رہے گا۔

میری زندگی کیسے بدلی؟

# نکلا تو لیلیٰ کو لینے تھا مگر۔۔۔!!!

قارئین! حضرت جی! کے درس' موبائل (میموری کارڈ)' نیٹ وغیرہ پر سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں' انوکھی بات یہ ہے چونکہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہو جاتی ہیں' آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں' روز سنیں' آپ کے گھر' گاڑی میں ہر وقت درس ہو۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! تین سال پہلے جنوری میں آپ سے میری ملاقات ہوئی۔ میں نکلا تو لیلیٰ کو لینے تھا مگر اللہ والوں کی نگاہ دل پر پڑی تو میرے دل کی کیفیت ہی بدل گئی میں کلین شیو اور فل فٹنگ والی جینز پہنا کرتا تھا اور میوزک کا دلدادہ تھا جب آپ نے پڑھنے کیلئے وظائف دیئے تو اس سے ظاہر بھی بدلنے لگا اور باطن بھی آہستہ آہستہ حالات اچھے ہوتے گئے مگر شیاطین تنگ کرتے' کبھی وہ جیت جاتے اور کبھی میں' جب سے آپ کے بیان سننے شروع کیے تو دل کو سکون ملنے لگا اور پھر آپ کا بتایا ہوا وظیفہ بھی پڑھتا جس سے دل کو سکون ملتا اور جب میری آپ سے دوسری ملاقات ہوئی اور آپ سے تسبیح خانہ میں ملا تھا آپ سے مسائل بیان کیے تو آپ نے سختی سے ڈانٹا اور ڈانٹ کیا تھی جو آپ جانتے تھے یا پھر اللہ' اس وقت تو مجھے کچھ سمجھ نہ آئی لیکن میں پڑھتا ضرور تھا لیکن اتنی توجہ سے نہیں پھر بھی اتنا کچھ ملا کہ میری سوچ سے بھی بالا تھا تو پھر درمیان میں میرے گھر والوں کو میں نے چچا کے ہاں بھیجا تھا لیکن میرے والد رضامند نہیں تھے۔ میری خوشی کی خاطر چلے گئے۔ چچا نے وقتی طور پر تو کہا کہ میں رشتہ دے دوں گا لیکن جب میرے والد چچا کے ہاں گئے تو ان کی زبان اور دل کے تاثرات کچھ اور تھے۔ اسی دوران آپ کا ایک درس سنا تھا کہ لیلیٰ کے نہ ملنے پر تو انسان اتنا روتا ہے اور ایسا تھا کہ لیلیٰ تو نہ مل سکی لیکن اللہ کے ساتھ تعلق مل گیا اور اللہ والوں سے بھی تعلق بن گیا۔ میں تسبیح خانہ میں درس سننے گیا لیکن آپ سے ملاقات نہیں ہو رہی تھی تو آپ نے بیان کیا کہ جو رشتے ماں کرتی ہے وہ کامیاب ہوتے ہیں تو میں نے اپنی ماں سے کہا کہ جہاں دل کرے رشتہ کر دے تو پھر دو سال پہلے رمضان میں میرا دل کیا کہ پورا رمضان تسبیح خانہ گزاروں تو میں نے ساتھ والے سے بات کی' اس نے کہا کہ آپ دسویں روزے کے بعد چھٹی لے کر چلے جانا۔ آپ کے ایک درس میں سنا تھا کہ تنہائی میں اللہ سے باتیں کر لیا کریں تو میں آپ کا بتایا وظیفہ بھی پڑھتا تھا۔ اللہ نے ایسا کرم کیا کہ ہمارا جو تیسرا ساتھی تھا اس نے کہا کہ تم نے روزے رکھنے ہیں تم چلے جاؤ تو میں فوراً تسبیح خانہ پہنچ گیا اور جب آپ کا دن میں دو بار دیدار ہوتا تھا تو دل کی کیفیت بدل جاتی تھی اور اسی دوران وقت گزرتا گیا اور تسبیح خانے سے عشق بڑھتا گیا تسبیح خانہ کی دیواروں سے نور نکلتا تھا جو وہاں سب پر پڑتا تھا اور دوسرے عشرہ میں 17 روزے کو ہماری ایک رشتہ دار وفات پا گئیں مگر آپ سے عشق کی حالت یہ تھی کہ میں جنازے میں بھی شریک نہ ہوا اسی دوران رشتہ داروں کے طعنے بھی سننے کو ملے کہ تمہاری اتنی قریبی رشتہ دار وفات پا گئیں اور تم اسی شہر میں رہتے ہوئے جنازے میں بھی شریک نہ ہوئے' اب تک طعنے سننے پڑتے ہیں کبھی آپ سے ملنے پر' کبھی تسبیح خانہ میں آنے پر' اللہ آپ اور آپ کی نسلوں میں علم کے خزانے تاقیامت جاری رکھے اور قیامت تک تسبیح خانے کو آباد رکھے۔ جب آخری عشرہ شروع ہوا تو آپ فرماتے تھے کہ ان آخری دنوں میں شیطان آدمی کو لوٹتا ہے وہ درس بہت اچھا تھا۔ 27ویں شب کو جب نایاب تعویذ کی قرعہ اندازی تسبیح خانہ میں ہوتی ہے تو میں نے اللہ سے دل میں کہا کہ اللہ عطا فرما دے تو تیری شان' جب آپ کی زبان مبارک سے میرا نام نکلا تو دل خوشی سے جھوم اٹھا کہ میرا نام بھی آ گیا۔ (م۔ک۔ا)

## ڈگریاں تو لے لیں لیکن میں ہار گئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! الفاظ کا ذخیرہ ہونے کے باوجود سمجھ میں نہیں آ رہا کہ آپ سے کیسے اور کیا کہوں؟ میں ایک گنہگار و سیاہ کار بیٹی ہوں۔ میرے والد مجھے انجینئر بنانا چاہتے تھے کیونکہ گھر میں سب بہن بھائیوں سے لائق تھی' لیکن ان کی وفات کے بعد ان کی خواہش بھی ان کے ساتھ دفن ہو گئی۔ میری والدہ چونکہ بوڑھی تھیں اور اوپر سے بیوگی کے غم نے انہیں شدید بیمار کر دیا اکثر بیمار رہتیں اور ہماری تربیت بھی اس انداز سے نہ کر پائیں جیسے کرنی چاہیے تھی' تعلیم کے میدان میں تو میں نے خوب جھنڈے گاڑھے اور ڈاکٹریٹ کی ڈگری حاصل کی۔ اپنی سہیلیوں' کزنوں سے تو دوستیاں خوب نبھائیں مگر اللہ سے دوستی کا شعور ہی نہ ہوا اور جب ہوا تو بہت بہت دیر ہو گئی تھی۔ اللہ پاک نے بہت نعمتوں سے نوازا' اس کا جتنا بھی شکر ادا کیا جائے کم ہے مگر میں جو اپنے آپ کو سب بہن بھائیوں سے لائق سمجھتی تھی اصل میں اپنے عیبوں کو چھپانے کیلئے تھا' اپنی تین بہنوں سے بہت زیادہ خوبصورت تھی' اس کے ساتھ ساتھ اپنی پڑھائی پر بھی خوب توجہ دی' کبھی دعا نہیں مانگی تھی' صرف چاہت کی کہ یہ مل جائے وہ مل جائے لیکن دعا کی اہمیت اور ضرورت کا اندازہ جب ہوا تو وقت گزر چکا تھا۔ آگے بڑھنے کی لگن نے مجھے شادی سے روکے رکھا' پھر ایسے ہوا کہ میری ضد کے آگے میری ماں نے ہار مان لی اور مجھ سے پہلے میری بہنوں کی شادیاں ہو گئیں۔ جب میری عمر 32 سال ہوئی تو میری شادی بھی ہو گئی مگر اسی سال پھر طلاق بھی ہو گئی وجہ یہ تھی کہ میرا شوہر بہت بدصورت تھا مگر میں نے اس کی خوب خدمت کی مگر وہ مجھ اتنا زیادہ ہی شک کرتا اور احساس کمتری کا شکار ہو کر اس نے مجھے طلاق دے دی۔ اب میں ایک پرائیویٹ ہسپتال میں ڈاکٹر کے فرائض انجام دے رہی ہوں' مجھے خود پر بڑا غرور تھا کہ میں بہت نیک ہوں' دل میں چاہتیں تھیں کہ اپنے والدین کی بہترین بیٹی بنوں' لیکن اچھی بیٹی بنتے بنتے کب بڑی بن گئی پتہ ہی نہ چلا' عقل ہی نہ آئی۔ اب گزشتہ چار سال سے میری والدہ میرے رشتہ کی تلاش میں ہیں' اس سے زیادہ ذلت و رسوائی میرے لیے کیا ہو گی کہ اپنی بوڑھی بیمار اور کمزور والدہ کیلئے مسلسل پریشانی کا باعث ہوں۔ اب نوکری میری مجبوری اور ضرورت ہے' کسی پر بوجھ نہیں بننا چاہتی لیکن ہمارے معاشرے میں لوگوں کو جب بھی طعنہ دینے کا موقع ملے وہ ہاتھ سے نہیں جانے دیتے' مریض تو الحمدللہ خوب عزت دیتے ہیں۔ مگر معاشرہ نہیں مانتا۔ کاش! مجھے علم ہوتا کہ طلاق یافتہ ہونا بہت بڑا عیب ہے۔ ڈگریاں تو لے لیں لیکن میں ہار گئی۔ میں سوچا کرتی تھی کہ اپنے والدین کی ڈھال بنوں گی' مگر کبھی اللہ سے دعا اور اعمال نہیں کرتی تھی' اب صرف پچھتاوا ہے' آنسو ہیں' رب کے حضور استغفار اور معافی ہے' گزشتہ ایک سال سے درس باقاعدگی سے تسبیح خانہ آ کر سنتی ہوں' دوسروں کو بھی ترغیب دیتی ہوں' شاید کسی کی زندگی سنور جائے۔ حسن سلوک سے بھی پیش آنے کی کوشش کرتی ہوں' میرا سارا غرور ٹوٹ چکا ہے' نماز کی پابندی کی کوشش کرتی ہوں' اعمال کی پابندی میں مستقل مزاجی اپنا رہی ہوں' عمر نکلتی جا رہی ہے' مگر اب پچھتائے کیا ہوت جب چڑیاں چگ گئیں کھیت والی مثال مجھ پر بالکل صحیح صادر آتی ہے۔ میری وجہ سے میرا پورا گھر پریشان ہے۔ راتوں کو اٹھ اٹھ کر روتی ہوں' اللہ سے فریاد کرتی ہوں۔ میرے گناہ تو اتنے اور ایسے ہیں کہ پورا رجسٹر بھی بھر جائے تو کم ہیں' مگر وہ کریم ہے' مجھے امید ہے مجھے معافی مل جائے گی۔ میری زندگی میں بھی سکون آ جائے گی' جو غلطیاں، گناہ میں نے جوانی کے غرور میں کیں ان کی نحوست سے میری جان چھوٹ جائے گی۔ میری زندگی بالکل بدل چکی ہے۔ آپ کے درس نہ سنتی تو نہ جانے کہاں سے کہاں پہنچ چکی ہوتی۔ اے کاش! مجھے آپ جیسی ہستی پہلے مل جاتی' اے کاش! مجھے اوائل جوانی میں ہی کوئی درس پر لے جاتا اور آج میری جھولی میں پچھتاوؤں کے کانٹوں کی بجائے اعمال کے خوشبودار پھول ہوتے اور میری زندگی باغ و بہار ہوتی۔ (ایک گنہگار بیٹی)

# پریشان اسٹوڈنٹس میرے آزمودہ مشاہدات لے لیں گے

فریال سعید، میاں چنوں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ سے دعا ہے کہ آپ جیسے تمام نیک لوگوں کو لمبی زندگی دے اور آپ کی نسلیں آگے سے ہماری نسلوں کو ایسے ہی ہدایت والی راہیں دکھائیں۔ ماہنامہ عبقری سے ہمارا تعارف تقریباً نو ماہ قبل ہوا اس سے ہم نے جینے کا ڈھنگ سیکھا' میں بھی اپنے ایک دو تجربات و مشاہدات تمام عبقری قارئین سے شیئر کرنا چاہتی ہوں۔ ایک تو یہ ہے کہ ہر فرض نماز کے بعد ایک مرتبہ درود شریف تین مرتبہ یہ آیت سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ (البقرہ ۳۲) اور گیارہ مرتبہ رب زدنی علما اور ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر سینے پر دم کریں۔ اب اس کے مشاہدات بتاتی ہوں:۔ **پہلا مشاہدہ:** پہلا تو میرا ذاتی تجربہ ہے کہ میں نے ایم اے کیلئے کئی مرتبہ داخلہ بھیجا۔ ہر دفعہ کوئی نہ کوئی مسئلہ ہوجاتا جس کی وجہ سے میں پیپر نہ دے پاتی۔ بی اے کیے ہوئے مجھے آٹھ سال ہوگئے۔ اللہ کی کرنی کہ یہ دعا میں نے اس سال جنوری میں شروع کی۔ مارچ میں اپنا ایڈمیشن بھیجا اور پیپر دینے سے پہلے میرا خیال تھا کہ کوئی نہ کوئی مسئلہ ضرور ہوگا مگر کوئی مسئلہ نہ ہوا۔ الحمدللہ پیپرز بہت اچھے ہوئے اور امید ہے کہ نتیجہ بھی بہت ہی اچھا آئے گا۔ ہوسکتا ہے کہ یہ بات کئی لوگوں کو خاص نہ لگے مگر یہ بات وہ سمجھ سکتے ہیں جو خود پڑھائی کے بہت شوقین ہوں مگر ریگولر پڑھ نہ سکے ہوں اور پرائیویٹ آٹھ سال کوشش کریں اور پیپرز نہ دے سکتے ہوں۔ **دوسرا مشاہدہ:** دوسرا تجربہ میری بہن کا ہے اس کی نظر بہت کمزور ہے بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ اس کو کتابیں ہم کیسٹ میں ریکارڈ کر کے دیتے تھے وہ یاد کرتی تھی اور پیپرز دیتی تھی۔ بی اے تک اس نے پڑھائی کی اب آگے ہم اسے کہیں کہ اور پڑھو تو وہ بولے کہ میں نے پڑھ کر کیا کرنا ہے۔ نظر تو میری ہے نہیں تو کیا میں نوکری کروں گی۔ خیر وہ یہ دعا تقریباً دو سالوں سے پڑھ رہی تھی۔ خدا کی قدرت کہ ہمیں ایک ٹیچر ملے جو خود تو نابینا تھے انہوں نے میری بہن کی ہمت بندھائی اور اب میری بہن لاہور میں گورنمنٹ کے ادارے سے سپیشل ایجوکیشن میں بی ایڈ کر رہی ہے۔ اس نے ان ٹیچر سے بریل سیکھی اور ان ٹیچر کو اجر خیر ملے کہ انہوں نے ہمیں راستہ دکھایا کہ فلاں جگہ داخلہ لے لو۔ **تیسرا مشاہدہ:** تیسرا مشاہدہ یہ ہے کہ میری بہن کی کلاس میں ایک لڑکی آئی اس کا کہنا تھا کہ اسے کچھ بھی یاد نہیں ہوتا۔ سارا دن پڑھ پڑھ کر بمشکل ایک پیراگراف یاد ہوتا ہے اب میری بہن نے اسے یہ عمل دیا اس نے اتنے یقین سے کیا کہ کچھ دن بعد اس نے کلاس میں تمام لیکچر سنایا۔ کلاس کی لڑکیاں حیران کہ یہ تو بمشکل ایک پیراگراف سناتی تھی اور وہ بھی ٹوٹا پھوٹا۔ بس یہ عمل تعلیمی میدان میں ہر رکاوٹ (خواہ وہ مالی ہو یا ذہنی) دور کرنے کیلئے اکسیر ہے۔ پابندی اور یقین شرط ہے۔

**دوسرا آزمودہ عمل:** دوسرا جو میرا آزمودہ عمل ہے وہ نبی کریم ﷺ کی مسنون دعا ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ تین تین مرتبہ صبح وشام اول و آخر درود شریف ایک ایک مرتبہ۔ یہ دعا درج بالا ترتیب سے پڑھنے کی ہم سب بہن بھائیوں کی پکی عادت ہے۔ اس کی وجہ سے ہم کئی مرتبہ ایکسیڈنٹ سے بچے۔ گاؤں میں ہوتے ہیں تو گرمیوں میں بھڑ وغیرہ کافی ہوتی ہیں ان کی وجہ سے کئی مرتبہ ہمارے اوپر بیٹھ کر بھڑ گئی مگر ڈنگ نہ مار سکی۔ ایک مرتبہ میں اور میرا بھائی موٹر سائیکل پر تھے ایک گدھا گاڑی سے ٹکر ہوئی میں نیچے گری تو مجھے صرف ہلکی سے خراش آئی حالانکہ ہماری بہت زور سے ٹکر ہوئی تھی۔ **میرا آزمودہ تیسرا عمل:** تیسرا عمل قرض سے چھٹکارے کیلئے ہے اور یہ عمل ہم نے خود بھی کیا ہے اور الحمدللہ چالیس دن میں قرض ختم ہونے کی سبیل بنی۔ عمل یہ ہے: اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف' اکتالیس مرتبہ سورۂ نصر فجر کے بعد جہاں نماز ادا کی ہے اسی جگہ بیٹھ کر پڑھنا ہے جن سے ہم نے قرض لیا انہوں نے خود گیارہویں دن فون کر کے کہا کہ آپ واپسی کی کوئی پریشانی نہ لیں اور زندگی میں جب بھی رقم فالتو ہو تو دے دیں مگر اللہ کی قدرت کچھ ہی دن بعد قرض کی ادائیگی کیلئے رقم مل گئی۔ دعاؤں میں ضرور یاد رکھیے گا۔

## ایکسپو سنٹر لاہور میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد اور عبقری بک فیئر کا انعقاد

ایکسپو سنٹر جوہر ٹاؤن لاہور میں 3 اگست 2017ء سے لے کر 7 اگست 2017ء تک عبقری بک فیئر کا انعقاد کیا جارہا ہے۔ جس میں عبقری کی تمام کتب پر خصوصی ڈسکاؤنٹ ہوگا۔ نوٹ: 6 اگست بروز اتوار صبح 9 بجے سے 11 بجے تک حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم وہاں خود تشریف فرما ہوں گے۔ ان شاء اللہ۔

# سنبھل کر چلئے

مولانا وحید الدین خان

چھوٹے جانوروں کو ندی پار کرنی ہو تو وہ پانی میں تیزی سے چل کر نکل جاتے ہیں مگر ہاتھی جب کسی ندی کو پار کرتا ہے تو وہ تیزی سے چلنے کے بجائے ہر قدم پر رک رک کر چلتا ہے' وہ ہر قدم نہایت احتیاط سے رکھتا ہوا آگے بڑھتا ہے۔ اس فرق کی وجہ یہ ہے کہ چھوٹے جانوروں کیلئے کوئی خطرہ نہیں۔ پانی کے نیچے کی مٹی نرم ہو یا سخت ان کا ہلکا پھلکا جسم بآسانی اس سے گزر جاتا ہے مگر ہاتھی غیر معمولی طور پر بڑا جانور ہے۔ بھاری جسم کی وجہ سے اس کیلئے یہ خطرہ ہے کہ نیچے کی مٹی اگر نرم ہو اور اس کا پاؤں اس میں دھنس جائے تو اس کیلئے اس سے نکلنا سخت مشکل ہوجائے گا۔ یہی وجہ ہے کہ ہاتھی جب تک یہ نہ دیکھ لے کہ نیچے کی سطح مضبوط ہے وہ قدم آگے نہیں بڑھاتا۔ ہر بار جب وہ قدم رکھتا ہے تو اس پر اپنا پورا بوجھ نہیں ڈالتا۔ وہ ہلکا قدم رکھ کر پہلے اس کی نرمی اور سختی کو آزماتا ہے اور جب اندازہ کرلیتا ہے کہ زمین سخت ہے اسی وقت اس پر اپنا پورا بوجھ رکھ کر آگے بڑھتا ہے۔ یہ طریقہ ہاتھی کو کس نے سکھایا۔ جواب یہ ہے کہ خدا نے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ ہاتھی کے اس طریق عمل کو خدائی تصدیق حاصل ہے۔ گویا زندگی کیلئے خدا کا بتایا ہوا سبق یہ ہے کہ جب راستہ میں کسی خطرہ کا اندیشہ ہو تو اس طرح نہ چلا جائے جس طرح بے خطر راستہ پر چلا جاتا ہے بلکہ ہر قدم سنبھل سنبھل کر رکھا جائے ''زمین'' کی قوت کا اندازہ کرتے ہوئے آگے بڑھا جائے۔ انسان کو خدا نے ہاتھی سے زیادہ عقل دی ہے جہاں بارود کے ذخیرے ہوں وہاں آدمی دیاسلائی نہیں جلاتا جس ٹرین میں پٹرول کے ڈبے لگے ہوئے ہوں اس کا ڈرائیور بے احتیاطی کے ساتھ اس کی شنٹنگ نہیں کرتا۔ مگر اسی اصول کو اکثر لوگ سماجی زندگی میں بھول جاتے ہیں۔ ہر سماج میں طرح طرح کے انسان ہوتے ہیں اور وہ طرح طرح کے حالات پیدا کیے رہتے ہیں سماج میں کہیں ''دلدل'' ہوتا ہے اور کہیں ''پٹرول'' کہیں ''کانٹا'' ہوتا ہے اور کہیں ''گڑھ''، عقل مند وہ ہے جو اس قسم کے سماجی مواقع سے بچ کر نکل جائے نہ کہ اس سے الجھ کر اپنے راستہ کو کھوٹا کرے۔ جس آدمی کے سامنے کوئی مقصد ہو وہ راستہ کی ناخوشگواریوں سے کبھی نہیں الجھے گا کیونکہ وہ جانتا ہے کہ ان سے الجھنا اپنے آپ کو اپنے مقصد سے دور کرلینا ہے بامقصد آدمی کی توجہ آگے کی طرف ہوتی ہے نہ کہ دائیں بائیں کی طرف وہ مستقل نتائج پر نظر رکھتا ہے نہ کہ وقتی کارروائیوں پر۔ وہ حقیقت کی نسبت سے چیزوں کو دیکھتا ہے نہ کہ ذاتی خواہشات کی نسبت سے۔

**جامن سے معدے کے زخم ٹھیک:** معدے کے زخم اور آنتوں کے ورم جامن کے استعمال سے ٹھیک ہوجاتے ہیں۔اس کی مقدار خوراک ایک وقت میں آدھ پاؤ تک ہے۔

د-ا

# یہ تعویذ لو! ساری بے سکونی ہمیشہ کیلئے دور

حضرت جی بہت پریشان ہوں' آپ میرے لیے دعا بھی کریں اور مجھے کوئی بھی تعویذ دیں۔مولانا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا کیا پریشانی ہے تو وہ شخص کہنے لگا گھر میں سکون نہیں جبکہ گھر بھی اپنا ہے اور مال و دولت کی بھی کمی نہیں ہے۔

آج کل کا دور سرمایہ دارانہ نظام کہلاتا ہے۔سرمایہ دارانہ نظام نے ہر چیز کو اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔علامہ ابن خلدون نے لکھا ہے کہ غریب اقوام کا اپنا کوئی کلچر یا نظام نہیں ہوتا وہ ہر چیز میں امیر اور سرمایہ دارانہ اقوام کی اتباع کرتی ہیں اس سرمایہ دارانہ نظام میں ہر ایک دوسرے سے آگے بڑھنے کی کوشش میں لگا ہوا ہے۔حلال حرام کی پرواہ کیے بغیر ہر ایک کے سر پر امیر ہونے کا بھوت سوار ہے جس سے معاشرے میں بگاڑ پیدا ہو رہا ہے اور انسانیت تباہی و بربادی کی دہلیز پر جا پہنچی ہے۔یہی سوچ انسان کی دنیا و آخرت کو تباہ کر رہی ہے۔قرآن مجید فرقان حمید اور احادیث طیبہ میں جا بجا حلال مال اور جائز کسب حلال اختیار کرنے کی تاکید کی گئی ہے اور حرام سے اجتناب نہ کرنے پر سخت وعیدیں وارد ہوئی ہیں۔ارشاد باری تعالیٰ ہے اور ''ایک دوسرے کا مال ناحق طریقے سے مت کھاؤ'' (البقرہ)

''اور جو لوگ یتیموں کا مال ناحق طریقے سے کھاتے ہیں وہ اپنے پیٹوں میں آگ بھر رہے ہیں اور عنقریب یہ لوگ آگ میں داخل ہوں گے۔'' (النساء)۔حضور نبی کریم ﷺ نے ایک مرتبہ اس شخص کا ذکر فرمایا جو لمبے سفر کے دوران غبار آلود اور پراگندہ بال ہونے کی حالت میں اپنے دونوں ہاتھ آسمان کی طرف اٹھا کر دعا مانگتا ہے اور کہتا ہے اے میرے رب' اے میرے رب لیکن اس کا کھانا پینا اور لباس حرام مال کا ہو یا اس کی پرورش حرام مال سے ہوئی ہو تو اس کی دعا کہاں قبول ہوسکتی ہے۔(مسلم)۔

اس حدیث سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ دعا بھی عبادت ہے جب دعا قبول نہیں تو حرام کھانے والے کی عبادت بھی قبول نہیں۔نبی آخر الزماں ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ''اس ذات کی قسم جس کے قبضے میں محمد (ﷺ) کی جان ہے' آدمی اپنے پیٹ میں حرام لقمہ ڈالتا ہے جس کی وجہ سے چالیس روز تک اس کا کوئی عمل اللہ تعالیٰ کے ہاں قبول نہیں ہوتا۔'' خلیفہ اول حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا: ایسا بدن جنت میں نہیں جائے گا جس کی پرورش حرام مال سے ہوتی ہے۔حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے متنبہ فرمایا تم حرام مال جمع کرنے پر رشک مت کرو اس لیے کہ اگر وہ حرام مال سے صدقہ کرے تو قبول نہ ہوگا اور بقیہ مال بھی اس کو جہنم تک لے جائے گا'' امام الہند حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ آج کل جو شہر برباد ہو رہے ہیں اس کے دو بڑے سبب ہیں 1۔ناحق مال بٹورنا۔2۔ناجائز ٹیکس۔

اول لوگ سرکاری خزانے کے گرد جمع ہوتے ہیں اور مختلف حیلوں بہانوں سے مال حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں' وہ بیت المال سے مشاہرہ تو حاصل کرتے ہیں مگر اس کے عوض اتنا کام نہیں کرتے اور حرام آمدنی اپنے پیٹ میں ڈال دیتے ہیں۔(حجۃ اللہ البالغہ)

آج کے اس دور میں ہماری تنزلی کا سب سے بڑا سبب بھی یہی کرپشن ہے حکمرانوں سے لے کر ادنیٰ ملازم تک ہر ایک اس میں ملوث ہے جس کی مختلف صورتیں ہیں: 1۔سرکاری دفاتر سے مختلف اشیاء کی چوری مثلاً کاغذ قلم وغیرہ۔2۔ڈیوٹی ٹائم میں کام چوری مثلاً لیٹ آنا اور وقت سے پہلے چلے جانا مگر تنخواہ مکمل وصول کرنا۔3۔بجلی اور گیس کی چوری کرنا اور ملازمین کا رشوت لے کر ایسے چوروں پر ہاتھ نہ ڈالنا حرام در حرام تنخواہ بھی حرام اور رشوت بھی حرام۔رسول اللہ ﷺ کے بتائے ہوئے واقعات ہمارے لیے سبق ہیں۔ایک مرتبہ آپ ﷺ جنت البقیع سے گزرے تو ارشاد فرمایا کہ اس قبر میں مدفون شخص کو میں نے دیکھا کہ وہ عذاب میں مبتلا ہے جس کا سبب یہ تھا کہ اس نے سرکاری مال میں سے ایک قمیص چھپائی تھی۔حضور ﷺ نے فرمایا: میں نے دیکھا ہے کہ اس شخص کو جہنم کا کرتہ پہنا دیا گیا ہے۔ان تمام چیزوں کو سامنے رکھتے ہوئے ہمیں حرام مال سے اپنے آپ کو بچانا ہے۔ہمارے اکابر میں سے ایک مولانا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک پولیس آفیسر آیا اور کہنے لگا حضرت جی بہت پریشان ہوں' آپ میرے لیے دعا بھی کریں اور مجھے کوئی بھی تعویذ دیں۔مولانا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے پوچھا کیا پریشانی ہے تو وہ شخص کہنے لگا گھر میں سکون نہیں جبکہ گھر بھی اپنا ہے اور مال و دولت کی بھی کمی نہیں ہے۔اللہ والے نے فرمایا: سچ سچ بتا کہ جو مال و دولت تمہارے پاس ہے اس میں سب حلال کا مال ہے یا حرام کی بھی ملاوٹ ہے۔

وہ شخص کہنے لگا: حضرت جی میرا سارا کا سارا مال ہی حرام ہے۔مولانا صاحب نے فرمایا: اگر تم اپنی زندگی میں سکون چاہتے ہو تو میرے اس تعویذ پر عمل کرو جو میں دینا چاہتا ہوں۔سب سے پہلے جن جن لوگوں سے ناجائز مال لیا ہے انہیں واپس کرو' چنانچہ اس شخص نے ایسا ہی کیا حتیٰ کہ اپنے دو گھر بیچ دیئے اور خود کرائے کے گھر میں رہنے لگا۔ایک دن پھر وہ شخص حضرت مولانا کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہنے لگا کہ حضرت ایک تو میں ریٹائر ہو چکا ہوں اور دوسرا یہ کہ میں لوگوں کا مال واپس کرتے کرتے ہر چیز سے ہاتھ دھو بیٹھا ہوں اور کرائے کے گھر میں زندگی بسر کر رہا ہوں۔مولانا نے اس شخص کے حق میں دعا کی اور کسی جاننے والے سے اسے دو لاکھ روپے بطور قرض لے کر دیئے اور کہا کہ ان پیسوں سے کہیں چھوٹا سا کھوکھا بنالو چنانچہ اس نے ایسا ہی کیا' پانچ وقت کا نمازی' چہرے پر ڈاڑھی اور استغفار کی کثرت نے اس کی کایا ہی پلٹ دی۔کچھ ہی عرصہ بعد اس کی مولانا صاحب سے ہوئی تو مولانا نے پوچھا زندگی کے کیسے حالات ہیں؟ تو وہ شخص کہنے لگا: حضرت والا اللہ پاک نے ہر چیز میں برکت ڈال دی اور مجھے سکون مل گیا ہے اور آپ کے بتائے تعویذ سے میری ساری بے سکونی دور ہوگئی ہے۔

## ہمارا نیا مکان آسیب زدہ نکلا! مگر۔۔۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں تقریباً چار سال سے عبقری کی قاری ہوں۔ہم جوائنٹ فیملی میں رہتے ہیں' آئے دن کے گھریلو جھگڑوں کی وجہ سے میرے شوہر نے گھر تبدیل کرلیا۔جس مکان میں ہم جاکر رہے وہ مکان آسیب زدہ تھا' وہاں میری اور میری بیٹی کی طبیعت کافی خراب رہی' منزل پڑھتی رہی جس سے اس مکان سے نجات ملی' پھر دو مکان اور بدلے' پھر تیسرا مکان جو ہمیں ملا' وہاں بھی کسی کا بسیرا تھا' اسی دوران میں حاملہ ہوگئی' اس مکان میں مجھے اس آسیب نے بہت تنگ کیا' نہ میں سوسکتی تھی' نہ کھاسکتی اور نہ اس گھر سے باہر جاسکتی تھی' جہاں میں رات کو سوتی اس کے آسیب کے بچے میرے پاؤں کا انگوٹھا پکڑ کر ہلا دیتے' جب میں گھر سے باہر نکلتی وہیں گر کر بے ہوش جاتی' تقریباً چھ ماہ ہم اس گھر میں رہے' میں مسلسل منزل پڑھتی رہی اور پانی پر دم کر کے پیتی رہی' منزل پڑھنے کی ہی برکت تھی کہ وہ آسیب چاہ کر مجھے نقصان نہ پہنچاسکا' منزل کی برکت سے ہمیں اس آسیب زدہ گھر سے خلاصی بھی ملی اور اللہ نے مجھے میرے بچوں اور میرے پیٹ میں موجود بیٹے کو محفوظ رکھا۔اب الحمدللہ میں بالکل ٹھیک ہوں۔(پوشیدہ' کراچی)

**مریض پر دم کرو صحت یاب ہوگا:** اگر اسم الٰہی یَاسَلَامُ کو 160 بار پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے تو مریض صحت یاب ہوگا۔ جب تک مریض صحت یاب نہ ہو عمل جاری رکھیں۔

# شیمپو لگایا اور سر انڈے کی طرح صاف

غذائیت بخش اجزا کی کمی کا بھی گنجے پن سے گہرا تعلق ہے' چنانچہ جو لڑکیاں دبلی رہنے کیلئے فاقہ کشی کرتی ہیں یا اپنے بالوں کو مختلف کیمیکل بھرے اشتہاری شیمپوز سے دھوتی اور مختلف رنگوں سے رنگتی ہیں بالوں سے بہت جلد محروم ہونے لگتی ہیں۔

ایک غیر ملکی رسالے میں ایک خاتون کی تصویر چھپی جو ایک شیمپو کے استعمال کے بعد سر کے بالوں سے بالکل محروم ہوگئی تھی۔ اس کا سر اس شیمپو کی وجہ سے بالکل انڈے کی طرح نکل آیا تھا۔ اس کے بعد چین کے ایک شمارے میں ایسی خواتین کی تصاویر شائع ہوئی تھیں جو گنجے پن کا شکار تھیں اور اسے چھپانے کیلئے مصنوعی بالوں کی وگ پہننے پر مجبور تھیں۔ اسی کے ساتھ ساتھ یہ خبر بھی شائع ہوئی تھی کہ چینی طب کے ماہر دواسازوں نے ایک قدیم نسخے سے جو تیل تیار کیا تھا اس کے استعمال سے بال دوبارہ اگنے لگے تھے۔ یعنی ثابت ہوا کہ دنیا دوبارہ فطرت کی طرف لوٹ رہی ہے۔ ماضی میں خواتین میں یہ شکایت مردوں کی طرح زیادہ عام نہیں تھی لیکن جو شواہد سامنے آتے جارہے ہیں ان سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ اب خواتین بھی اس شکایت میں زیادہ مبتلا ہورہی ہیں۔ چنانچہ برطانیہ کی چالیس سال کی اٹھارہ فیصد خواتین کے اس شکایت میں مبتلا ہونے کی خبر شائع ہوئی ہے۔ اس خبر میں مزید بتایا گیا ہے کہ یہ مرض زیادہ تر ملازمت پیشہ اور کاروباری خواتین میں بڑھ رہا ہے۔ بالوں سے محرومی کی شکایت سپر ماڈل خواتین کے علاوہ شاہی گھرانوں' کاروباری دنیا سے تعلق رکھنے والی خواتین میں عام ہورہی ہیں اور اسکا لازمی سبب ذہنی دباؤ' ناقص غذا اور کیمیکل سے بھرے شیمپو کا استعمال ہے۔ بالوں کے ماہرین نے حال میں معالجین کے اس موقف پر تنقید کی ہے کہ چونکہ خواتین کے گنجے پن کا کوئی علاج نہیں ہے' انہیں وگ استعمال کرنی چاہیے۔ لندن میں بالوں کے دواخانوں کے ایک ترجمان نے معالجین کے اس خیال کی بھی تردید کی ہے کہ سن یاس کی وجہ سے خواتین گنجی ہورہی ہیں۔ اس نے اس سلسلے میں دعویٰ کیا ہے کہ اس مرض میں بائیس سال کی خواتین بھی مبتلا ہورہی ہیں۔ اب عالم یہ ہے کہ روزانہ تیس سے تینتیس خواتین ان دواخانوں میں آرہی ہیں اور ان سب کے بال ذہنی دباؤ ہی کی وجہ سے گر رہے ہیں۔ پہلے یہ عالم تھا کہ کبھی کبھار ہی کوئی خاتون اس شکایت میں مبتلا ہوکر رجوع ہوتی تھی۔ اس مسئلے کا جو حوصلہ افزا پہلو یہ ہے کہ ان خواتین کی اکثریت علاج سے ٹھیک ہورہی ہے۔ جذباتی دباؤ' پیشہ ورانہ فکر و تشویش' غیر معیاری خوراک' مختلف قسم کے غیر معیاری شیمپوز' لوشنز کی وجہ سے لاحق ہونے والا گنجا پن مختلف قسم کے غذائی علاج' تیل کی مالش اور سر کی جلد پر الٹرا وائلٹ شعاعیں ڈالنے سے دور ہوجاتا ہے۔ مالش اور شعاعوں کے اثر سے جسم کا مدافعتی نظام (امیون سسٹم) بیدار ہوتا ہے۔ اس قسم کے علاوہ گنجا پن مردانہ ہارمونوں کے عدم توازن کا نتیجہ ہوتا ہے۔ یہ فساد یا گڑبڑ بھی دباؤ کا نتیجہ ہوتا ہے۔ مردوں میں گنجا پن کا یہ ایک عام سبب ہے لیکن جن خواتین کے جسم میں دباؤ کی وجہ سے مردانہ ہارمون کی مقدار بڑھ جاتی ہے ان کے بال بھی تالو اور کنپٹیوں کے پاس سے گرنے لگتے ہیں۔ بالوں کے ماہر ایسی خواتین کا علاج متاثرہ مقامات پر مانع مردانہ ہارمونی اجزا کی مالش کروا کر کرتے ہیں یا پھر انہیں یہ ادویات کھلائی جاتی ہیں۔ اس علاج سے بال دوبارہ اگ آتے ہیں لیکن یہی علاج مردوں کیلئے مضر ثابت ہوتا ہے۔ وہ مانع مردانہ ہارمون دواؤں کے استعمال سے مردمی طاقت کھو بیٹھتے ہیں۔ کاروباری اور پیشہ ورانہ مصروفیات' تفکرات اور شدید ذہنی دباؤ کی شکار بے شمار خواتین بالوں کے علاجی مراکز سے رجوع ہورہی ہیں۔ ان کے حالات کے مطالعے سے یہ بات بھی ظاہر ہورہی ہے کہ چونکہ وہ اپنی مصروفیات کی وجہ سے بروقت کھانا نہیں کھاتی ہیں اور ان کی غذا بھی ناقص ہوتی ہے' ان کی چندیا سے بال اترنے لگتے ہیں' لیکن جب یہ خواتین اپنی کاروباری یا پیشہ ورانہ مصروفیات ترک کرتیں ہیں اور اپنا غذائی شیڈول تبدیل کرتی ہیں تو ان کی بال پھر اگنے لگتے ہیں۔ **ایک اور اہم انکشاف:** لندن کے سینٹ تھامس ہسپتال کے ڈاکٹر ڈیوڈ فین ٹن اس تحقیقاتی ٹیم کے سربراہ ہیں جس نے یہ دریافت کیا ہے کہ گنجے پن کا غدۂ تیموسیہ (Thymus Gland) کی کارکردگی سے گہرا تعلق ہوتا ہے۔ اس غدود کی کارکردگی ذہنی و جسمانی دباؤ اور فکر و تشویش سے بہت متاثر ہوتی ہے۔ چنانچہ اس کی مخصوص ریزش ''تھائی مولین'' کی کمی سے بال جھڑنے لگتے ہیں۔ یہ بات بھی بار بار مشاہدے میں آرہی ہے کہ غذائیت بخش اجزا کی کمی کا بھی گنجے پن سے گہرا تعلق ہے' چنانچہ جو لڑکیاں دبلی رہنے کیلئے فاقہ کشی کرتی ہیں یا اپنے بالوں کو مختلف کیمیکل بھرے اشتہاری شیمپوز سے دھوتی اور مختلف رنگوں سے رنگتی ہیں بالوں سے بہت جلد محروم ہونے لگتی ہیں۔ تاہم گنجے پن کی یہ دونوں قسمیں ہی قابل علاج سمجھی جاتی ہیں۔ ذیل میں ایک آزمودہ ٹوٹکہ جو بالوں کی نگہداشت کیلئے بہت ضروری ہے۔ ھوالشافی: دو بڑے چمچ میتھی کے بیج رات بھر پانی میں بھگوئیں' صبح ان کا لیپ بنا کر تمام سر میں لگائیں' گھنٹہ یا ڈیڑھ گھنٹہ بعد ریٹھا اور سیکا کائی کے سلوشن (محلول) سے دھولیں، خشکی وغیرہ کا مجرب علاج ہے۔ ٹھنڈے پانی سے سر دھو کر 5 سے 10 منٹ تک انگلیوں کی پوروں سے مساج گنجے پن کا بہترین علاج ہے۔ خشک بالوں میں ہفتہ میں ایک بار انڈے کو پھینٹ کر اچھی طرح لگائیں اور پھر سر کو صابن یا شیمپو سے دھولیں' خشک بالوں میں ہفتے میں ایک بار زیتون کے تیل میں لیموں کا رس ملا کر سر کی مالش کریں اور اس کے بعد سر دھولیں۔ سر کی خشکی دور کرنے کیلئے ناریل اور مہندی کا تیل ہم وزن ملا کر بالوں میں لگائیں۔ مہندی میں لیموں کے چند قطرے اور انڈا ملا کر بالوں میں لگائیں' پھر ایک گھنٹہ بعد سر دھولیں' خشکی سے نجات مل جائے گی۔ سر میں زیادہ میل وغیرہ جمع ہوگئی ہو تو اسکو نکالنے کیلئے سرکہ کو تیل یا پانی میں ملا کر لگائیں سر صاف ہوجائے گا۔ کلونجی کو پانی میں ملا کر لگانے سے سر کے بال مضبوط ہوجاتے ہیں اور بال گرنے سے رک جاتے ہیں۔ اوپر دی گئی ہدایات کے ساتھ ساتھ حفظان صحت کے اصولوں پر عمل کریں' سادہ اور متوازن غذا کھائیں' مثبت سوچ اپنائیں' ہر کام کو میانہ روی سے کریں' ورزش کو ضرور اپنائیں۔ انشاء اللہ آپ ہر لحاظ سے صحت مند رہیں گی۔ (آفرین شہزادی' لاہور)

**بالوں کی نگہداشت:** موجودہ دور میں شیمپو کے بغیر غسل کا تصور بھی ذہن میں نہیں آتا' ہر شیمپو تیار کرنے والی کمپنی کا دعویٰ ہے کہ اس کے استعمال کے بعد مضبوط' خوبصورت اور گھنے بال اب خواب نہیں لیکن نتیجہ آپ خود بھی جانتی ہیں۔ کوشش کریں شیمپو سے بچیں اگر مجبوراً استعمال کرنا ہے تو ہمیشہ معیاری کمپنی کا تیار کردہ شیمپو استعمال کریں تاکہ بالوں کو کم سے کم نقصان پہنچے۔ اگر آپ اپنے بال کھونا نہیں چاہتیں تو نہانے سے پہلے (ایک گھنٹہ پہلے) سرسوں کا تیل ہلکا سا گرم کرکے ہلکے ہاتھوں سے بالوں کی جڑوں میں مساج کریں پھر اس کے آدھ گھنٹے بعد ایک چمچ شہد اور ایک انڈا پھینٹ کر ملائیے اور اسے بالوں کی جڑوں میں اچھی طرح لگائیں اس عمل کے بعد شیمپو کرنے کے بعد کوئی بھی کنڈیشنر آپ استعمال کرسکتی ہیں تاکہ انڈے کی بدبو ختم ہوجائے قدرتی ہوا میں بال سوکھنے دیں اور تولیے سے نہ رگڑیں چند مہینوں میں آپ کے بال خوبصورت صحت مند اور چمکدار ہوجائیں گے۔ (شہروز خان' راولپنڈی)

دوست کو تکالیف: جب اللہ تعالیٰ اپنے بندے کو دوست بناتا ہے تو اس کو بہت سی تکالیف دیتا ہے اور جب اپنا دشمن بناتا ہے تو اس پر دنیا فراخ کر دیتا ہے۔ (حضرت شفیق رحمۃ اللہ علیہ)

شیخ الوظائف کے علاج سے گھریلو الجھنیں کیسے ختم ہوئیں؟ (قسط نمبر 5)

# حاضریوں کے ڈھونگ اور بابوں کے چکر

**کالا جادو، بندش، نظر بد، سفلی عمل اور گھریلو الجھنوں کا ڈسا شیخ الوظائف کی خدمت میں حاضر ہو، عیر ذرانہ شکر کرنے کے بعد اس کے علاج سے سکھ کا یہ سرّ کی کابن سینے**

**محترم شیخ الوظائف السلام علیکم!** میں اپنی زندگی کا حال بیان کرنا چاہتا ہوں کہ میں سولہ سال کا تھا جب تسبیح خانہ میں آپ سے ملاقات ہوئی چونکہ بچپن تھا تو میں نام نہاد بابوں اور ڈھونگی پیروں کے پاس چکر لگانے لگا' مزید جنہوں نے حاضریوں کا ڈھونگ رچایا ان کے چکروں میں پڑ گیا۔ ان حاضری پر بیٹھنے والی عورتوں نے میری پڑھائی چھڑوا دی' میری نوکری چھڑوا دی اور مجھے بولا کہ تو باہر جانے کی تیاری کر' اور اسی طرح باہر جانے کے چکر میں' میں نے اپنا بہت پیسہ برباد کر لیا اور میں خود بھی پڑھائی کیلئے باہر جانا چاہتا ہوں اور ابھی میں 20 سال کا ہوں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میری والدہ بھی ان کے جھانسے میں تھیں اور ہمارا پورا گھر ان کے جھانسے میں تھا اور انہوں نے بابا بن کر ہم سے بہت پیسے بھی کھائے اب جب میں آسٹریلیا اور ملائیشیا سے مسترد ہوا تو مجھے بہت دکھ ہوا اور میں نے نمازیں اور قرآن چھوڑا ہوا تھا اور میں اپنی والدہ کی بھی نافرمانی کرتا تھا اور اپنے خدا کو بھول کر ان جھانسہ دینے والے اخباری اشتہار والے بابوں کو تو بہ نعوذ باللہ خدا سمجھنے لگا تھا۔ کیونکہ ان کے اشتہارات میں ان کے دعوے ہی ایسے ہوتے تھے کہ میں سب کچھ بھول کر ان کے پیچھے چل پڑا۔ جب ساری دنیا سے مایوس ہو گیا تو میں گھر تک محدود ہو کر رہ گیا' ایک دن اچانک میری بات میرے کزن (جو کہ یورپ میں ہے) سے ہوئی (وہ بھی آپ (شیخ الوظائف) کا درس آن لائن سنتا ہے) اس سے میں نے اپنی پریشانی ظاہر کی تو اس نے مجھے تسبیح خانہ میں 21 جمعرات جا کر درس سننے کو کہا اور میری والدہ نے بھی مجھے ماہنامہ عبقری گھر لانے کو کہا۔ پھر آپ نے ہمیں چاول صدقہ کرنے والا عمل بتایا۔ عمل یہ ہے: کسی بھی قسم کا کوئی بھی مسئلہ جو بالکل ناممکن ہو تو روزانہ ایک کلو یا آدھ کلو سستے ٹوٹا چاول لے لیں اور ان چاولوں پر ایک سو ایک مرتبہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ پڑھیں۔ خود بھی کر سکتے ہیں کوئی دوسرا مخلص گھر کا فرد بھی کر سکتا ہے۔ پھر یہ دم والے چاول پرندوں' حشرات الارض' دریا یا نہر یا قبرستان کسی صاف جگہ میں ڈال دیں۔ (گندے پانی میں ہرگز نہ ڈالیں)۔ اس کے علاوہ ایک تسبیح اَللّٰہُ الصَّمَدُ ہر نماز کے بعد ورنہ صبح و شام پوری توجہ اور دھیان کے ساتھ اول و آخر تین بار درود پاک (درود ابراہیمی یا کوئی سا بھی چھوٹا سا درود پاک) کے ساتھ پڑھیں۔ اس کے علاوہ سارا دن کھلا ہر حالت میں وضو بے وضو کثرت سے پڑھیں گے تو فائدہ جلد ہوگا۔ گھر کے تمام افراد پڑھیں۔ اس کے علاوہ سارا دن چلتے' پھرتے' اٹھتے بیٹھتے اَللّٰہُ الصَّمَدُ ہر حالت میں پڑھیں تو فائدہ زیادہ ہوگا۔ چاہیں تو سوا، سوا لاکھ کا ٹارگٹ بنا کر بھی پڑھیں۔ مستقل مزاجی سے اکیس، اکتالیس یا اکہتر دن یہ عمل پابندی سے کریں۔ اس کے بعد بھی کر سکتے ہیں لیکن اتنا کرنے سے ہی مسئلے حل ہو جاتے ہیں۔ خواتین ہر حالت میں پڑھ سکتی ہیں۔ جتنا یقین زیادہ ہوگا اتنی تاثیر زیادہ ہوگی۔

جیسے یہ وظیفہ اور عمل ہمیں ملا' میری والدہ نے میرا چاولوں سے صدقہ چند بار ہی درج بالا طریقے کے مطابق دیا تھا کہ ہمارے گھر کے کام سیدھے ہونا شروع ہو گئے' الجھنیں' رکاوٹیں دور ہونا شروع ہو گئیں' کاروباری مسائل حل ہونا شروع ہو گئے' ہمارے گھر سے کالے جادو کے نحوست بھرے بابوں کی نحوست چھٹنا شروع ہو گئی۔ میں وہی لڑکا تھا جو اپنی والدہ کا سخت نافرمان تھا' نماز پڑھنا چھوڑ چکا تھا' قرآن کو نا معلوم کتنا عرصہ سے ہاتھ ہی نہیں لگایا تھا۔ مگر میں اس عمل کی بدولت واپس اپنے رب کی طرف لوٹ آیا ہوں' اللہ تعالیٰ آپ کو زندگی دے کہ آپ لوگوں کو اور مجھ جیسے بھٹکوں کو صراط مستقیم پر لانے کا ذریعہ بنتے ہیں۔ (ع، لاہور)

## دلی، ذہنی اور دماغی خوشی

**محترم حضرت شیخ الوظائف السلام علیکم!** اللہ پاک آپ کی عمر میں برکت دے اور آپ کا سایہ ہمیشہ رہے' اللہ پاک آپ اور آپ کے اہل و عیال کو صحت، تندرستی، عافیت' امن اور سکون والی زندگی میں رکھے اور ہم سب کو بھی (آمین)

کچھ عرصہ پہلے میں نے آپ کو خط لکھا تھا اور میرے خط کا جواب آپ نے اتنی جلدی دیا کہ میں حیران ہو گیا' میں نے تو سنا تھا کہ خط لکھنے والوں کو آپ سے کافی شکایات ہیں لیکن لوگوں کی یہ بات غلط ثابت ہوئی' بہت دلی اور ذہنی خوشی ہوئی کہ خط کا جواب اتنا جلدی مل گیا ہے۔ میں نے خط میں آپ کو اپنے مسائل لکھے تھے جن میں سرفہرست انٹرنیٹ کا نشہ تھا جس نے میری زندگی کو جہنم بنا دیا تھا اور اس نشے نے مجھے دماغی اور جسمانی طور پر فالج کا مریض بنا دیا تھا' چوبیس گھنٹے بس انٹرنیٹ کی گندی دنیا کی تلاش میں رہتا۔ اس کے علاوہ اور بھی رزق کے مسائل' گھریلو الجھنیں تھیں آپ نے ان تمام کے حل کیلئے مجھے سورۂ قریش توجہ' دھیان اور یقین کے ساتھ پڑھنے کو فرمایا۔ الحمدللہ! سورۂ قریش کی بدولت کافی زندگی میں [illegible] میں سورۂ قریش پڑھتا تھا کافی مشکل ہوتی تھی ہر وقت زبان پر لانا اور پھر کبھی کبھی پڑھ پڑھ کر مایوسی ہونے لگتی تھی' بعض مرتبہ چھوڑ بھی دیا تھا لیکن پھر اندر سے ایک دو بار جذبہ اٹھتا تھا نہیں مجھے پڑھنی ہے اور پھر یہ کہ کتاب ''آداب معرفت'' میں آپ نے لکھا ہے جو بھی مرشد دے وہی اسم اعظم ہے بس یہی ایک بات دماغ میں بٹھالی کہ جو بھی ہو پڑھنی ہے سورۂ قریش!۔ اسی دوران آپ کے تسبیح خانہ میں ہونے والے درس انٹرنیٹ پر لائیو سننا شروع کر دیئے' آپ کا ایک درس نے میری زندگی بدل دی' ویسے تو آپ کے تمام درس بہت اچھے اور سبق آموز ہوتے ہیں مگر ربیع الاول میں آپ کا جو درس ہوا تھا وہ سب سے الگ تھا۔ اس درس میں آپ نے مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَحْمَدُ رَّسُوْلُ اللّٰہِ ہر نماز کے بعد 35 مرتبہ پڑھنا اور آپ نے مزید بتایا کہ جمعۃ المبارک کے دن ایک کاغذ پر 35 مرتبہ لکھ کر اس کاغذ کو اپنی جیب میں رکھنا ہے اور ہر روز نماز فجر کے بعد اس کو صرف ایک مرتبہ دیکھنا ہے۔ میں نے آپ کے بتائے یہ تمام اعمال کیے اللہ پاک کا ایسا کرم ہوا کہ مجھے ایک جگہ جاب کیلئے انٹرویو کی کال آئی' اور انٹرویو کے چند دن بعد ہی انہوں نے مجھے جاب کیلئے بلا لیا۔ رنگ برنگے لوگوں سے ملاقات' سارا دن کھڑے ہو کر کام کرنا اور لوگ بھی اتنے ہوشیار کے پوچھیے مت' شیخ الوظائف کے بتائے اعمال ہی تھے کہ پھر انہوں نے مجھے پورے ڈیپارٹمنٹ کا انچارج بنا دیا۔ اللہ پاک سے دعا ہے کہ اللہ کریم حلال اور برکت والی روزی عطا فرمائے۔ روحانی غسل سے طبیعت کافی ہلکی پھلکی ہو جاتی ہے' وضو کے بعد تین گھونٹ پانی کا بہت اچھا رزلٹ مل رہا ہے۔ ان شاء اللہ ہر رمضان المبارک میں تسبیح خانہ کی خدمت اور آپ کے ساتھ وقت گزارنے کی اللہ پاک توفیق دے۔ آمین۔ (ع۔ج، کراچی)

## شکر ہے اب کوئی تکلیف نہیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** پہلے میں جب بھی کچھ کھاتی تو ٹھیک طرح ہضم نہیں ہوتا تھا' طبیعت ہر وقت خراب رہتی تھی' بہت علاج کروائے مگر سب بے سود تو میں نے ہر نماز کے بعد چالیس مرتبہ یَاقَادِرُ یَانَافِعُ پڑھنا شروع کر دیا' جب بھی کھانا کھاتی یا پانی پیتی تو چند مرتبہ یَاقَادِرُ یَانَافِعُ پڑھ لیتی' اب اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ کوئی تکلیف نہیں ہے۔ (زارا خان)

# ہر حاجت پوری کروانے کیلئے اسم اعظم جان لیں!

میرے استاد نے مجھے چند آیتیں ہمیشہ پڑھنے کی تلقین کی تھی اور فرمایا تھا ان میں سے ہر آیت میں دس "قاف" ہیں جو ان آیات کو طلوع آفتاب اور غروب آفتاب سے پہلے پڑھے گا سب لوگ اس پر مہربان ہوں گے اگر سلطان و حاکم ان کو پڑھتا رہے تو اس کی حکومت قائم رہے گی

البدایہ والنہایہ میں لکھا ہے کہ پانچ آیات ایسی ہیں جن کے بارے میں کہا گیا ہے کہ ان میں اسم اعظم ہے۔ ان میں سے ہر ایک آیت میں دس قاف ہیں تو جو ان آیات کو اپنا معمول بنالے اسے بے شمار فوائد حاصل ہوں گے۔ ان آیات کی تاثیر کا ایک عجیب واقعہ بھی روایات سے ملتا ہے۔ وہ یہ کہ ایک بادشاہ کو اپنے وزیر سے سخت دشمنی تھی۔ ایک روز بادشاہ نے جلاد کو حکم دیا کہ جب وزیر آئے تو میں تجھے اشارہ کروں گا تم اس کی گردن اڑا دینا۔ مگر تعجب کی بات یہ ہے کہ جب وزیر بادشاہ کے سامنے آیا تو بادشاہ کا سارا بغض محبت میں بدل گیا اور جلاد کو اشارہ کر کے کہا کہ واپس چلا جائے۔ پھر کئی روز تک ایسا ہی ہوتا رہا کہ جب وزیر غائب ہو جاتا تو بادشاہ اس کے قتل کا حکم دیتا اور وزیر جیسے ہی سامنے آتا تو اس کا غصہ محبت میں تبدیل ہو جاتا۔ ایک روز بادشاہ نے وزیر سے کہا میں تجھ سے ایک بات پوچھتا ہوں سچ سچ بتاؤ؟ وزیر نے کہا آپ حکم کیجئے میں اعلان کرتا ہوں کہ درست کہوں گا۔ بادشاہ نے کہا ایک عرصہ سے میں تیرے قتل کا ارادہ کرتا ہوں مگر جب تیری شکل دیکھتا ہوں تو سارا غصہ کافور ہو جاتا ہے اور تیری محبت دل میں جاگ جاتی ہے تو بتا اس کا راز کیا ہے؟ سچ کہہ دے' خوف نہ کر' اس لیے کہ میں تجھے معاف کر چکا ہوں۔ وزیر نے کہا حضور میرے استاد نے مجھے چند آیتیں ہمیشہ پڑھنے کی تلقین کی تھی اور فرمایا تھا ان میں سے ہر آیت میں دس "قاف" ہیں جو ان آیات کو طلوع آفتاب اور غروب آفتاب سے پہلے پڑھے گا سب لوگ اس پر مہربان ہوں گے' اگر سلطان و حاکم ان کو پڑھتا رہے تو اس کی حکومت قائم رہے گی اور رعایا اور نوکروں پر اس کا رعب قائم رہے گا اور اگر کوئی حاجت مند ان آیات کو پڑھ کر حاجت مانگے تو اس کی حاجت پوری ہوگی۔ بادشاہ نے جب وزیر سے یہ باتیں سنیں تو بہت پسندیدگی کا اظہار کیا اور بادشاہ نے بھی آیات یاد کرلیں۔ یہ درج ذیل پانچ آیات ہیں انہیں ایک بار صبح و شام ضرور پڑھ لیا کریں۔ **پہلی آیت:** سورۂ بقرہ کی آیت نمبر 246 اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ سے لے کر وَاللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِالظّٰلِمِیْنَ ﴿البقرہ ۲۴۶﴾۔ **دوسری آیت:** سورۂ آل عمران کی آیت نمبر 181 لَقَدْ سَمِعَ اللّٰهُ قَوْلَ الَّذِیْنَ سے لے کر نَقُوْلُ ذُوْقُوْا عَذَابَ الْحَرِیْقِ ﴿آل عمران ۱۸۱﴾۔ **تیسری آیت:** سورۂ نساء کی آیت نمبر 77 اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِیْنَ قِیْلَ لَهُمْ سے لے کر خَیْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِیْلًا (النساء 77) **چوتھی آیت:** سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 27 وَاتْلُ عَلَیْهِمْ نَبَاَ ابْنَیْ اٰدَمَ سے لیکر قَالَ اِنَّمَا یَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِیْنَ ﴿مائدہ ۲۷﴾ **پانچویں آیت:** سورۂ الرعد کی آیت نمبر 16 قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ سے لے کر قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَیْءٍ وَّهُوَ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿الرعد ۱۶﴾۔ قارئین! ان پانچ آیات کو اپنی زندگی کا حصہ بنالیں' ہر روز صبح و شام صرف ایک مرتبہ پڑھنا ہے اور پھر اس کی کرامات اپنی زندگی میں جاگتی آنکھوں کے ساتھ خود دیکھیں۔

آپ کو کوئی مسئلہ ہے' گھریلو حالات خراب ہیں' گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑے رہتے ہوں' میاں بیوی یا گھر کے دیگر افراد ایک دوسرے کی شکل دیکھنا پسند نہیں کرتے' کاروبار حالات ٹھیک نہیں' گاہک دکان پر نہیں آتا' جادو' بندش' نظر بد ہے تو ان آیات سے اپنی پریشانیاں بھگایئے اور سکون سے جینے کا گر سیکھ لیں۔

## نوکری کیلئے 2 وظائف حاضر ہیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! جو قارئین عبقری بے روزگار ہیں ان کیلئے انتہائی طاقتور دو عمل حاضر ہیں:۔

**پہلا عمل:** ہر نماز کے بعد اول و آخر درود شریف کے ساتھ سورۂ والضحیٰ اس ترتیب سے پڑھیں کہ سورۂ والضحیٰ میں نو (ک) ہیں ہر ک پر نو مرتبہ یَا کَرِیْمُ پڑھنا ہے۔ یہ عمل نو دن کریں۔ نو دن میں ملازمت نہ ملے تو اٹھارہ دن کرلیں ان شاء اللہ جلد ملازمت مل جاتی ہے۔ یہ عمل میرا آزمودہ ہے۔

**دوسرا عمل:** فجر کی نماز کے بعد اول و آخر 21 مرتبہ درود شریف اور درمیان میں چاروں قل پڑھیں' ظہر کی نماز کے بعد اول و آخر بائیس مرتبہ درود شریف اور درمیان چاروں قل پڑھیں' عصر کی نماز کے بعد اول و آخر تئیس مرتبہ درود شریف اور درمیان میں چاروں قل پڑھیں' مغرب کی اول و آخر نماز کے بعد چوبیس مرتبہ درود شریف اور درمیان میں چاروں قل' عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف اور درمیان میں چاروں قل ایک مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل اکتالیس دن کرنا ہے۔ انشاء اللہ بہت جلد نوکری مل جاتی ہے۔ یہ عمل میرا آزمودہ ہے۔ (م۔ن' جھنگ)

# شعلوں سے بھری قبر

محمد بابر علی سکھیرا' ملتان

ایک سائیڈ سے قبر کو کھودنا شروع کی' جب قبر تھوڑی سی کھلی تو کیا دیکھتے ہیں کہ قبر آگ کے شعلوں سے بھری ہوئی ہے۔

ایک بزرگ سے مروی ہے کہ وہ اپنی بہن کی تدفین میں شریک ہوئے' اتفاق سے ان کی قیمتی اشیاء سے بھری تھیلی قبر میں گر گئی اور کسی کو بھی اس کے گرنے کا پتہ نہ چلا' یہ بزرگ تدفین سے فارغ ہو کر جب گھر پہنچے تو گھر جب تھیلی نہ ملی تو بہت پریشان ہوئے' کافی ڈھونڈا نہ ملی' پھر خیال آیا قبرستان جا کر چیک کیا جائے جب قبرستان جا کر ڈھونڈلی وہاں بھی نہ ملے۔ آرام سے بیٹھ کر سوچا تو معلوم ہوا کہ ان کی تھیلی صرف قبر میں ہی گر سکتی ہے اور وہیں سے ملے گی۔ اس وقت تمام لوگ گھروں کو واپس جا چکے تھے۔ آرام سے ایک سائیڈ سے قبر کو کھودنا شروع کیا' جب قبر تھوڑی سی کھلی تو کیا دیکھتے ہیں کہ قبر آگ کے شعلوں سے بھری ہوئی ہے۔ فوراً کانپتے ہاتھوں سے قبر پر مٹی ڈالی اور گھر کی طرف دوڑ لگادی۔ روتے ہوئے ماں کے پاس پہنچے اور کہنے لگے: اماں جان مجھے بتایئے میری بہن کیا عمل کرتی تھی؟ ماں نے پوچھا بیٹا کیا ہوا؟ کیوں پوچھ رہے ہو؟ کہنے لگے: اماں جان میں نے اپنی بہن کی قبر کو آگ کے شعلوں سے بھرا ہوا دیکھا ہے! یہ سن کر ماں بھی رونے لگی اور بولی بیٹا: تیری بہن نماز میں سستی کرتی تھی اور وقت گزار کر نماز پڑھتی تھی۔ یہ حکایت ذکر فرما کر علامہ ذہبی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: یہ حال تو اس کا ہے جو نماز کو وقت ٹلا کر پڑھتی تھی اور ان مرد و خواتین کا کیا حال ہوگا جو سرے سے نماز ہی نہیں پڑھتے۔ (بحوالہ: کتاب الکبائر ص 26)۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ اللہ کریم عبقری کی مزید ترقی دے اور اس شمارے کو ہم سب لوگوں کی ہدایت کا ذریعہ بنائے آمین۔

## دوسروں کیلئے مانگا! خود کو اتنا ملا کہ گمان سے باہر

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ نے ایک عمل 28 فروری 2013ء کے درس میں فرمایا تھا کہ صرف اپنے لیے نہیں مانگو دنیا میں بسنے والے انسانوں اور جنات کیلئے مغفرت مانگا کرو' میں آپ کو کیا بتاؤں کہ اس عمل کی تعداد اب تک بیس لاکھ تک پہنچ گئی ہے اور اس دعا کے کرشمات تو میں نے اپنی کھلی آنکھوں سے دیکھے ہیں۔ آپ کیلئے دل سے دعائیں نکلتی ہیں' میں انڈیا کے شہر ممبئی میں رہتا ہوں' مگر انٹرنیٹ پر جب بھی درس سنتا ہوں ایسے لگتا ہے کہ تسبیح خانہ لاہور میں موجود ہوں۔ جو چاہتا ہوں مجھے مل جاتا ہے۔ سب دوسروں کیلئے مانگنے کا کمال ہے۔ (ف، انڈیا)

# آپ کا سوال۔حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

**1**۔جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں' اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔**2**۔وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کررہا ہے۔**3**۔جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کردیتی ہے۔**4**۔مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔**5**۔تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔**6**۔بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔**7**۔عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔**8**۔اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

بشریٰ' لالہ موسیٰ۔ افشین ناز' فیصل آباد۔ صالحہ' قصور۔ ہاجراں عمر' جہلم۔حیدر علی' ساہیوال۔صائمہ تحریم' راولپنڈی۔ شاہدہ' راولپنڈی۔ساجدہ پروین' راولپنڈی۔ عاصمہ غفور' راولپنڈی۔محمد زبیر خان' کراچی۔عدیلہ ناز' کراچی۔ابرار حسین' راولپنڈی۔ سجاد حسین' کراچی۔ محمد افضال شیخ' حیدرآباد۔صداقت علی' شیخوپورہ۔شہلہ سعادت' ساہیوال۔ نسرین' جہان پور۔ حافظہ ماہ جبین' چیچہ وطنی۔محمد اعجاز قاسم' پشاور۔ یاور منیر' پشاور۔ محمد نوید فاروق' چکوال۔ انجمن' مصراجی پاپان۔ محمد اشرف اعوان' ایمن آباد۔حمیرا خالد' کراچی۔محمد ایوب' سکھر۔ وسیم عامر' جہلم۔نسرین آغا' راولپنڈی۔خواجہ منور حسین' واہ کینٹ۔محمد خان' ملتان۔اللہ بخش' خوشاب۔ قاضی مستجاب احمد' مظفرگڑھ۔فضیلت' لاہور۔محمد وسیم عامر' جہلم۔ظفر محمود' کہوٹہ۔عالیہ اسحاق' حجرہ شاہ مقیم۔تزئین علی' کراچی۔سید محمد رفیق' شامیانوالہ۔ وقاص احمد' لاہور۔حسن رضا' فیصل آباد۔ارم نورین' چکوال۔ محمد اسلم' لاہور۔شہیر احمد' جھنگ۔محمد وسیم' اسلام آباد۔نور محمد' اسلام آباد۔تقدس خانم' کراچی۔انیسہ خاتون' کراچی۔ثناء عمیر' کراچی۔ عظمیٰ اظہار' کراچی۔ ارم وسیم' کراچی۔ عبدالمجید' گوجرہ۔زاہد حسن صدیقی' لاہور۔فیضان' کراچی۔ محمد ارسلان' کراچی۔آسیہ بی بی' سبی۔رضیہ ذوالفقار' فیصل آباد۔عرفان علی' نوشہرہ۔خورشید حسن' اٹک۔علی جنید باری' کراچی۔اسماء جنید' کراچی۔کاشف عمران' شیخوپورہ۔سمیرا ناہید' گوجرانوالہ۔عتیق الرحمٰن عباسی' آزاد کشمیر۔محمد فاروق' ساہیوال۔ بشیر احمد' وہاڑی۔حمیرا عدنان' راولپنڈی۔غلام یٰسین' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔زاہدہ پروین' ٹیکسلا۔ سائرہ حسین' کراچی۔ آسیہ بی بی' ڈیرہ اسماعیل خان۔ خوشبو سحر' گوجرانوالہ۔ سلمان عثمان شیخ' لاہور۔ چوہدری عنصر محمود' جہلم۔نجمہ سلطانہ' فیصل آباد۔بشارت علی' بھمبر۔روبینہ اصغر' سیالکوٹ۔زیبا نصیر' سیالکوٹ۔ناظمہ نواز' حضرو۔محمد طارق' منڈی بہاؤالدین۔ گلناز جاوید' گوجرانوالہ۔حمیرہ پروین' حیدرآباد۔ راحت پروین' ساہیوال۔ سلمیٰ مختار' سیالکوٹ۔ سرفراز احمد' مظفرآباد۔ارشاد احمد' کمرمشانی۔علی امین' لاہور۔ مطیع اللہ خان' لاہور۔مبشر رشید خان' لاہور۔حنا ذوالفقار' سمندری۔محمد اقبال خان' تلونڈی ملک۔سدرہ' کراچی۔محمد صفوان' کراچی۔ سلیم احمد' لاہور۔محمد یونس' ڈیرہ اسماعیل خان۔نجم النساء' پنڈی بھٹیاں۔ شازیہ ارشد' اوکاڑہ۔محمد اسماعیل' ڈیرہ اسماعیل خان۔خلیل الرحمٰن خان' گوجرانوالہ۔ سید تجمل شاہ' مردان۔ مدیحہ فاروق' لاہور۔ اسرار الحق' ماموں کانجن۔قلزم غلام' کوٹلی۔محمد معاذ' برنالہ آزاد کشمیر۔ تنویر الحسن' سیالکوٹ۔فتح اللہ' ٹانک۔سجاد بشیر' مظفرآباد۔ عابدہ پروین' شیخوپورہ۔محمد ساجد' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔فریحہ مسعود صدیقی' اسلام آباد۔ مہک رزاق' اسلام آباد۔ فیصل محمود' اسلام آباد۔سلیم الرحمٰن' راولپنڈی۔نیلمہ افضل' اٹک۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

ایک دفعہ کلمہ پڑھیں اور جب **مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ** پر پہنچے تو اس کو لاکھوں کی تعداد میں پڑھیں۔یہ ہر حالت میں پڑھ سکتے ہیں' وضو نا وضو' پاک ناپاک۔**یہ عمل چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور کریں۔**

نعمان ظفر' راولپنڈی۔محمد حمزہ جاوید' لاہور۔مہرالنساء' پشاور۔ محمد اصغر علی' لاہور۔خالی جان' کوہاٹ۔محمد باقر، ایم بی دن۔ نسرین بی بی' وہاڑی۔ ناہید اختر' اٹک۔کنول ظہور' اٹک۔ رفعت نورین' کنڈور۔ مہوش بتول' لاہور۔ طیبہ شاہین' راولپنڈی۔عبدالخالق' جڑانوالہ۔خالدہ' چوآسیدن شاہ۔رقیہ' ملتان۔شفق احمد' لاہور۔ رمشہ سلیم' ملتان۔ ثوبیہ عباس' راولپنڈی۔ خالق اکبر' کوہاٹ۔نبیلہ جمیل' لاہور۔محمد لائق اکبر' لاہور۔فرناز' لاہور۔ طاہر مصطفیٰ خان عابد' فیصل آباد۔ زینب اللہ دتہ' لاہور۔شمس دین' سیالکوٹ۔ طاہرہ پروین' فیصل آباد۔فخر النساء' عینی خان' بھکر۔محمد دتہ' رحیم یار خان۔ کرن مظفر' لاہور۔رخسانہ عرف رحمت' کبیروالا۔مسرت بی' راولپنڈی۔محمد عبدالرزاق' کہروڑ پکا۔ممتاز بیگم' لاہور۔غلام نبی' مورو۔ ارم گل' موچھ۔ راجہ عظیم خان' ڈڈیال۔محمد عبدالرزاق' کہروڑ پکا۔ نبیلہ قاسم' اسلام آباد۔ کاملہ نبیل' ملتان۔حمیرا ممتاز' کراچی۔محمد ندیم بٹ' کراچی۔محمد اعجاز' ہری پور۔قاضی محمد سعید احمد' راولپنڈی۔شائستہ وحید' بہاولنگر۔ عظمت علی' گوجرانوالہ۔ محمد فیاض ہاشمی' بھمبر آزاد کشمیر۔ رضوان خان' ڈیرہ اسماعیل خان۔مریم' میمونہ' لاہور۔محمد اسلم خان' بھکر۔رضیہ نثار' اسلام آباد۔شبانہ کوثر' صادق آباد۔

عاصمہ متین' راولپنڈی۔محمد اشفاق' ملتان۔محمد عتیق نعمان' جڑانوالہ۔سحرش اقبال' لالہ موسیٰ۔شاہدہ' لالہ موسیٰ۔محمد ناصر خان' لودھراں۔ ارشد محمود' سرگودھا۔ شگفتہ پروین' گوجرانوالہ۔ ماہین بابر' کراچی۔شائستہ' راولپنڈی۔ جاوید علی سومرو' ٹھٹھہ۔ صائمہ یاسر' راولپنڈی۔ سرفراز احمد' مظفرآباد۔سنور علی' محمد یوسف' کبیروالہ۔ نرگس طاہر' راولپنڈی۔ فریحہ اسحاق' لاہور۔ زبیدہ بی بی' اوکاڑہ۔محمد عارف' ہجیرہ۔خالد پرویز' گوجرانوالہ۔انجم علی' سیالکوٹ۔ امبرین شیر' لاہور۔ سارہ ہاشمی' راولپنڈی۔ سمیعہ بتول' خانیوال۔ محمد فیصل اکمل' کراچی۔ محمد فاروق احمد شاہ' راولپنڈی۔ ریحان احمد خان' کراچی۔ نازیہ وسیم مغل' راولپنڈی۔فرخ رعنا' واہ کینٹ۔زہرہ عباس' ملتان۔ثمینہ یعقوب' حافظ آباد۔عرفان علی' ملتان۔محمد اشتیاق' مالکی۔ روزی پروین' کراچی۔ فہمیدہ جاوید' گوجرانوالہ۔ شاہ بانو' ملتان۔ قاری عبدالمالک خان' ساہیوال۔ بختاور رشید' گوجر خان۔ پروین' کراچی۔صفورہ بی بی' گوجر خان۔ بشریٰ صادقہ' شاہ پور۔صادق الرحمٰن' چترال۔محمد عامر نیاز' اسلام آباد۔ثمینہ اصغر' لالہ موسیٰ۔ ارم فاروق' اسلام آباد۔ مریم خالد' لاہور۔ ریحانہ رحمان' راولپنڈی۔ رخسانہ ندیم' راولپنڈی۔محمد ارشد فانی' لاہور۔حمیدہ بیگم' جھنگ۔ عارفہ' لاہور۔شگفتہ نصیر' فیصل آباد۔محمد شاہ فہد' رنوال۔ افضال کوثر' سیالکوٹ۔ عبدالقدوس' لاہور۔ غلام مصطفیٰ' بورے والہ۔ سمعیہ فردوس' شورکوٹ۔عنبر مشتاق' ملتان۔مظہر حسین' دینہ۔ نورین عمران' وہاڑی۔محمد انور' حافظ آباد۔امبر خان' ملتان۔ بہادر خان' میانوالی۔علی عباس' راولپنڈی۔سید طالب حسین شاہ' خیرپور میرس۔محمد اختر' اسلام آباد۔علی احمد' لاہور۔

### آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

اِذَا الشَّمْسُ كُوِّرَتْ○ وَ اِذَا النُّجُوْمُ انْكَدَرَتْ ○ وَ اِذَا الْجِبَالُ سُيِّرَتْ○ وَ اِذَا الْعِشَارُ عُطِّلَتْ ○(التکویر 1 تا 4) یہ آیات طاق اعداد میں پڑھ سکتے ہیں تین دفعہ' سات دفعہ' گیارہ دفعہ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔

**اتنا ظاہر کر جیسا تو ہے!** اپنے آپ کو اتنا ظاہر کر جتنا تو ہے یا ویسا ہو جا جیسا اپنے آپ کو ظاہر کرنا چاہتا ہے۔ (حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ)

قسط نمبر 12

شاہ جہاں ذی جی خان

# مرتی بھینس کو تیل اور مہندی نے بچالیا

## کسانوں کے روزمرہ مسائل اور عبقری کے آسان ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج کی تحریر میں خاص طور پر کسان بھائیوں کیلئے لکھ رہا ہوں۔ میرے انکل کی ایک بھینس ہے ان کے تھنوں کے درمیان ایک زخم ہوگیا۔ جن بھائیوں نے بھینسیں رکھی ہوئی ہیں وہ جانتے ہیں کہ تھنوں والی جگہ پر گوشت نہیں ہوتا بلکہ اس جگہ چربی ہوتی ہے اور وہ زخم اتنا گہرا ہوگیا کہ ایک پورا ہاتھ اس میں چلا جاتا‘ جیسے جیسے دن گزر رہے تھے زخم اور گہرا ہوتا جارہا تھا حتیٰ کہ ان میں کیڑے پڑگئے اور بدبو آنے لگی‘ مویشیوں کے ڈاکٹرز جتنے ہائی ڈوز اینٹی بائیوٹک کے جتنے انجکشن لگا سکتے تھے لگائے حتیٰ کہ پانچ پانچ ہزار والے انجکشن منگوا کر لگائے مگر مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔ چونکہ بھینس بہت اعلیٰ نسل کی اور مہنگی تھی‘ انکل بہت زیادہ پریشان تھے انہوں نے ساری صورت حال مجھے آکر بتائی تو قدرت خدا کی میں اس وقت اپنا چہیتا میگزین عبقری پڑھ رہا تھا‘ غالباً اکتوبر یا نومبر 2016ء کا میگزین تھا اس کے آخری صفحات کے بالکل اوپر جو چھوٹا سا ٹوٹکہ یا وظیفہ لکھا ہوتا ہے اس پر لکھا تھا زخم کتنا بھی پرانا کیوں نہ ہو تھوڑے سے سرسوں کے تیل میں دیسی کوٹی پسی ہوئی مہندی تھوڑی سی مکس کرکے یعنی کے سرسوں کا تیل اور مہندی کا لیپ بنا کر اس زخم پر لگائیں یہ جو مہندی ہوتی ہے زخم میں جا کر پھنس جاتی ہے۔ اس وقت تک باہر نہیں نکلتی جب تک زخم بھر نہ جائے۔ قارئین! یقین جانیے انہوں نے اس بدبودار کیڑے والے زخم پر تیل اور مہندی مکس کرکے لگائی ایک ماہ کے اندر زخم بھر گیا‘ بھینس کو پڑے تمام کیڑے ختم ہوگئے۔ آج بھی وہ بھینس بالکل ٹھیک ٹھاک ہے‘ الحمدللہ! بھینس دودھ دے رہی ہے اور میں اپنے انکل کی دعائیں لے رہا ہوں اور میری دعائیں عبقری کیلئے۔

محترم کسان بھائیو! جب بھی آپ کے کسی جانور گائے‘ بھینس‘ گھوڑے‘ گدھے‘ بکری‘ بھیڑ یا دنبے وغیرہ کو نظر لگ جائے یا کوئی شریر سے شریر گائے ہو‘ دودھ نہ دوہنے دیتی ہو یا بچھڑے کو قریب نہ آنے دیتی ہو یا دودھ دینے کے وقت سکھ نہ دیتی ہو تو میں یہ تعویذ دیتا ہوں دس بارہ میرے سامنے یہ کیس آئے کسی کی گائے کو نظر بندھی کوئی گائے شریر تھی ان میں ایک دو کا رزلٹ ٹھیک نہیں ملا‘ باقی سب الحمدللہ ٹھیک ہوگئی۔ وہ تعویذ ہے بسم اللہ: یعنی انیس دفعہ ب۔ انیس دفعہ س۔ انیس دفعہ م۔ چھوٹا چھوٹا لکھنا ہے ان کے اوپر بڑا سا اللہ لکھنا ہے۔ اگر یہ تعویذ کالی پنسل سے لکھا جائے تو اس کی تاثیر اور بڑھ جائے گی۔ کالی کملی صلی اللہ علیہ وسلم والے کی نسبت سے‘ بلال حبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نسبت سے‘ کالے غلاف کعبہ کی نسبت سے۔ میرے خیال سے یہ تعویذ جادو جنات لاعلاج بیماریوں کیلئے بھی ہے۔ اگر شریر اونٹ‘ گھوڑے اور بیل کو یہ بسم اللہ والا تعویذ باندھا جائے تو وہ بھی بالکل شریف ہوجائیں گے اور آپ کا ہر حکم مانیں گے۔ میرا ذاتی تجربہ ہے کہ جب میرے دل پر زنگ چڑھ جاتا ہے‘ نماز میں دھیان نہیں رہتا‘ تسبیحات چھوٹ جاتی ہیں تو میں یہ درج بالا تعویذ کالی پنسل سے بنا کر بہت تھوڑی خوشبو لگا کر اس تعویذ میں تھوڑا سا گڑ رکھ کر ٹافی کی طرح پندرہ بیس منٹ تک چوستا رہتا ہوں پھر نگل جاتا ہوں اس طرح ایک دو روز صبح وشام کرتا ہوں‘ کبھی تیسرے دن کی ضرورت نہیں پڑی‘ دل صاف ہوجاتا ہے‘ نماز میں خشوع خضوع آجاتا ہے۔ تسبیحات و نوافل میں دل لگ جاتا ہے۔

تعویذ یہ ہے



**جانور شفاء:** سالہا سال کے مسلسل تجربات کے بعد عبقری کی جانور شفاء جانوروں کیلئے اور ان کی تمام بیماریوں کیلئے ہے۔ جانور کو موٹا تازہ صحت مند‘ سدا بہار رکھنے کیلئے جانور شفاء مویشی پال حضرات کیلئے بہت ضروری ہے۔ (قیمت -/130 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

## کسان دوست عبقری کا ساتھ دیں

قارئین! آپ نے کوئی ٹوٹکہ روحانی ہو یا طبی جانوروں‘ فصلوں کی بیماری میں آزمایا ہو یا سنا ہو‘ یا آپ نے گھر میں پودے لگائے ہیں یا گھر میں پرندے یا کوئی پالتو جانور رکھا ہے تو اپنے آزمودہ ٹوٹکے ضرور بھیجیں۔ بیماری کا نام اور دوائی کا نام واضح لکھیں تاکہ دوسرے بھی آسانی سے پہچان سکیں۔ آپ کے چھوٹے سے ایک ٹوٹکے سے لاکھوں کا بھلا ہوگا اور آپ کیلئے قیامت تک کیلئے صدقہ جاریہ اس عمل میں غفلت نہ کریں۔

# صحت چاہتے ہو تو اپنی عادات بدلو

قسط نمبر 12

حکیم ضیاء الرحمٰن ملتان

ہمارے مطب میں آنے والے مریضوں کی نبض اور سانس کی رفتار کو بڑے حکیم صاحب فیروز الدین اجملی رحمۃ اللہ علیہ دیکھنے کے بعد فرماتے کہ اتنے بڑے بڑے ڈاکٹرز‘ حکیم اور دوائیں فیل کرنے کے بعد آپ میرے پاس کیا لینے آئے ہیں؟ اللہ پاک نے میری روزی کا وعدہ پورا کر رکھا ہے۔ مجھے آپ سے پیسے نہیں کمانے۔ آپ تشریف لے جائیں۔ پھر مریض یا لواحقین اصرار کرتے تو فرماتے: جب ہم نے طرز زندگی نہ بدلنے کی قسم کھا رکھی ہو تو آرام کیسے آئے گا؟ آپ تو اپنے پیسے اور معالج کی دوا سے آگے سوچنے اور بہترین کی اُمنگ سے خالی ہیں۔ آپ کی نبض کی سٹروک پاورفل نہیں ہیں جس کی وجہ نامکمل اُتھلا سانس ہے۔ آپ کو پھیپھڑے کو پورا پھیلانے کی سمجھ ہی نہیں نہ ہی کسی معالج نے آپ کی اس بارے رہنمائی کی ہوگی اور اگر اس بارے کچھ کہا ہوگا تو آپ نے عمل نہیں کیا ہوگا اور آج آپ ایک موٹی سی فائل نسخوں کی اور ایک فائل ٹیسٹوں کی اٹھائے پھر رہے ہیں۔ آپ صرف تیس فیصد سانس لیتے ہیں ستر فیصد پھیپھڑے کو استعمال نہیں کرتے۔ جب آکسیجن پوری نہ ہو تو خون پورا صاف شفاف ہلکا پھلکا نہیں ہوگا۔ دل کو مطلوبہ آکسیجن نہ ملنے سے اس کو اپنی دھڑکن ضرورت سے زیادہ بڑھانا پڑے گی۔ اس کے باوجود یہ کمزور اور غریب سا خون جسم کی ضرورت پوری نہ کرسکے گا اور تمام اعضاء بدن مختلف صورتوں میں احتجاج کریں گے ہر ایک کی لال بتیاں جلنے بجھنے لگیں گی۔ دم پھولنا، سانس چڑھنا‘ حواس کا خراب ہونا‘ پٹھوں کا پھڑکنا‘ بدمزاجی‘ جلدی غصہ آنا‘ جذباتی ہوجانا‘ گرمی کا زیادہ محسوس ہونا کہ کسی بھی وقت دم نکل جائے گا۔ سردی کا زیادہ محسوس ہونا کہ جسم سُن یا شل ہوجانا وغیرہ جیسی تکالیف سے گزر پڑے گا اور دواؤں میں پھنس کر غذائیں چھوٹ جائیں گی۔ جینا مرنا مشکل ہوجائے گا۔ حکیم صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے: اپنا قبلہ درست کرنے کا وعدہ کرو تو تمہارا نسخہ اور ہدایات لکھتا ہوں ورنہ آپ تشریف لے جائیں۔ مریض وعدہ کرتا تو آپ قلم کاغذ سنبھالتے۔ نسخے میں مفرحات کو ترجیح دیتے اس کے علاوہ ضرورت کی ادویات ہوتیں۔ ہدایات میں خس اور صندل کا عطر اپنی جیب میں رکھیں‘ ہاتھ کی پشت پر ہلکا سا ہر وقت لگا رہے جب سانس لیں تو خوشبو کو ناک کے قریب کرکے گہرا سانس لیں کہ چھاتی سینہ پوری طرح کھل جائے۔ قارئین کرام! آپ خود (باقی صفحہ نمبر 44)

**اگر منہ پک جائے تو:** اگر منہ پک جائے تو جامن کے نرم پتے لے کر ایک سیر پانی میں جوش دیں۔ بعدازاں چھان کر کلیاں کرنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

# انگلی پر تیل لگائیں ناک میں گھمائیں اور الرجی ختم

**جب بھی مجھے نزلہ زکام ہوتا سال سال بھر نہ جاتا اور سارا سال میرا اذیت میں گزرتا۔ پھر عبقری کے ایک گزشتہ شمارے میں' میں نے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا کالم پڑھا' اس میں ناک کی حفاظت کا ایک انتہائی آسان طریقہ بتایا گیا تھا' میں نے وہ شروع کیا**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں میڈیکل کی سٹوڈنٹ ہوں اور ہاسٹل میں رہتی ہوں۔ عبقری رسالہ ہم تمام ہاسٹل کی لڑکیاں بہت شوق سے پڑھتی ہیں اور اس میں بتائے ہوئے وظائف' اعمال اور ٹوٹکوں پر عمل کرنے کی بھرپور کوشش کرتی ہیں۔ میرے پاس کچھ اپنے آزمودہ مشاہدات ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کر رہی ہوں۔ یقیناً اس سے لاکھوں کا فائدہ اور میرے لیے صدقہ جاریہ کا اعزاز ہوگا۔ میرے ساتھ بہت چھوٹی عمر سے ایسے تھا کہ جب کبھی مجھے شدید گرمی ہو یا شدید سردی نزلہ زکام ہوا کرتا تھا تو بس سمجھیں کہ میری گویا شامت آجایا کرتی تھی' دو چار روز تک تو ویسے ہی پانی کی طرح ناک بہت بہتی تھی پھر بعد میں پیلے سے رنگ کا مواد نکلتا تھا اور یہ مہینوں میری جان نہیں چھوڑتا تھا' اس کی وجہ سے مجھے ہر وقت لوگوں کے سامنے شرمندگی اٹھانا پڑتی تھی' میں ٹشو کے پورے کے پورے رول دو دو دن میں ختم کر دیتی تھی۔ کپڑے خراب ہوتے تھے اور کسی کے ساتھ بیٹھ کر کھانا تو کھا ہی نہیں سکتی تھی۔ بار بار ناک صاف کرنا پڑتی تھی اور دوسرا بندہ کراہت سے خود ہی کھانا چھوڑ کر اٹھ جاتا تھا۔ جب بھی مجھے نزلہ زکام ہوتا' سال سال بھر نہ جاتا اور سارا سال میرا اذیت میں گزرتا۔ پھر عبقری کے ایک گزشتہ شمارے میں' میں نے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا کالم پڑھا' اس میں ناک کی حفاظت کا ایک انتہائی آسان طریقہ بتایا گیا تھا' میں نے وہ شروع کیا اور اللہ پاک کا اتنا کرم ہوا کہ مجھے اس سے بہت فائدہ ہوا اور میری نزلہ زکام کی شرح نہ صرف کم ہوئی بلکہ مرض بھی ختم ہوتا گیا۔ پھر یہ ٹوٹکہ میں نے اور بھی بہت سے لوگوں کو بتایا۔ وہ ٹوٹکہ یہ ہے: روزانہ ایک منٹ ناک کو دیں' آدھا منٹ ایک نتھنے کو اور آدھا منٹ دوسرے کو' تیل خواہ سرسوں کا ہو یا آملے کا یا زیتون کا یا کوئی ویزلین وغیرہ ہو لیں اور اپنے ہاتھ کی سب سے چھوٹی انگلی اس میں ڈبوئیں اور آدھا منٹ تک کلاک وائز اور اینٹی کلاک وائز پہلے ایک نتھنے میں گھمائیں اور پھر دوسرے نتھنے میں بھی ایسے ہی کریں۔ ناک کے تمام مسائل سے ان شاء اللہ عزوجل جان چھوٹ جائے گی۔ ہمارا تو بہت کا آزمودہ ہے اور سب کو اللہ نے فائدہ پہنچایا۔

ہمارے خاندان میں گلے کے مسائل اکثر لوگوں کو ہیں' گلا خراب ہوجائے تو پھر آسانی سے ٹھیک نہیں ہوتا' میرے ساتھ بھی نہیں ہوا' 2012ء سے 2013ء تو میرا جتنا اینٹی بائیوٹک کھاتے ہوئے گزرا ہے شاید ہی کبھی پہلے میں نے اتنی ادویات کھائی ہوں۔ ان ادویات کی وجہ سے مجھے معدہ کا مسئلہ بھی ہوگیا تھا اور میرے چہرے پر رنگ برنگے دانے بھی نکل آئے تھے۔ تب ایک بار مجھے عبقری میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا طبی آرٹیکل پڑھا۔ اس میں انہوں نے کسی بوڑھی اماں جی کے ٹوٹکے لکھے تھے کہ صبح فجر کیلئے جب وضو کرنے لگیں تو پہلے منہ میں جو تھوک ہوتی ہے اسے انگوٹھے پر لگا کر سب سے پہلے حلق میں جو چھوٹا سا گوشت کا لوتھڑا ہوتا ہے جسے عرف عام میں کوا بھی کہتے ہیں۔ اسے دبائیں' پھر اس کے ساتھ تالو پر' پھر زبان کے پچھلے حصے میں' پھر تالو کی دوسری سائیڈ پر بھی اسی طرح کریں۔ اسی طرح حلق میں موجود گوشت کے لوتھڑے (کوے) کو بار بار ہلکا ہلکا دبائیں۔ اس سے گلا ٹھیک ہوگا۔ مجھے اس ٹوٹکے سے بہت فائدہ ہوا اور اسی کے ساتھ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے شہد کے ساتھ بھی گلا اٹھانے کا لکھا ہے کہ انگوٹھے پر شہد لگائیں اور ویسے ہی حلق کے لوتھڑے (کوے) کو دبائیں جیسے میں نے اوپر ذکر کیا ہے۔ تین دفعہ کرنا ہے اور تین دفعہ ہی شہد لگانا ہے۔ یہ ٹوٹکہ میرے حق میں بہت زبردست ثابت ہوا اور مجھے گلے کے امراض اور اینٹی بائیوٹک سے نجات مل گئی۔ (صباء الطاف' مظفرگڑھ)

## لیڈی ہیلتھ ورکر نے بے اولادی کیلئے آزمودہ ٹوٹکہ بتادیا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں اپنا اور بہت سی بہنوں پر آزمایا ہوا انتہائی سادہ سا نسخہ ارسال کر رہی ہوں امید ہے شائع کر کے مجھ سمیت بہت سی پریشان بہنوں کی دعائیں سمیٹیں گے۔ یہ نسخہ یا ٹوٹکہ انتہائی آزمودہ ہے' اسے کوئی بھی قاری ردی کا ٹوٹکہ سمجھ کر پھینک نہ دے۔

**آلو کھائیں اولاد نرینہ پائیں:** اولادِ نرینہ کیلئے بہنیں روزانہ رات کو آلو کی ترکاری یا آلو کی بھجیا کے ساتھ خود بھی روٹی کھائے اور اپنے خاوند کو بھی اسی آلو کی بھجیا کے ساتھ روٹی کھلائے' آلو کی بھجیا مستقل صرف رات کے کھانے میں کھائے' اس سے حمل بھی بہت جلدی قرار پاتا ہے اور نوے فیصد سے زیادہ اولاد نرینہ ہی ہوتی ہے۔ ان شاء اللہ۔ اس کے ساتھ اپنے خاوند کو چھوہاروں والا دودھ تقریباً ایک پاؤ کھانے کے ایک گھنٹہ بعد بھی دیں۔ میری ایک سہیلی کی پانچ بیٹیاں تھیں۔ اس ٹوٹکے سے اسے آخری بیٹی کے دس سال بعد اولاد نرینہ نصیب ہوئی۔ میں ایک لیڈی ہیلتھ ورکر ہوں' یہ نسخہ میرا بھی آزمودہ ہے۔ اس دوران ایک دن چھوڑ کر یا کم از کم ہفتے میں دو مرتبہ خاوند کے پاس جائیں جن بہنوں کے اولاد نہیں ہے یا صرف بیٹیاں ہیں اس ٹوٹکے پر عمل کریں ایک ماہ کے اندر ہی اچھا رزلٹ آئے گا۔ آزمائش شرط ہے۔ آپ کی بہن (شمسہ بٹ' سیالکوٹ)

## بادی بواسیر تھی! چند دنوں میں صحت یاب ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بندہ ناچیز گزشتہ چھ سال سے ماہنامہ عبقری پڑھ رہا ہے آپ کے شمارے میں دیئے گئے کافی نسخے میں نے ذاتی طور پر آزمائے' الحمدللہ شفایاب ہوا۔ آج میں نے یہ قلم اور کاغذ ایک ذاتی آزمایا ہوا نسخہ آپ کی نذر کرنے کی خاطر اٹھایا۔ مجھے کچھ عرصہ پہلے بادی بواسیر کا مسئلہ ہوگیا تھا' بہت تکلیف میں وقت گزارا حتیٰ کہ میں نماز تو ضرور ادا کرتا رہا ہوں قبولیت تو اس کی ذات میں تھی اپنا فرض پورا کرتا رہا' کپڑے پاک نہیں رہتے تھے۔ میں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی اور اللہ ذوالجلال نے میری مدد فرمائی اور میں نے کلونجی صبح نہار منہ ایک چٹکی اور صافی کا استعمال کیا۔ صافی رات کو دو چمچ چائے والے نیم گرم پانی میں مکس کر کے لیے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے مجھے شفاء دی ہے اور میں چند دنوں میں صحت یاب ہوگیا ہوں۔ یہ چند الفاظ تو عبقری قارئین کی نذر کیے ہیں کہ شاید رسالہ عبقری کے توسط سے مخلوق خدا میں سے کسی کو شفاء مل جائے اور مجھ گنہگار کی بخشش کا ذریعہ بن جائے۔ آمین! اللہ تعالیٰ سے آپ کے علم میں اضافے اور شفاء کی دعا ہے۔ (محمد اشرف' راولپنڈی)

## صرف اسٹوڈنٹس پڑھیں باقی ہرگز نہ!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے سیکنڈ ایئر کے امتحان ہو رہے تھے میں نے عبقری میں پڑھا کہ اگر درس سنا جائے تو رزلٹ بہت اچھا آتا ہے۔ میں نے اس نیت سے آپ کے درس سننا شروع کر دیئے۔ روزانہ کبھی ایک یا کبھی دو درس لازمی سنتی' الحمدللہ میرا جب رزلٹ آیا تو اتنے اچھے مارکس کے میری تمام دوست حیران رہ گئیں کہ تمہاری تو اتنی اچھی تیاری ہی نہ تھی پھر یہ کمال کیسے ہوگیا؟ تو میں نے سب کو آپ کے درس سننے کا بتایا اور آپ کی ویب سائٹ سے درس سننے کا طریقہ بھی سکھا دیا۔ میرا اسٹوڈنٹس کو مشورہ ہے کہ امتحان کی نیت کر کے درس سن لیں ان شاء اللہ کامیاب ہوجائیں گے۔ (ب۔آ)

**تنگی دور ہو جائے گی:** تنگی ومحتاجی دُور کرنے کیلئے ہر روز نماز فجر کے بعد 101 مرتبہ اسم مبارک یَاعَزِیْزُ کو پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ تنگی دور ہو جائے گی۔

# لاعلاج خوفناک بیماریوں کا اکیلا علاج

(قسط نمبر 1)

قارئین! جس چیز سے امت کو فائدہ ہوتا ہے میری کوشش ہوتی ہے اس کو بار بار دھراؤں اور اس کے مزید فائدے میں اجاگر کروں۔ تاکہ مخلوق خدا کو نفع ہو اور سو فیصد نفع ہو۔ آیئے! اس بھولی بسری بات کو پھر یاد کریں میں سب سے پہلے اس فارمولے کو بیان کرتا ہوں۔

قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپاتا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)

قارئین! اکتوبر 2012ء یہ طبی راز سب سے پہلے شائع ہوا' کیونکہ آزمودہ تھا اور باکمال تھا عبقری کے پھیلے لاکھوں قارئین نے ہاتھوں ہاتھ لیا روگ یہ ہے کہ جس کے پاس کوئی چھوٹا سا ٹوٹکہ بھی آجائے وہ اسے سینے کا راز بنا کر قبر تک تو لے جاتا ہے اور بہت کم لوگ ایسے ہوتے ہیں جن میں خلق خدا کی خیرخواہی اور اچھائی کا جذبہ ہوتا ہے دنیا اب بھی خیرخواہ افراد سے خالی نہیں' بھری ہوئی ہے اور مخلوق خدا کو نفع مل رہا' لیکن اکثریت سو فیصد ایسی ہی ہے۔

میرے والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے باغ میں ایک مالی ہوتے تھے' جو ابھی بھی زندہ ہیں یقیناً سو سال کے قریب ہیں' ان کے پاس ایک دم ہے جو وہ لاعلاج پھوڑے پھنسی اور زخموں پر دم کرتے ہیں اور وہ حیرت انگیز طور پر ٹھیک ہوجاتے ہیں' موصوف مالی مجھ سے بہت محبت کرتے ہیں' پیار کرتے ہیں' بٹھاتے ہیں' کھلاتے ہیں' پلاتے ہیں لیکن جب دم کی بات آتی ہے تو ان کا دم نکلنا شروع ہوجاتا ہے' اور میں ایسی منتیں کرتا ہوں کہ میرے دم میں دم نہیں رہتا' اور وہ ایسے مضبوط اور فولادی ارادے کے کہ وہ کہتے ہیں دم نکل جائے گا لیکن دم نہیں دوں گا۔ یعنی وظیفہ نہیں دوں گا۔ یعنی جس سے زخموں میں اللہ کی مخلوق کی تکلیف ختم ہوجائے۔ آج بھی میں پرامید ہوں شاید وہ مرنے سے پہلے مجھے دے دیں نامعلوم کون پہلے دنیا سے جائے۔

قارئین! جس چیز سے امت کو فائدہ ہوتا ہے میری کوشش ہوتی ہے اس کو بار بار دھراؤں اور اس کے مزید فائدے میں اجاگر کروں۔ تاکہ مخلوق خدا کو نفع ہو اور سو فیصد نفع ہو۔ آیئے! اس بھولی بسری بات کو پھر یاد کریں میں سب سے پہلے اس فارمولے کو بیان کرتا ہوں پھر قارئین کے تجربات۔ ھوالشافی: کلونجی پچاس گرام' چھلکا اسپغول پچاس گرام' شہد سو گرام' کلونجی پیس کر چھلکا اور پاؤڈر کلونجی شہد میں ملائیں۔ کسی ڈبے میں محفوظ رکھیں ایک چمچ ناشتے اور ہر کھانے کے بعد چاہیں تو نہار منہ بھی لے سکتے ہیں۔ بچوں بڑوں کیلئے نہایت خوش ذائقہ اور شاندار چیز ہے آپ بھی آزمائیں اور دوسروں کو بھی ضرور بتائیں۔ پرانے امراض میں مبتلا کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔

## قارئین کے آزمودہ تجربات

**رمضان کیلئے نہایت صحت بخش ٹوٹکہ:** عبقری رسالے سے کلونجی، شہد اور اسپغول کو ملا کر استعمال کرنے کا نسخہ پڑھا۔ تقریباً 3 ماہ سے یہ نسخہ خود بھی استعمال کر رہی ہوں اور اپنے بچوں کو بھی کروا رہی ہوں۔ میں نے اس نسخے کو خون کی افزائش کیلئے بے مثال پایا ہے۔ بہت ہی مجرب صحت بخش نسخہ ہے جس میں غذا اور دوا دونوں کے فوائد شامل ہیں۔ یہ نسخہ بہت سے لوگوں کو بتایا الحمدللہ تمام ہی تعریف کرتے ہیں۔ چونکہ رمضان المبارک ہے اس لیے اگر اس نسخہ کو سحری و افطاری میں استعمال کیا جائے تو نہایت طاقتور ٹانک ہے۔

**لاعلاج بیماریوں کیلئے اکسیر نسخہ:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری کا ہر شمارہ بہت ذوق شوق سے پڑھتے ہیں' 2012ء کے ایک رسالہ میں ایک آپ کا طبی آرٹیکل پڑھا' اس میں موجود ایک صدری راز آپ نے بتایا' ہم نے وہ نسخہ بنایا اور استعمال کرنا شروع کردیا۔ ہم تمام گھر والے حیران رہ گئے اس چھوٹے سے ٹوٹکے کے اتنے فوائد' ہمارے گھر میں ہر فرد معدہ کا مریض اور میری دو بہنیں موٹاپا کا شکار ہیں۔ مگر جب ہم نے یہ نسخہ بنایا اور استعمال کرنا شروع کیا' میری بہنوں کا موٹاپا بہت تیزی سے کم ہونا شروع ہوگیا' ہمارے معدہ کے سالہاسال پرانے مسائل ختم ہونا شروع ہوگئے۔ اس نسخہ کی جتنی بھی تعریف کی جائے وہ کم ہے۔ نسخہ یہ ہے۔ ھوالشافی: اسپغول چھلکا 50 گرام' کلونجی 50 گرام' شہد خالص 100 گرام' کلونجی پیس کر اسپغول چھلکا اور پاؤڈر کلونجی شہد میں مکس کردیں۔ کسی ڈبے میں محفوظ رکھیں۔ خوراک: ایک چمچ صبح، دوپہر، شام کھانے کے بعد استعمال کریں۔ نہار منہ بھی استعمال کرسکتے ہیں۔

**جوڑوں کا درد' بڑھا پیٹ' اعصابی کمزوری ختم:** جوڑوں کے درد کے بارے میں اور بڑھے ہوئے پیٹ کو چھوٹا کرنے کیلئے' اعصابی کمزوری' کمر کے درد' معدہ اور السر کے مریضوں کو عبقری اپریل 2013ء کے رسالہ میں موجود نسخہ موجود ہے۔ **ھوالشافی:** کلونجی پچاس گرام' چھلکا اسپغول پچاس گرام' شہد سو گرام۔ کلونجی پیس کر چھلکا اور پاؤڈر کلونجی شہد میں ملائیں۔ کسی ڈبے میں محفوظ رکھیں ایک چمچ ناشتے اور ہر کھانے کے بعد چاہیں تو نہار منہ بھی لے سکتے ہیں۔ یہ نسخہ میں نے کئی لوگوں پر آزمایا اس میں تو اللہ کے حکم سے شفاء ہی شفاء ہے جس نے بھی مکمل یقین کے ساتھ یہ نسخہ بنایا تو اس نے بہت ہی اچھا رزلٹ سنایا اور روحانی پھکی کے تو عجیب ہی کمالات ہیں جس مرض کیلئے بھی یہ لی جائے وہ مرض اللہ کے حکم سے دور ہوجاتی ہے۔ میرے کزن ایک مرتبہ لیٹے ہوئے تھے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ جسم میں بہت درد ہیں اور بخار بھی ہے تو انہیں یہ پھکی استعمال کروائی اور ساتھ ہی وضو کروا کر وضو کے بعد تین گھونٹ اس بیماری کو دور کرنے کی نیت سے پلائے تو اللہ کے حکم سے فوراً وہ ٹھیک ہوگئے۔ عبقری کے میں نے بہت ہی تجربات کیے اور کر رہے ہیں۔ اگر یہ مکمل تجربات ہی لکھنا شروع کریں تو ایک کتابچہ تیار ہوجائے گا۔

**معدے اور السر کے مریض ضرور استعمال کریں:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کی شہرہ آفاق کتاب ''میرے طبی رازوں کا خزانہ'' میں آپ نے ''معدے کے تمام امراض کیلئے ایک خاندانی راز'' کے عنوان سے ایک نسخہ چھپا' اس کے فوائد بہت پائے ہیں' بتاتا ہوں:۔ معدے کی جلن' گھبراہٹ' بے چینی وغیرہ کیلئے بہت مفید ہے' الٹی آتی ہو تو ایک خوراک سے ہی بہت فائدہ ہوتا ہے' اکثر ایک خوراک سے ہی الٹی رک جاتی ہے' معدے کے جملہ امراض کیلئے بہت مفید ہے اور قطرے گرنے کے مرض میں بھی مفید پایا۔ معدہ اور السر کے مریض ضرور کریں۔ ھوالشافی: کلونجی پچاس گرام' چھلکا اسپغول پچاس گرام' شہد سو گرام' کلونجی پیس کر چھلکا اور پاؤڈر کلونجی شہد میں ملائیں' کسی ڈبے میں محفوظ رکھیں' ایک چمچ ناشتے اور ہر کھانے کے بعد چاہیں تو نہار منہ بھی لے سکتے ہیں۔ اس نسخہ کو بڑے بھائی نے میری چچی کو بنا کر دیا جوڑوں کے درد' پٹھوں کے کھچاؤ وغیرہ کیلئے بہت مفید ثابت ہوا۔ حالانکہ انہوں نے مستقل استعمال نہیں کیا۔ والدہ کو جوڑوں کا مسئلہ تھا' اگر نیچے بیٹھے ہوتے تو اٹھتے اٹھتے کتنی دیر لگ جاتی میں نے یہی نسخہ بنایا اس میں اسپغول کا چھلکا بھی ملا دیا پھر بھی بہت فائدہ ہوا' ماشاء اللہ دماغی تقویت بھی ملی۔ (جاری ہے)

### 3 دن میں تلی کے امراض سے چھٹکارا

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** ہم عبقری شمارہ گزشتہ سات سال سے مسلسل پڑھ رہے ہیں۔ میں ایک آزمودہ نسخہ قارئین عبقری کو نذر کر رہا ہوں۔ یہ نسخہ امراض تلی کیلئے لاجواب ہے۔ ھوالشافی: کوڑتمہ اور نمک ہموزن لے کر پیس کر پھکی بنالیں۔ دو گرام تازہ پانی کے ساتھ دن میں پانچ مرتبہ کھائیں۔ تین دن میں انشاء اللہ تلی ٹھیک ہوجائے گی' زیادہ سے زیادہ دس استعمال کریں۔ (ش۔ز)

**بے ایمان کی کمی!** آپ خود کو دیانت دار بنانے کے بعد اتنا یقین کرلیں کہ دنیا میں ایک بے ایمان کی کمی ہوگئی ہے۔ (کارلائل)

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

جوابی لفافہ ضرور بھیجیں' مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**منگیتر کی امید لگا بیٹھی:** مجھے لندن آئے ہوئے تین سال ہوگئے۔ میرا اپنا ارادہ بھی تھا اور لوگ بھی سمجھ رہے تھے کہ اب ہمیشہ یہیں رہوں گا۔ اس دوران منگیتر بھی یہاں آنے کی امید لگا بیٹھی' واپس جانے کے خیال سے طبیعت بگڑنے لگتی ہے۔ لوگ کیا سوچیں گے۔ (دانیال' سڈنی)

**مشورہ:** ذہنی طور پر صحت رکھنے والے لوگ ان حالات کو خوشی کے ساتھ قبول کرلیتے ہیں جنہیں بدلنا ممکن نہیں ہوتا' اچھی اور خوشحال زندگی کہیں بھی گزاری جاسکتی ہے۔ اپنی شخصیت کو ترقی اور تعمیر کے قابل بنا کر خود اعتمادی نہ کھوئیں۔ اپنے ملک جانا ہے تو خوشی کے ساتھ یہ سفر کرنا ہوگا۔ آپ کو خوش اور بااعتماد دیکھ کر لوگ بھی منفی انداز میں تذکرہ نہیں کریں گے۔

**ذہن کام نہیں کرتا:** میری بہن اپنی دو بیٹیوں اور شوہر کے ساتھ خوشی سے زندگی گزار رہی تھی کہ شوہر کا حادثے میں انتقال ہوگیا۔ کچھ دن وہ بہکی بہکی باتیں کرتی رہی اور اب بچوں سے لاتعلق ہوکر گھر کے کسی کونے میں بیٹھی رہتی ہے۔ اپنا خیال رکھنا چھوڑ دیا۔ کھانے پینے کی بھی پروا نہیں۔ کسی سے بات نہیں کرتی۔ صدمہ ایسا ہوا کہ ذہن کام نہیں کررہا۔ پہلے کئی دن روتی رہی اور اب آنکھوں میں آنسو خشک ہوگئے ہیں۔ شدید صدمے کتنے دن میں ختم ہوتے ہوں گے؟ لوگ تو کہتے ہیں اس پر کسی نے کچھ کروا دیا تاکہ شوہر کی جائیداد کا دعویٰ نہ کرے۔ (حسیبہ' سیالکوٹ)

**مشورہ:** جو لوگ شدید صدمے کو برداشت نہیں کرپاتے وہ اس کی شدت سے نڈھال ہوکر مفلوج کردینے والی تنہائی اور روگ کا شکار ہوجاتے ہیں۔ وقت کے ساتھ سماجی تعلق ٹوٹتا جائے اور لاتعلقی بڑھتی رہے اپنی بھی پروا نہ ہو اور بچوں کی طرف توجہ ہی نہ رہے تو بہن کی ذہنی اور نفسیاتی صحت بھی ٹھیک نہ رہے گی۔ بہتر ہے کہ ذہنی امراض کے ماہر معالج سے رجوع کیا جائے۔ صدمے کے نتیجے میں ہونے والے نفسیاتی مرض کو پرانا نہ ہونے دیا جائے تو بہتری کے امکانات اچھے ہوتے ہیں۔

**تیسرے نمبر کی لڑکی:** میرے چار بچے ہیں۔ تیسرے نمبر کی لڑکی، لڑکوں جیسا لباس پہنتی ہے۔ لڑکوں والے کھیل پسند ہیں (ابھی بہت چھوٹی ہے) اور لڑکوں سے ہی دوستی رکھتی ہے۔ ابھی پانچویں جماعت میں ہے۔ میں اکثر دیکھتی ہوں اسکول سے واپسی پر بھی لڑکوں کے ساتھ ہوتی ہے۔ اس سے چھوٹا بیٹا وہ اکلوتا ہونے کی وجہ سے لاڈلا زیادہ ہے۔ اس کی آواز باریک ہے۔ ڈرتی ہوں لڑکا لڑکیوں جیسی شخصیت اور لڑکی لڑکوں جیسی شخصیت نہ اپنالے' بڑی دونوں بیٹیاں نارمل ہیں۔ (ص، اسلام آباد)

**مشورہ:** تیسرے بچے کی پیدائش پر آپ کو بیٹے کی خواہش ہوگی اور ہوگئی بیٹی! تب آپ نے اس کو لڑکوں والے لڑکے پہنائے ہوں گے۔ جہاں آپ نے پسند کیا اس نے خود کو وہاں قابل فخر سمجھا۔ اس کی شخصیت میں بہتری لانے کیلئے اسے بہت خوبصورت انداز میں لڑکی ہونے کا احساد دلائیں۔ چھٹی جماعت سے اس سکول میں داخلہ دلوائیں جہاں صرف لڑکیاں ہوں' رہی بات لڑکے کی شخصیت کی تو اتنے چھوٹے بچوں کی آواز باریک یا بچیوں جیسی ہوتی ہے۔ لڑکے لاشعوری طور پر اپنے باپ کی نقالی کرتے ہیں۔ باپ کو چاہیے کہ وہ ان کو زیادہ وقت دیں۔ ان کے علاوہ اچھے ٹیچر' خاندان کے اچھے لڑکے اور اسکول کے لائق بچے بھی شخصیت پر اثرانداز ہوتے ہیں۔ ان کی صحبت اس کو لڑکیوں جیسی شخصیت اپنانے سے دور رکھ سکتی ہے۔

**گھر سے بھاگ گیا:** میں نے دس سال کی عمر میں سکول چھوڑ دیا' بہت سختی ہونے پر گھر سے بھاگ گیا۔ اس وقت میری عمر 12 سال تھی' در در کی ٹھوکریں کھا کر بڑا ہوا۔ محنت مزدوری کی' اب اپنا ایک چھوٹا سا کاروبار ہے' گھر والوں سے بھی ملتا ہوں۔ جن لوگوں نے مجھ پر زمین تنگ کی تھی مجھے ان سے نفرت ہے۔ ان میں میرا باپ بھی شامل ہے۔ ملنے جلنے والے مجھے اچھی نظر سے نہیں دیکھتے کیونکہ میں اپنے باپ سے نفرت کا اظہار کرتا ہوں۔ وہ کہتے ہیں تم غلط ہو۔ اگر میں خود کو غلط کہوں گا زندہ نہیں رہوں گا۔ پھر خودکشی کرلوں گا۔ (وقاص' ملتان)

**مشورہ:** ایک بچہ سزا ملنے پر اپنے ٹیچر اور والد کے بارے میں منفی جذبات رکھ سکتا ہے لیکن یہی بچہ جب بڑا ہوتا ہے تو ان کی عزت کرتا ہے۔ کیونکہ ان کی طرف سے زیادتی بھی بھلائی کی نیت سے ہوئی اور احسانات بے شمار ہیں۔ نفرت کا لفظ استعمال کرنا ترک کردیں کیونکہ بار بار کہنے سے یہ منفی جذبہ نہ صرف آپ کو تکلیف پہنچائے گا بلکہ لوگوں کے سامنے اس کا اظہار آپ کا تاثر بھی خراب کررہا ہے۔ اچھا اور متوازن شخصیت کا حامل انسان یہ کہنے میں برائی نہیں سمجھتا کہ ''میں غلطی پر تھا'' خودکشی کا لفظ شدید مایوس اور ڈیپریشن کے شکار لوگ استعمال کرتے ہیں۔

**آزاد خیال لڑکیوں سے دوستی:** کالج میں میری دوستی آزاد خیال لڑکیوں سے ہوگئی۔ میں پڑھنے میں اچھی ہوں' اس لیے ان کی مدد بھی کردیتی ہوں۔ امتحان میں بھی کام آتی ہوں۔ وہ مجھے اپنی گاڑی سے میرے گھر تک پہنچاتی ہیں۔ ایک روز میری دوست سگریٹ پی رہی تھی۔ والدہ نے دیکھ لیا وہ تو میرے ہاتھ میں سگریٹ نہیں تھی ورنہ بہت بُرا ہوتا حالانکہ میں بھی کبھی کبھار سگریٹ پیتی ہوں' مجھے اس میں بُرائی نظر نہیں آتی۔ احساس ہوتا ہے میرے گھر والے اتنے پرانے خیالات کے کیوں ہیں؟ (پوشیدہ)

**مشورہ:** نئے خیالات اور آزادی اپنا کر آپ سگریٹ کے نقصانات سے محفوظ نہیں رہ سکتیں۔ اس میں برائی اور نقصان ہے مثلاً سب سے پہلے منہ کی بدبو، رقم کا نقصان' توانائی میں کمی' دمہ اور سرطان جیسی بیماری کا خطرہ' ذہنی اضطراب' گھبراہٹ' غصہ' برداشت کی کمی اور بے شمار خرابیوں کے ساتھ خواتین کا سگریٹ نوشی کرنا شادی کے بعد آنے والی نسل کیلئے بھی شدید نقصان کا سبب بنتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ آئندہ آپ اس مضر عادت سے بچیں گی اور ایسی دوستی سے بھی دوری اختیار کرلیں گی جن کی محبت بری چیزوں کو اچھا کہنے پر آمادہ کردے۔

## بڑوں کا آزمودہ بڑے کام کا چھوٹا نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! نہایت ادب سے عرض ہے کہ میں ایک نسخہ عبقری قارئین کیلئے بتانا چاہتا ہوں۔ یہ ہمارے بڑوں کے زمانے کا ایک چھوٹا سا نسخہ مگر ہے بڑے ہی کام کا۔ شاید میری اس چھوٹی سی کاوش سے کسی کا بھلا ہوجائے اور میری لیے بخشش کا سامان بن جائے۔ جسمانی تمام دردوں اور معدے کے امراض کیلئے لاجواب چیز ہے۔ **ھوالشافی:** جنگلی آک کی ڈوڈی کے اندر سے ستارے کی مانند جو چیز ہوتی ہے وہ نکال لیں' شیشہ نمک' کالی مرچ یہ تینوں اشیاء ہموزن لے کر کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک یا دو گولی صبح، دوپہر شام نیم گرم دودھ سے کھائیں۔ ان شاء اللہ تین یا چار دن میں درد کو آرام آجائے گا اور معدہ کے امراض بھی ٹھیک ہونا شروع ہوجائیں گے۔ یہ ٹوٹکہ بہت ہی سستا ہے مگر اسے معمولی ہرگز نہ سمجھیے گا۔ (اصغر علی)

**کمزور معدہ والے متوجہ ہوں!** جن مریضوں کا معدہ کمزور ہو انہیں چاہیے کہ صبح ناشتے میں ایک پاؤ جامن کھائیں۔ معدہ مضبوط ہوگا اور غذا جلد ہضم ہوجائے گی۔

# روحانی ٹوٹکہ آزمایا! نارمل ڈیلیوری اور 2 چاند سے بیٹے ملے

الحمدللہ! یہ تعویذ کئی بار کا آزمودہ ہے۔ جنات یا اثر بد یا نظر یا چھولی پھر جانا وغیرہ سب کیلئے بے حد مفید ہے۔ ہم اپنے بچوں اور بڑوں کو بھی یہی دم کرتے ہیں۔ میرے پاس میری دو شاگرد آئیں اور کہا کہ میری بھانجی دودھ نہیں پی رہی' آپ اس کو دم کردیں۔ (ن۔ک)

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری بہن کی خواہش تھی کہ اس کے ہاں پہلی اولاد بیٹا ہو اور وہ بھی چاند جیسا ہو۔ وہ دل ہی دل میں دعائیں مانگتی تھی کہ یااللہ! مجھے خوبصورت اولاد عطا فرما' اس کے علاوہ اسے کسی نے ایک عمل بتایا تھا کہ سورۂ یوسف کا تعویذ بنا کر اپنی گلے میں لٹکاتی اور ڈیلیوری کی آسانی کیلئے روزانہ سورۂ مریم پڑھتی تھی۔ یہی تعویذ میری بہن کی نند نے پہنا اور سورۂ مریم بھی روزانہ پڑھتی۔ اللہ تعالیٰ نے میری بہن پر بھی اور اس کی نند پر بھی بہت فضل کیا' ڈیلیوری بھی انتہائی آسان ہوئی (حالانکہ ان دونوں کا پہلا کیس تھا) اور ہوئے بھی دو چاند جیسے بیٹے۔ اب میری بہن کی لاہور میں ہمسائی کے گھر بیٹا نہیں ہے اس کو ہم نے بتایا کہ سورۂ یوسف لکھ کر گلے میں ڈالو اور دل میں نیت کرلو کہ میرا بیٹا ہوا تو اس کا نام محمد رکھوں گی اس نے ایسا ہی کیا اور اب اس کو بیٹا ہوا ہے' وہ بہت خوش ہے' اس کے علاوہ میری اپنی بیسٹ فرینڈ نے بھی شادی ہونے سے پہلے ہی یہ نیت کی تھی کہ اگر اس کے ہاں بیٹا ہوا تو اس کا نام وہ ''محمد'' رکھے گی۔ ہمارے محلے میں میری جاننے والی نے اپنے بیٹے کا نام محمد رکھا پھر اس کی بہن نے اپنے بیٹے کا نام محمد رکھا ان کی ایک ایک فیملی میں ایک بچے کا نام ضرور محمد ہے۔ اگر ان کا وہ بچہ فوت ہوجائے تو وہ پھر دوسرے بچے کا نام محمد رکھ دیتے ہیں۔ پکی گارنٹی سوفیصد جو بھی یہ سوچ لے کہ اگر میرا بیٹا ہوا تو اس کا نام محمد رکھوں گی اس کو اللہ تعالیٰ ضرور بیٹا ہی عطا فرماتے ہیں' آزما کر دیکھ لیں۔ جن کے بیٹے نہیں ہیں ان کیلئے بہت بڑی خوشخبری ہے۔ تقریباً ہزار بار کا آزمودہ ہے۔

## ایسا تعویذ جو کبھی خطا نہیں گیا

الحمدللہ! یہ تعویذ کئی بار کا آزمودہ ہے۔ جنات یا اثر بد یا نظر یا چھولی پھر جانا وغیرہ سب کیلئے بے حد مفید ہے۔ ہم اپنے بچوں اور بڑوں کو بھی یہی دم کرتے ہیں۔ میرے پاس میری دو شاگرد آئیں اور کہا کہ میری بھانجی دودھ نہیں پی رہی' آپ اس کو دم کردیں۔ یہ دودھ بھی پڑھ دیں۔ میں اس وقت مصروف تھی' میں نے دودھ رکھ دیا اور فارغ ہونے کے بعد دودھ پر معوذتین (سورۂ فلق اور ناس) پڑھ کر دم کردیا۔ کچھ دیر بعد وہ دودھ لے گئیں اور چند دنوں کے بعد مجھے بتایا باجی آپ نے جو دودھ دم کرکے دیا تھا میری بھانجی اس کے بعد پانچ گلاس دودھ پی گئی جو ہمارے لیے کسی حیرت سے کم نہیں تھا حالانکہ اس سے پہلے وہ دودھ کو پینا در کنار دیکھتی بھی نہ تھی اگر زبردستی پلائیں تو رو رو آسمان سر پر اٹھالیتی تھی مگر آپ کے دیئے تعویذ اور اس دن کے دودھ پر کیے دم کی برکت سے اب وہ ہر چیز بخوشی کھا پی لیتی ہے۔ یہ تعویذ جو آپ نے دیا ہے کسی روحانی ایٹم سے کم نہیں ہے۔ دم اور تعویذ یہ ہے:۔ معوذتین (سورۂ فلق اور ناس) اور آیۃ الکرسی کا تعویذ بنا کر بچے کے گلے میں ڈال دیں یا بچوں پر صبح وشام آیۃ الکرسی اور معوذتین پڑھ کر دم کردیں۔ پھر اس کا کمال خود ہی دیکھیں۔

## نظر بد کیلئے ہمیں وراثت میں ملنے والا دم

اول و آخر درود شریف تین سے سات مرتبہ' سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ' سورۂ اخلاص تین مرتبہ' آیۃ الکرسی تین مرتبہ' سورۂ قلم کی آیت وان یکاد الذین کفروا سے لیکر ذکر للعالمین تک تین مرتبہ۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ تین مرتبہ۔ آخری چاروں قل تین مرتبہ' وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ تین مرتبہ۔ یَااَللہُ یَامُعَافِیْ یَاشَافِیْ یَاکَافِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ اس کیساتھ ساتھ اذان اور افحسبتم کے عمل کا اضافہ کرتے جائیں۔ درج بالا تمام عمل کی برکت سے میری ایک لاکھ بیس ہزار کی بھینس قصاب کے حوالے ہونے سے بال بال بچ گئی۔ میرے منہ سے پہلے کبھی گارنٹی کے الفاظ نہیں نکلے تھے۔ میں نے جب یہ عمل اپنی بھینس پر کیا تو اپنے بھائی سے کہہ کر آیا تھا کہ شام تک اگر بھینس ٹھیک نہ ہوئی تو پھر مجھے پکڑ لینا۔ شام کو میں کسی کے جنازہ میں شرکت کیلئے چلا گیا دوسرے دن بھائی سے ملا اس نے بتایا کہ بھینس کو اللہ نے بچالیا۔ بڑی خوشی ہوئی جب کلام کا اثر دیکھتا ہوں تو میرا اس کی ذات پر یقین اور بھی پختہ ہوجاتا ہے۔

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

## یورک ایسڈ' جوڑوں کا درد گنٹھیا

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! میرے دفتر کے ساتھی نے درج ذیل نسخہ خود بھی استعمال کیا اور کئی دوسرے لوگوں کو استعمال کروایا اور سب نے سوفیصد رزلٹ پایا۔ نسخہ میں شامل اجزا اور مقدار درج ذیل ہے۔ **ھوالشافی:** منقیٰ 50 گرام' بکھڑا 100 گرام' تخم خربوزہ 50 گرام' انار دانہ 50 گرام' تخم قرتم 50 گرام۔ **طریقہ استعمال:** درج بالا ہر چیز کو صاف کرکے اس کے سات سات حصے کرلیں پھر ہر حصے کو ملا کر سات پڑیاں بنالیں۔ روزانہ ایک پڑی لے کر رات کو ایک گلاس پانی میں بھگودیں۔ صبح کے وقت چند بار جوش دیں کہ پانی کی مقدار آدھا گلاس رہ جائے اور پھر اس پانی کو تازہ پانی جیسا ٹھنڈا کرکے نہار منہ استعمال کریں اور پھر سارا دن پانی کا زیادہ سے زیادہ استعمال کریں۔ **مدت استعمال** صرف سات دن یا جب تک آرام نہ آئے۔ **پرہیز:** ہر قسم کا گوشت' دال چنا' بادی اشیاء' تلی ہوئی اشیاء و بیکری کی اشیاء۔۔۔!

**اسم اعظم کا حصار:** محترم حکیم صاحب السلام علیکم! یہ میرا کامیاب عمل ہے جس نے بھی کیا جس جس کو بتایا ان سب کو بہت فائدہ ہوا۔ عمل درج ذیل ہے:۔ اگر آپ کے گھر میں کسی کو جنات تنگ کرتے ہوں' گھر میں بچے روتے ہوں یا بچہ نہ سوتا ہو' گھر میں دشمن کے وار کا خطرہ ہو' راستے میں جاتے وقت جان کا خطرہ ہو' ہر طرح سے آپ کی حفاظت ہوگی' یہ عمل بہت طاقتور ہے' سابقہ عبقری کے رسالہ سے ملا تھا' آپ جس قبر پر پڑھیں گے انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے قبر کا عذاب بھی رک جائے گا۔ اپنی حفاظت کیلئے آپ روزانہ صبح کی نماز کے بعد اور عشاء کی نماز کے بعد ایک بار پڑھیں' اپنے چاروں طرف حصار کریں۔ **عمل:** ایک بار درود پاک پڑھیں' ایک بار سورۂ فاتحہ پڑھیں' ایک بار آیۃ الکرسی پڑھیں اور چاروں قل پڑھیں' آخر میں پھر ایک بار درود شریف پڑھیں اور اپنے چاروں طرف حصار کریں انشاء اللہ ہر شر پہنچانے والی چیز سے حفاظت ہوگی۔

**دشمن کے شر سے حفاظت:** دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کیلئے ہر روز نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد 121 مرتبہ اسم یَاجَبَّارُ کو پڑھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کسی قسم کا ضرر و نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

# چڑیا گلہری اور خرگوش کا بچوں کے نام اہم پیغام

خرگوش میاں کی تین خوبیاں تھیں۔ ایک تو وہ زبردست مہمان نواز تھا۔ دوسری خوبی یہ تھی کہ وہ وقت اور وعدے کا بہت پابند تھا اور تیسری خوبی کا جاننا ازحد ضروری ہے وہ یہ کہ خرگوش ہمیشہ صاف ستھرا رہتا تھا۔ اسے میلے کچیلے رہنے والوں سے بو آتی تھی۔

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ کسی گاؤں میں چڑیا' خرگوش اور گلہری کی بہت گہری دوستی تھی۔ گاؤں کے تمام چھوٹے اور بڑے ان کی دوستی سے واقف تھے۔ وہ تینوں زیادہ تر وقت کھیل کود میں گزارتے تھے وہ اکثر آپس میں شرارتیں کرتے اور اپنی حرکتوں پر خوب کھلکھلاتے اور زور زور سے ہنستے بھی تھے۔ خرگوش گھر سے کھانے کی چیزیں لاتا تھا اور گہری درختوں سے بیر' گوندی اور شہتوت توڑ کر لاتی تھی۔ وہ تینوں مل کر کھاتے اور آپس میں خوش و خرم زندگی گزارتے تھے۔ خرگوش اور گلہری موٹے تھے اور جبکہ چڑیا بہت دبلی تھی۔ خرگوش اکثر اوقات مذاق میں چڑیا کو سمارٹ چڑیا کہہ کر بلاتا تھا۔ چڑیا بے حد محنتی تھی۔ اسے اپنے بچوں کا پیٹ پالنے کیلئے روزانہ پورے گاؤں کا چکر لگانا پڑتا تھا۔ وہ اپنی چونچ میں چند دانے ہی جمع کر پاتی تھی اور بچے ان دانوں سے اپنا پیٹ بھرتے تھے۔ ننھی چڑیا کا معمول تھا کہ وہ شام کو جلدی سو جاتی اور فجر کی اذان پر اٹھ کر اپنے روزمرہ معمول میں مشغول ہو جاتی تھی۔ اسے رات کو دیر سے سونے اور صبح دیر سے اٹھنے والوں پر شدید غصہ آتا تھا۔ چڑیا کے ساتھ اس کا بھائی بھی رہتا تھا۔ اسے کام چوری کی بری عادت تھی وہ اپنے گھونسلے میں صبح دیر تک سویا رہتا تھا۔ چڑیا کو اپنے بچوں کے ساتھ ساتھ بھائی کا بھی خیال رکھنا پڑتا تھا۔ وہ ان سب کو دانا دنکا دے کر اپنے ہم جولیوں کے پاس چلی جاتی تھی۔

ایک دن خرگوش نے چڑیا اور گلہری کو اپنے پر دوپہر کے کھانے کی دعوت دی۔ خرگوش میاں کی تین خوبیاں تھیں۔ ایک تو وہ زبردست مہمان نواز تھا۔ دوسری خوبی یہ تھی کہ وہ وقت اور وعدے کا بہت پابند تھا اور تیسری خوبی کا جاننا ازحد ضروری ہے وہ یہ کہ خرگوش ہمیشہ صاف ستھرا رہتا تھا۔ اسے میلے کچیلے رہنے والوں سے بو آتی تھی۔ گلہری بھی سمجھتی تھی کہ اچھی عادتیں اور رویے ہمیں دوسروں میں ممتاز کرتے ہیں۔ وہ اسی وجہ سے وقت پر ہی خرگوش کے گھر پہنچ گئی۔ دونوں نے بڑی بے چینی سے چڑیا کا انتظار کیا مگر وہ نہ پہنچی ان کی تشویش میں اضافہ ہوتا گیا کہ ایسی کون سی وجہ ہو سکتی ہے کہ جس کی بنا پر چڑیا یہاں نہ پہنچ سکی تھی۔ حالانکہ دونوں شدت سے بھوک محسوس کر رہے تھے مگر اس کے باوجود کھانا کھائے بغیر چڑیا کی تلاش میں نکل کھڑے ہوئے۔

چڑیا کے گھونسلے میں سے بچوں نے بتایا کہ چڑیا خرگوش کے گھر کھانے کا بول کر یہاں سے گئی ہے خرگوش اور گلہری سوچ میں پڑ گئے ان کی تشویش مزید بڑھتی گئی اور انہیں کچھ سمجھ نہ آ رہا تھا کہ چڑیا کدھر غائب ہو گئی۔ وہ اسے ڈھونڈنے کیلئے ادھر ادھر بھٹکنے لگے۔ خرگوش میاں کھیتوں کی طرف دوڑ پڑا جبکہ گلہری بستی کے اندر ہی چڑیا کو ڈھونڈنے میں محو ہو گئی۔ بہت بھاگم بھاگ کے بعد آخرکار گلہری اپنی سہیلی چڑیا کو ڈھونڈنے میں کامیاب ٹھہری۔ چڑیا زخمی' بے سدھ اور بے ہوش حالت میں گاؤں کے سکول کے باہر نیم کے درخت تلے پڑی ہوئی ملی۔ گلہری کے ذہن میں فوراً خیال آیا کہ کہیں چڑیا مر تو نہیں گئی۔ اس خیال کے آتے ہی اس کی سانس پھولنے لگی اور زمین پاؤں تلے سے سرکتی ہوئی محسوس ہوئی مگر جب اس نے انتہائی غور سے دیکھا تو اسے محسوس ہوا کہ چڑیا کی سانس ابھی چل رہی تھی۔ خرگوش چھلانگیں لگاتا وہیں پہنچ گیا۔ وہ چڑیا کو اٹھا کر قریبی ہسپتال لے گئے۔ وہاں ڈیوٹی پر موجود ڈاکٹر نے اندازہ لگایا کہ اس چڑیا کو کسی نے پتھر مارا ہے جس کی وجہ سے وہ زخمی ہو گئی اور اس کے بدن کا بہت سارا خون ضائع ہو چکا تھا۔ خرگوش میاں ڈاکٹر سے کہنا چاہتا تھا کہ آپ میرے بدن کا سارا خون لے لیں مگر میری دوست چڑیا کو بچا لیں مگر ڈاکٹر کسی بھی صورت خرگوش کی بولی نہ سمجھ سکتا تھا۔ چڑیا کا مکمل معائنہ کرنے کے بعد ڈاکٹر نے چڑیا کو انجکشن لگایا اور مرہم پٹی بھی کر دی۔ چڑیا کی جب مرہم پٹی ہو رہی تھی تب گلہری دل ہی دل میں کہہ رہی تھی ڈاکٹر صاحب! آپ روپے پیسوں کی فکر نہ کریں بس میری سہیلی کی زندگی بچا لیں۔ ڈاکٹر نے فارغ ہو کر مسکراتے چہرے سے دونوں کی طرف دیکھا اور کہا کہ اللہ پاک نے آپ دوست چڑیا کو بچا لیا ہے۔ اب اسے ہوش صبح ہی کو آئے گا۔ تب تک چڑیا کو ہسپتال میں داخل رکھنا پڑے گا۔ اتنا کہہ کر وہ اپنے کمرے کی طرف چل دیا۔ ڈاکٹر کو یوں لگا کہ جیسے خرگوش اور گلہری کو اس کی بات سمجھ میں آ گئی ہے اس وقت ڈاکٹر نے دونوں کی آنکھوں میں بہتے آنسو دیکھے وہ حیران تھا کہ ننھے جانور پرندے ایک دوسرے سے بے حد محبت رکھتے تھے۔

ڈاکٹر ان ننھے جانوروں کی ہمدردی کے جذبے سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکا۔ چڑیا تمام رات ہسپتال میں بے ہوش رہی' خرگوش نے ایک اچھا کام کیا کہ وہ چڑیا کے گھونسلے میں جا کر شام سے پہلے اس کے بچوں کو تسلی اور دلاسہ دے آیا کہ چڑیا خیریت سے ہے اور صبح گھر آ جائے گی۔ ہسپتال میں خرگوش اور گلہری نے چڑیا کے سرہانے بیٹھ کر پوری رات دعاؤں میں بسر کی صبح جب سورج نے اپنی کرنوں کو پھیلایا تب چڑیا کو بھی ہوش آیا۔ وہ خود کو ہسپتال میں دیکھ کر حیران رہ گئی۔ خرگوش اور گلہری خوشی سے بھر گئیں۔ ان کی خوشی کی انتہا نہ تھی۔ چڑیا نے بتایا کہ وہ خرگوش کے گھر دعوت پر آ رہی تھی کہ جب وہ سکول کے قریب پہنچی تو چھٹی کا وقت تھا اس لمحے چند شرارتی لڑکوں نے غلیل میں پتھر رکھ کر اس کا نشانہ باندھا۔ اسے پتھر لگنے سے شدید تکلیف محسوس ہوئی مگر اس کے بعد ہوش نہ رہا۔ جب ہوش آیا تو وہ یہاں ہسپتال میں تھی۔ تینوں ڈاکٹر کے کمرے تک گئے اور خاموشی ہی خاموشی میں ان کا شکریہ ادا کیا۔ ڈاکٹر بہت خوش تھا اور سوچ رہا تھا کہ یہ کتنے عظیم اور مخلص دوست ہیں جو ایک دوسرے کے دکھ درد پر تڑپ اٹھتے ہیں اور آپس میں محبت' اتفاق اور ہمدردی کا برتاؤ کرتے ہیں۔ وہ تینوں خرگوش کے گھر پہنچے۔ خرگوش میاں دسترخوان پر کھانا چنتے ہوئے بولا۔ ہمیں کوئی ایسا ذریعہ ضرور ڈھونڈنا چاہیے کہ جس سے بچوں کو یہ پیغام دیا جائے کہ ہم بھی کائنات کا حسن ہیں ہمیں جو نقصان پہنچتا ہے اس سے بچوں کو کیا فائدہ ملتا ہے بلکہ وہ کائنات کے حسن کا خاتمہ کر رہے ہوتے ہیں۔ اس سے ہمارے دکھ درد میں اضافہ تو ہوتا ہی ہے مگر بعض اوقات جان سے بھی ہاتھ دھونا پڑتے ہیں۔ چڑیا درد سے کراہتے ہوئے بولی۔ بس بھی بس! اب بس کرو! اپنی بھوک مٹاؤ اور کھانا شروع کرو کیونکہ کھانا ٹھنڈا ہو رہا ہے۔ اس پر سب نے زوردار قہقہہ لگایا اور کھانے کی طرف متوجہ ہو گئے۔

## جوڑ' پٹھوں کا درد اور کھچاؤ! آزمودہ نسخہ لے لیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اپنا ایک آزمودہ نسخہ قارئین عبقری کی نذر کر رہا ہوں۔ کسی کے جوڑوں اور پٹھوں میں درد ہو اور کھچاؤ وغیرہ ہو تو درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔ **ھوالشافی:** کلونجی' کاسنی' دانہ میتھی' الائچی چھوٹی' یہ چاروں اشیاء ہم وزن لے کر گرینڈ کر لیں۔ رات کو ایک چٹکی دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں پھر اس کا کمال دیکھیں۔ اگر پھکی نہیں کھائی جاتی تو کیپسول بھر لیں تو بھی ٹھیک ہے۔ (اورنگزیب سدھن زئی' ہری پور ہزارہ)

**کشتی کو لے ڈوبے گی:** برائی کشتی کے پیندے کے سوراخ کی مانند ہے جو چھوٹی ہو یا بڑی ایک دن کشتی کو ڈبو دیتی ہے۔ (کالی داس)

# جنات ہر سال ہماری گندم اٹھا کر لے جاتے ہیں

قسط نمبر 1 — حبیب بلوچ

ریٹائرڈ آرمی آفیسر' آرمی ایجوکیشن کالج میں سنٹر' ایس ایم آرمی پبلک سکول اور مردان کالج میں پرنسپل' گریژن اکیڈمی گوجرانوالہ میں ایڈمن آفیسر رہے۔ ان کے ذاتی اور خاندانی چشم دید' اسرار و حیران کن جنات کے ساتھ گزرے سچے واقعات' قسط وار قارئین کی نذر۔

**محترم قارئین السلام علیکم!** جنات کے متعلق کہانیاں بچپن سے ہی سنا کرتے تھے' میرے دادا اور دادی بتایا کرتے تھے کہ جب گندم کی فصل تیار ہوتی تھی تو جنات گندم اٹھا لیتے تھے ہمیں احساس ہوتا کہ گندم زیادہ ہونی چاہیے تھی مگر یہ کم ہے' آئندہ فصل کے موقع پر ہم حصار کروا لیتے تھے تو وہ گندم نہیں اٹھا سکتے تھے اور شور کرتے تھے کہ آپ لوگوں نے اچھا نہیں کیا' ہم تمہیں معاف نہیں کریں گے۔ ہم اللہ والوں کے بتائے ہوئے اعمال کرتے رہتے تھے جس وجہ سے جنات ہمیں نقصان نہیں پہنچا سکتے تھے۔ میرے تایا اور سسر رحمۃ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے کہ جنات ان کے ہاں مدرسہ میں پڑھا کرتے تھے وہ کئی دفعہ انہیں نکاح پڑھوانے کیلئے لے جاتے تھے اور کئی دفعہ تو جنازہ پڑھوانے کیلئے بھی لے کر گئے۔ تایا جان فرمایا کرتے تھے کہ سردیوں کے موسم میں میں تلاوت کیا کرتا تھا تو وہ روشن دان سے دھڑم سے اندر آجاتے تھے میں انہیں کہتا کہ دروازہ سے آیا کرو تو وہ کہتے تھے کہ ہم آپ کو تکلیف نہیں دیتے اس لیے روشن دان سے آکر قرآن سنتے ہیں۔ ہمارے قصبہ کے نزدیک ایک قصبہ ہے وہاں کے لوگ کھیتی باڑی کرتے ہیں اور جانور پالتے ہیں۔ ان کے نزدیک ایک قبرستان ہے۔ جنات رات کو ان کے سارے جانور کھول دیتے اور قصبہ کے اردگرد دوڑانا شروع کر دیتے اور مختلف پر روشنیاں بھی کرتے رہتے اور اپنی مرضی سے چلے جاتے اور پھر لوگ جانوروں کو باندھ لیتے۔ یہ نظارہ اپنی آنکھوں سے اکثر دیکھتے رہتے تھے۔ ہمارے گاؤں کی ایک عورت انور مائی کو ایک جنات کا بگولہ مغرب اور عشاء کے درمیان اٹھا کر لے گیا۔ اندھیرا ہو چکا تھا کافی دیر ڈھونڈنے کے بعد تقریباً ایک میل دور نیم بے ہوشی کی حالت میں وہ عورت مل گئی۔ 1971ء کی بات ہے کہ میرے بہنوئی گوشت لے کر ہمارے گاؤں سے اپنے گھر جا رہے تھے اور راستہ میں راجباہ پر بوہڑ کے درخت ہیں جب بہنوئی درختوں کے پاس پہنچے تو ایک جنی خوبصورت کپڑے پہنے عورت کی شکل میں سائیکل کے سامنے آکر بہنوئی سے گوشت مانگتی ہے' بہنوئی گوشت نہیں دیتے' سائیکل کافی بھاری ہوگئی مگر یہ پھر بھی ہمت کر کے چلاتے رہے اور آہستہ آہستہ گھر پہنچ گئے جب حویلی میں داخل ہوا تو بیری کے درخت کے نیچے وہی عورت نظر آئی اور بہنوئی کہ سے کہ یہ گوشت مجھے دے دو' بہنوئی نے کہا کہ وہ دیکھو ایک عورت درخت کے نیچے بیٹھی مجھ سے گوشت مانگ رہی ہے اور ساتھ ہی بے ہوش ہوگئے۔ ایک عامل کو بلایا انہوں نے دم وغیرہ کیا تو بہنوئی کو ہوش آگیا' اس کے ساتھ ہی انہیں بہت تیز بخار ہوگیا۔ تقریباً چودہ یا پندرہ دن کے بعد جا کر بہنوئی کی طبیعت ذرا بحال ہوئی۔

## جنات سے دوستی مگر کیسے؟ ابھی پڑھیں!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! رب العزت سے دعا گو ہوں کہ آپ کے قلم' علم' عمل میں مزید ترقی ہو' آپ کا سایہ ہمارے سروں پر تادیر تک قائم و دائم رہے۔ محترم شیخ الوظائف! میں اپنی آپ بیتی لکھ رہا ہوں واقعہ کچھ یوں ہے کہ مجھے ایک کتابی عمل ملا لیکن استاد نہ ملا' میں نے یہ عمل استاد کے بغیر ہی شروع کر دیا کیونکہ مجھے جنات کی قوم کے بارے معلومات حاصل کرنے کا بہت شوق تھا' وہ عمل یہ تھا: اجب یا جبرائیل بحق بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اس کی مخصوص تعداد اور مخصوص ایام تک ایک ہی جگہ پڑھنا تھا تیسرے دن کوئی چیز میرے ساتھ رات کو آکر لیٹ گئی اور میرے جسم کے ساتھ مس کرنے لگی اور پھر تھوڑی دیر کے بعد غائب ہوگئی' دس پندرہ دنوں کے بعد چھوٹے بچے کے سامنے حاضری ہوگئی یہ حاضری میں اپنے ہاتھ پر دیکھا دیتا اور گفتگو ہو جاتی اور سوال جواب کا نہ ختم ہونے والا سلسلہ شروع ہو جاتا ایک بابا جی بچے کے سامنے آئے اور سوالات کا جواب دیتے رہے۔ اسی عمل کے دوران میرا بلڈ پریشر ہائی ہو جاتا بلکہ ایک رات کو تو مجھے ایمرجنسی کا منہ دیکھنا پڑا۔ لیکن میں نے عمل نہ چھوڑا۔ اس عمل کے دوران کچھ مفید کام دیکھنے کو ملے ایک دن میں کہیں بیٹھا ہوا تھا ایک دوست نے اچانک پیچھے سے آکر میری آنکھوں پر ہاتھ رکھ دیے مجھے کچھ دکھائی نہیں دے رہا تھا اسی وقت اس عمل کی روحانی چیزوں نے میرے ذہن میں اس دوست کا نام لے کر بتا دیا میں نے فوراً کہا (ف) ہاتھ اٹھا لے میں خود حیران ہو یہ کیسے ہوا؟ اس کے بعد میرے ایک دوست کو اس بات کا علم ہوا تو اس نے آزمانے کیلئے ایک دن اسی طرح اچانک پیچھے سے آکر (باقی صفحہ نمبر 47 پر)

# حق والے کا حق

پوچھا گیا کہ کیوں جانا ہے' وہاں جانا بڑا مشکل ہے' بڑے بڑے خطرناک جنگلات ہیں۔

حضرت یحییٰ اندلسی (اندلس جو کسی وقت میں علم و فن خصوصاً علم حدیث کا مرکز تھا) وہاں حدیث پاک کا درس دیتے تھے اور بے شمار اشخاص ان سے استفادہ کرتے تھے۔ ایک دن حضرت یحییٰ نے پڑھانے کی طویل چھٹی کر دی۔ طلباء سے معلوم کیا کہ حضرت اتنی طویل چھٹی جس کی مدت کا بھی تعین نہیں کس بنا پر کر دی۔ فرمایا: مجھے افریقہ کے آخری کنارے قیروان جانا ہے۔ پوچھا گیا کہ کیوں جانا ہے' وہاں جانا بڑا مشکل ہے' بڑے بڑے خطرناک جنگلات ہیں۔ فرمایا: ایک بقال لالہ کے میری طرف ساڑھے تین آنے یعنی ایک درہم ہے۔ ان کے ادا کرنے کیلئے جا رہا ہوں' لوگوں نے کہا حضرت ایک درہم ہی تو ہے۔ فرمایا کہ مجھے ایک حدیث پہنچی ہے اور پھر اپنی سند کے ساتھ حدیث پڑھی کہ چھ لاکھ کا نفلی صدقہ کرنے میں اتنا ثواب نہیں جتنا ایک درہم حق والے کا حق ادا کرنے میں ہے۔ اللہ پاک ہمیں بھی دوسروں کے حقوق ادا کرنے والا بنائے اور جن لوگوں کے حقوق ہمارے سر ہیں یا قرض ہے ہمیں وہ فوراً ادا کرنے کی توفیق فرمائے تاکہ کل ہم اللہ کے حضور ان تمام حقوق سے سرخرو ہو کر پہنچیں اور کامیاب ہوں۔ (ماخوذ از کتاب: اسلام میں امانت داری کی حیثیت) (انتخاب: بندہ خدا' واہ کینٹ)

## سچ میں تین آک کے پھول اور کالا یرقان ختم!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک محفل میں بیٹھا تھا وہاں میرے ایک جاننے والے اپنا ایک تجربہ بتا رہے تھے کہ مجھے کالا یرقان ہو گیا تھا' انجکشن لگوانے سے بھی ٹھیک نہ ہوا' میں بہت زیادہ پریشان تھا کہ مجھے کسی نے بتایا کہ آک کے پھول تین عدد بغیر چبائے پانی کے ساتھ نگل لیں۔ پھر تین دن کے بعد یہی عمل دہرانا ہے اور اسی طرح ہر تین دن کے بعد تین عدد آک کے پھول کھاتے جائیں' کچھ عرصہ بعد ٹیسٹ رپورٹ نیگیٹو تھی' پھر میرے باپ کو بھی کالا یرقان ہوا تو ہم کسی ڈاکٹر کے پاس نہیں گئے بلکہ انہیں بھی صرف آک کے تین پھول درج بالا طریقے سے کھلاتے رہیں اللہ نے انہیں بھی صحت عطا فرما دی۔ اس شخص کا مزید کہنا تھا کہ اس علاج سے کینسر بھی ٹھیک ہو جاتا ہے۔ میں یہاں اپنے بجائے اس شخص کا نام دینا پسند کروں جس نے یہ ٹوٹکہ بتایا۔ اس مخلص کا نام (فرید خان' مردان)

**جامن سے شوگر ختم:** ذیابیطس کو دور کرنے کیلئے جامن کے پھول دو تولے ایک کپ پانی میں رگڑ کر پلانے سے چند روز میں ہی بے حد فائدہ ہوتا ہے۔

# 30 سال پرانی بددعائیں ابھی تک بربادی لا رہی ہیں!

ہماری چیزیں تقریباً پانچ لاکھ سے اوپر کی تھیں ہم دونوں بہنیں قبضہ کی وجہ سے بغیر جہیز کے رخصت ہوئیں' بہت کوششیں کیں کم از کم کمرہ نہ سہی ہمیں ہمارے جہیز کا سامان ہی مل جائے لیکن نہیں ملا' الٹا یہ کہا گیا کہ اوپر تو کچھ ہے ہی نہیں

میں آپ کا رسالہ دو سال سے پڑھ رہی ہوں اور آپ کو ایک سچا واقعہ لکھ رہی ہوں براہ مہربانی میرا واقعہ ضرور شائع کیجئے گا۔ یہ واقعہ ہمارے ساتھ ہی پیش آیا۔ ہمارا مکان تین منزلوں پر مشتمل ہے' سب سے نیچے ہم لوگ اپنی امی ابو کے ساتھ رہتے ہیں۔ درمیان والی منزل پر میری چچی اور چچا رہتے ہیں (میری چچی میری سگی خالہ بھی ہیں) اور تیسری منزل ہم لوگوں کی آدھی ہے' یعنی دو کمرے تھے ایک کمرے میں میرے چچا جان کا سامان تھا اور دوسرے کمرے میں ہم دو بہنوں کا جہیز تھا۔ چچا اور چچی کی ہمارے دوسرے کمرے پر بھی قبضہ کی نیت تھی' انہوں نے اپنے پورشن پر مضبوط آہنی دروازہ لگوا دیا اور ہمیں اوپر نہ آنے دیا' میرے اور میری بہن کے جہیز اور کمرے پر قبضہ کر لیا' ہماری چیزیں تقریباً پانچ لاکھ سے اوپر کی تھیں ہم دونوں بہنیں قبضہ کی وجہ سے بغیر جہیز کے رخصت ہوئیں' بہت کوششیں کیں کم از کم کمرہ نہ سہی ہمیں ہمارے جہیز کا سامان ہی مل جائے لیکن نہیں ملا' الٹا یہ کہا گیا کہ اوپر تو کچھ ہے ہی نہیں بلکہ چند قریبی رشتہ داروں کو ساتھ ملا کر ہمارا سامان غائب کروا دیا گیا' خیر ہم روتی دھوتی رخصت ہوئیں اور اپنی والدہ کے کہنے پر صبر کر گئے' مگر میرے والد کے آنسو چھپائے نہیں چھپتے تھے کہ میں نے دن رات ایک کر کے تھوڑا تھوڑا کر کے اپنی بیٹیوں کا جہیز بنایا اور وہ بھی وہ ساتھ نہ لے کر گئیں۔ چونکہ ہم بہنوں کا کوئی بھائی نہیں تھا' میرے چچا اور چچی جان نے اس پر بھی بس نہ کیا پانی کی ٹینکی اوپر والی چھت پر تھی اس کو بھی والو لگوا کر ہمارا پانی بھی بند کر دیا گیا ہم لوگ دو سال تک پانی ہمسائیوں کے ہاں سے بھرتے رہے مگر ان کو ذرا بھی شرم نہ آتی اور الٹا ہم پر ظلم کرتے' کبھی غلاظت اوپر سے پھینکتے' کبھی گندا پانی' کبھی تعویذ جلاتے' خون گراتے' حتیٰ کہ ان سے جو کچھ ہو سکتا تھا انہوں نے کیا یہ کسی طرح مکان چھوڑ کر چلے جائیں' جھوٹے مقدمات بھی کیے' کچھ عرصہ کے بعد انہوں نے پانی کے ساتھ ساتھ گیس بھی بند کر دی اور بڑی ڈھٹائی کے ساتھ کہا کہ ہم نہیں دیں گے' ایک سال ہو گیا میرے والدین بغیر گیس کے گزارہ کر رہے ہیں جب بھی چچی کے پاس لوگوں کو ہم بھیجتے ہیں وہ کہتیں کہ وہ والو بند کر دیتی ہیں ہمارا ان کے ساتھ گزارا نہیں' حالانکہ ہم بل بھی آدھا آدھا جمع کرواتے تھے' اسی طرح وہ ظلم کرتے رہے ہم لوگوں سے مار پیٹ تک کی لیکن ہم نے صبر کیا اپنی والدہ اور والد کی نصیحتوں پر عمل کیا کہ بیٹا صبر کرو' اللہ دیکھ رہا ہے وہ بہترین انصاف کرنے والا ہے اس کے گھر میں دیر ہے مگر اندھیر ہرگز نہیں ہے' دیکھنا تم وہ ایسا انصاف کرے گا تم اش اش کر اٹھو گی اور ہمارے صبر کا نتیجہ ہمارے مطابق تھوڑی دیر سے مگر نکلا ضرور اور نتیجہ یہ نکلا کہ میری چچی جو گیس اور پانی کے والو بند کرتی تھیں ان کے دل کے دو والو بند ہو گئے اور میرے چچا جان کو فالج کا اٹیک ہو گیا۔ اب دونوں علاج کروا کروا کر تھک گئے ہیں مگر انہوں ایک فیصد بھی افاقہ نہیں ہو رہا مزید ان کی اولاد غلط افعال میں پڑ گئی ہیں' مزید اب وہ اپنی اولادوں کے افعال' غلط حرکات' فیشن' بیٹیوں کی لڑکوں کے ساتھ دوستیاں اور اپنے آپ کو دیکھ دیکھ کر کڑھتے ہیں جن پر وہ ناز کرتے تھے' مگر اب وہ کچھ نہیں کر سکتے' بے شک اللہ کی لاٹھی بے آواز ہے اور وہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے۔ (س۔ن' راولپنڈی)

## بے شک بددعائیں تعاقب کرتی ہیں!

ہمارے گھر سے ایک گلی چھوڑ کر آج سے تیس سال پہلے ایک آدمی نے شادی کی' شادی کی پہلی رات ہی اس نے یا اس کی بیوی نے علیحدگی اختیار کر لی (بعد کے نتیجے سے لگتا ہے آدمی کی زیادتی تھی) بعد میں آدمی نے دوسری شادی کر لی لیکن خاتون نے دوسری شادی نہ کی اور اس پہلی رات کے نتیجہ میں خاتون کے ہاں ایک لڑکی کی پیدائش ہوئی جس کو میں بچپن میں دیکھتا تھا لیکن بات کبھی نہ ہوئی' وہ بچی جیسے جیسے بڑی ہوتی گئی اس کا دماغی توازن خراب ہوتا گیا اور وہ اکثر گلی سے گزرتے ہوئے اپنے والد جو کہ دوسری شادی کر چکا تھا اور اس میں تین یا چار بچے بھی ہیں اس کو جھولی اٹھا اٹھا کر بددعائیں دیتی تھی کہ ''شاء اللہ کو ھڑا ہو کے مریں'' یعنی جب تجھے موت آئے تو تیری شکل دنیا میں ہی بدصورت ہو جائے'' اس کی وجہ سے اس آدمی کے نئے سسرال والوں نے اس بچی کی دو تین مرتبہ پٹائی بھی کی لیکن وہ پھر بھی باز نہ آتی تھی۔ ابھی مجھے گاؤں جانے کا اتفاق ہوا تو امی جان سے پرانی باتیں ہو رہی تھیں تو تب اس کا ذکر بھی ہوا تو امی نے بتایا کہ اس کا ابو گزشتہ آٹھ سال سے فالج میں مبتلا ہے اور آپ کو تو معلوم ہے کہ فالج کے مریض کی شکل بھی ٹیڑھی ہو جاتی ہے اور گندگی بھی ساتھ ہوتی ہے' اب وہی لڑکی اور کچھ سمجھ میں آئے یا نہ آئے مطمئن ہے اور ہمیشہ اس گھر کی طرف دیکھ کر مسکراتی ہے کہ ''اب میں راضی ہوں''۔ میری والدہ کی اس ماں سے بات ہوئی تو اس بچی کی ماں نے بتایا کہ میں نے اس کو کچھ نہیں بتایا نہ معلوم اسے کیا ہوتا کہ خود ہی گھر سے باہر جاتی اور جاتی بھی اس وقت جب اس کا والد گلی سے گزرتا اور اس کو خوب بددعائیں دے کر گھر آ جاتی۔ مجھے نہیں معلوم اس کو کیسے پتہ چلا کہ وہ اس کا والد ہے اور اس نے میرے ساتھ اور میری ماں کے ساتھ ظلم کیا ہے۔ جب سے اس کے والد کی شکل ٹیڑھی ہوئی ہے اور وہ چلنے پھرنے بولنے سے قاصر ہے اس وقت سے بہت مطمئن ہے' گھر میں پرسکون رہتی ہے' اب باہر بہت کم نکلتی ہے اور جب کبھی نکلے تو اس گھر کو دیکھ کر مسکرا کر واپس آ جاتی ہے۔ (محمد عثمان غفاری' لاہور)

## میری تالیفات اور ان کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سببِ تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو' اطلاع دیں' شکر گزار ہوں گا۔

**کتاب نمبر 38: حیرت انگیز حافظہ ناممکن نہیں:** اگر آپ لازوال' بے مثال اور حیرت انگیز حافظہ چاہتے ہیں تو پھر گناہ چھوڑ دیں۔ یوں عصیان (یعنی گناہ) چھوڑ کر فوری نسیان یعنی بھول جانے کا علاج ممکن ہوا۔ آپ کو میری یہ تالیف بہت نفع دے گی اور آپ کی نسلوں کے حافظے اور تقویت کے لیے رہبر ثابت ہو گی۔ ایک بہترین کاوش' محنت اور جستجو آپ کو ہدیہ ہے۔ قدر کریں' لاجواب چیز ہے۔ اس کتاب کی تالیف میں درج ذیل شخصیات کے تحریروں اور رسائل سے مدد لی گئی۔ حکیم محمد عبدالرحیم جمیلی' حکیم فضل الرحمٰن۔ ڈاکٹر خالد محمود جنجوعہ۔ نیر رضا سید۔ مختار احمد اختر۔ حکیم آفتاب احمد عظیم۔ حکیم اکرام الحق۔ حکیم عابد علی بیگ۔ عبدالرشید زائر۔ حکیم محمد ابراہیم شاہ۔ جے۔ ایچ۔ رضوی۔ فرزانہ مغیث۔ ڈاکٹر نوشین عمران۔ شاہد شاہ۔ از اڈیان گبز کا سیلاس۔ ہمدرد صحت۔ طب و صحت۔ رہنمائے صحت۔ مسلم' اسلام آباد۔۔ نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔ (ایڈیٹر)

## شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات

پوری سائنس فطرت کی طرف لوٹ رہی ہے' آپ کے پاس انٹرنیٹ، اپنا مشاہدہ، تحریر، کوئی بھی ایسی چیز جس میں شیمپو اور ٹوتھ برش کے نقصانات ملے ہوں ہمیں ضرور بھیجیں۔ باری آنے پر آپ کے نام سے شائع ہوں گے۔ لاکھوں کا نفع ہو گا۔ (ادارہ)

**بچے نیک اور متقی بنائیے:** اگر کوئی گیارہ مرتبہ اسم یامُتکبِّرُ کو پڑھ کر اپنے بچوں پر روزانہ دم کر دیا کرے تو ان شاء اللہ بچوں میں نیک خصلتیں پروان چڑھیں گی۔

# قارئین کے سوال — قارئین کے جواب

قارئین! زیر نظر سلسلہ دراصل قارئین کے سوالات کیلئے ہے اور اس کا جواب بھی قارئین ہی دیں گے۔ آزمودہ ٹوٹکہ تجربہ کوئی فارمولا آپ صفحے کے ایک طرف ضرور تحریر کریں۔ یہ جوابات ہم رسالہ میں شائع کریں گے کوشش کریں کہ آپ کے جوابات 20 تاریخ سے پہلے پہنچ جائیں۔

## جون کے جوابات

1۔محترم کامران بھائی! ہم بھی برس ہا برس سے کرائے کے مکانوں میں دھکے کھا رہے تھے' بہت کوشش کرتے اپنے مکان کی مگر نہ بنتا' پھر ایک مرتبہ ایک شخص نے ہمیں درج ذیل دعا بتائی کہ جب بھی وضو کریں وضو کرتے ہوئے پہلے یہ دعا پڑھ لیا کریں' ان شاء اللہ آپ کی تمام پریشانیاں ختم ہوجائیں گی اور اللہ آپ کو اپنا گھر دے گا۔ میں اور میرے شوہر صاحب نے یہ عمل شروع کر دیا۔ الحمدللہ! تین سال کے عرصہ میں ہی ہم اپنا گھر بنانے میں کامیاب ہوگئے اور آج جب میں یہ خط لکھ رہی ہوں تو اپنے ذاتی گھر میں بیٹھ کر لکھ رہی ہوں۔ دعا یہ ہے:۔ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ وَوَسِّعْ لِیْ فِیْ دَارِیْ وَبَارِکْ لِیْ فِیْ رِزْقِیْ (ام شایان' لاہور)

2۔بیٹا! اگر آپ اپنی زندگی میں کامیابی اور سکون چاہتے ہیں تو پانچ وقت کی نماز لازمی ہر حال میں پڑھیں۔ نماز فجر کے بعد قریبی پارک یا کھلی فضا میں واک ضرور کریں۔ اس کے علاوہ سارا دن استغفار کا ورد جاری رکھیں اور حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درس روزانہ ضرور ایک یا دو ضرور سنیں۔ پھر دیکھیے گا خودبخود آپ کا دل موبائل' ٹی وی بُرے دوستوں سے دور ہوجائے گا اور اچھی محفلوں میں جانے کو چاہے گا۔ دل لگا کر پڑھیں گے بھی اچھے مارکس لے کر پاس بھی ہوں گے۔ (پروفیسر کامران' اسلام آباد)

3۔بہن! آپ عبقری دواخانہ کی اکسیر البدن' ففنس فولاد ٹانک اور جوہر شفاء مدینہ لکھی گئی ترکیب کے مطابق استعمال کریں۔ میری چھوٹی بہن کو بھی یہی مسائل تھے اس کو حضرت حکیم صاحب کے اسسٹنٹ صاحب نے یہ ادویات لکھ کر دیں' چند ماہ کے استعمال کے بعد اب وہ بالکل ٹھیک اور فٹ ہے۔ (عائشہ شہریار' اوکاڑہ)

4۔آپ دائمی قبض اور معدے کے امراض کیلئے ایک پاؤ میتھرے (جو اچار میں ڈالتے ہیں) اور ایک پاؤ چھوٹی الائچی دونوں کو اکٹھا باریک پسوالیں اور صبح وشام ایک چھوٹا چمچ تازہ پانی یا نیم گرم دودھ کے ساتھ کھائیں۔ شادی کیلئے سورۂ آل عمران کی پہلی تین آیات 319 مرتبہ صبح و شام پڑھیں اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف نہایت آزمودہ ہے۔ (شازیہ کنول' کراچی)

## جولائی کے سوالات

**محترم عبقری قارئین السلام علیکم!** میری آپ سے عرض ہے کہ میرا گزر بسر مال مویشی ہے پورا سال بکرے پالتا ہوں' بہت سخت محنت کرتا ہوں' پھر بھی موٹے تازے نہیں ہوتے' بہت کم پیسوں میں جاتے ہیں' دوسری بات یہ ہے کہ اکثر مویشیوں کا پیشاب بند ہوجاتا ہے مر بھی جاتے ہیں' اگر کسی بھائی کے پاس کوئی آزمودہ نسخہ ہے تو عنایت فرمائیں۔ مزید کوئی ایسا چارہ یا دوائی وغیرہ ہے تو ضرور بتائیں تاکہ میرے جانور موٹے تازے ہوں اور مارکیٹ میں اچھی رقم مل جائے۔ (رسول بخش جوکھیو' کاٹھور)

2۔محترم قارئین السلام علیکم! میری والدہ کو 20 سال سے فالج ہے' وہ بستر پر ہیں' پہلے تھوڑا چل لیتی تھیں اب بالکل بھی نہیں چل سکتیں۔ مزید انہیں قبض بہت رہتی ہے' گرمیوں میں بھی سردی لگتی ہے' مہربانی فرما کر طبی و روحانی علاج بتائیں۔ بہت تکلیف میں ہیں۔ (ش' اسلام آباد)

**3۔محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کا سایہ ہمارے سر پر سلامت رکھے اور اللہ آپ کو دین اور دنیا کی تمام خیریں اور بھلائیاں عطا فرمائے۔ آمین۔ میرا قارئین عبقری سے سوال ہے کہ ہمارے پیسوں میں برکت نہیں ہے' مہینہ ختم ہونے سے دس دن پہلے پیسے ختم ہوجاتے ہیں اور جس کسی نے پیسے لیے وہ واپس نہیں کرتا۔ مزید کوئی اچھا سا وظیفہ عطا فرمائیں کہ امتحان میں اچھے نمبروں سے پاس ہوجاؤں۔ (ش)

**4۔محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ آپ کو' آپ کے گھر والوں کو' آپ کے بچوں کو اور پوری عبقری ٹیم کو ہمیشہ خوش رکھے' سلامت رہیں' آباد رہیں کیونکہ آپ لوگ پوری انسانیت کی خدمت کر رہے ہیں۔ قارئین سے میرا سوال ہے کہ میری بیٹی کی عمر چھ سال سے کم ہے' اس کا مسئلہ یہ ہے کہ صبح جب اٹھتی ہے تو ناک بند ہوتی ہے پھر بیچاری روتی ہے' ڈراپس ڈال کر ٹھیک ہوجاتی ہے مگر رات کو پھر ناک بند ہوجاتی ہے' ڈاکٹرز کو دکھایا' شکر ہے ناک کی ہڈی بھی ٹھیک ہے' ناک میں کوئی گوشت بھی نہیں' ڈاکٹرز کہتے ہیں الرجی ہے' دوائی دیتے ہیں پھر مسئلہ ہوجاتا ہے' خدارا کوئی حل بتائیں ہم تو علاج کروا کروا کر تھک چکے ہیں۔ (عبدالقدیر' پشاور)

# مناقب اہل بیت اطہار رضی اللہ عنہم

انتخاب: مکی احمد پوری

''حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ میں نے بارگاہِ رسالت ﷺ میں عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! قریش جب آپس میں ملتے ہیں تو حسین مسکراتے چہروں سے ملتے ہیں اور جب ہم سے ملتے ہیں تو ایسے چہروں سے ملتے ہیں جنہیں ہم نہیں جانتے (یعنی جذبات سے عاری چہروں کے ساتھ) حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: حضور نبی اکرم ﷺ یہ سن کر شدید جلال میں آگئے اور ارشاد فرمایا: اس ذات کی قسم! جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے کسی بھی شخص کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہیں ہوسکتا جب تک اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ اور میری قرابت کی خاطر تم سے محبت نہ کرے۔'' (امام احمد' نسائی' حاکم اور بزار نے روایت کیا ہے) ایک روایت میں ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: خدا کی قسم کسی شخص کے دل میں اس وقت تک ایمان داخل نہ ہوگا جب تک کہ وہ اللہ تعالیٰ اور میری قرابت کی وجہ سے تم (اہل بیت) سے محبت نہ کرے۔

## جگر کی گرمی' ہاتھ پاؤں کی جلن ختم!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ اس میں آنے والے تمام مضامین میرے پسندیدہ ہیں۔ آج کل شدید گرمی کا موسم ہے جو سب سے زیادہ مسئلہ نوجوان نسل کو ہے وہ جگر کی گرمی' معدے کی گرمی' ہاتھ پاؤں میں شدید جلن اور پیشاب کا جل کر یا کم مقدار میں بار بار آنا ہے۔ ان امراض کیلئے میرے پاس بارہا کا آزمودہ اور سستا اور آسان ترین ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں:۔ روزانہ تین عدد کھیرے صاف ستھرے اچھے اور تازہ خریدیں اور ان تین کھیروں کو ایک ہی دن میں ختم کریں۔ چند دن کھانے کے بعد آپ کے درج بالا تمام امراض ختم ہوجائیں گے۔

**صحتیابی کا روحانی طاقتور ٹوٹکہ:** حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ سوا لاکھ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرکے مریض کو پلائیں۔ مریض صحت یاب ہوجائے گا۔ یہ انتہائی طاقتور عمل ہے اس کو معمولی ہرگز نہ سمجھے گا۔ روزانہ ہزاروں کی تعداد میں پڑھ کر پانی پر دم کرتے رہیں۔ کئی سوا لاکھ بھی پڑھ سکتے ہیں۔ جب تک مریض صحت یاب نہیں ہوتا عمل جاری رکھیں' بہت جلد شفاء ملتی ہے۔ (محمد سعید چشتی)

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

☆ ہاتھ پر چکنائی ☆ مجھے پرانی مہندی کیوں دی؟ ☆ بندش کی کاٹ ☆ سوئیوں سے بھرا دوپٹہ ☆ کالا برقعہ پہن کر بھاگی ☆ خوشحالی اور مالی فراوانی

**ہاتھ پر چکنائی:** میں اکثر خواب میں دیکھتی ہوں کہ میں اپنے ایک کزن سے چھپ رہی ہوں' وہ میرا تعاقب کر رہے ہیں میں اپنے گھر میں کبھی ایک کمرے میں چھپتی ہوں کبھی دوسرے کمرے میں اور وہ وہاں آکر عجیب نظروں سے مجھے دیکھتے ہیں۔ ایک دو دفعہ میرے کزن کا کزن بھی اس کے ساتھ ہوتا ہے میں دونوں سے چھپ رہی ہوتی ہوں پھر میرے کزن کا وہی کزن سامنے آجاتا ہے وہ مجھ سے ہاتھ ملاتا ہے تو میرے ہاتھ پر کوئی کریم لگی ہوتی ہے اور میں وہی ہاتھ اس سے ملاتی ہوں' اس کے ہاتھ پر بھی چکنائی لگ جاتی ہے اور دل میں سوچتی ہوں اچھا ہے ایک دو دفعہ چکنائی والے ہاتھ ملاؤں گی تو آئندہ ہاتھ نہیں ملائے گا۔ ایک دفعہ دیکھا کہ میرا کزن کچن میں روٹیاں پکا رہا ہے اسی کے ساتھ دیکھا کہ میرے سامنے والے دانت گندے ہو رہے ہیں اور میں شیشے میں دیکھ کے سوچتی ہوں کہ میں نے برش نہیں کیا۔ (ص، ج)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ سفلی کی کاٹ کیلئے آپ جو پڑھائی کر رہی ہیں اس کے نتائج سامنے آنا شروع ہو گئے ہیں یعنی کاٹ شروع ہو چکی ہے تاہم کم از کم مزید 40 دن یہی عمل جاری رکھیں اور صدقہ بھی دیتی رہا کریں۔ واللہ اعلم!

**مجھے پرانی مہندی کیوں دی؟** میں نے دیکھا کہ ہم نانا کے گھر پر ہیں' وہاں میری ساری کزنز موجود ہیں' ایسا لگ رہا ہے جیسے میری ساری کزنز کی شادی ہو گئی ہے اور مجھے ایسا لگتا ہے کہ میرے دو بچے ہو گئے ہیں' پھر دیکھا کہ میرے ہاتھوں میں آگے پیچھے اور پیروں میں اور تلوؤں میں بھی مہندی لگی ہے۔ میری کزن مجھ سے کہتی ہے کہ تمہارے ہاتھوں میں مہندی بہت اچھی لگتی ہے پھر دیکھا کہ میرے ہاتھوں کے پیچھے کی مہندی ہلکی ہو جاتی ہے تو میں اپنی کزن سے کہتی ہوں کہ تم نے مجھے پرانی مہندی دی تھی اب مجھے رات کو دوبارہ لگانی پڑے گی۔ (ع۔ سیالکوٹ)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق آپ کی جس جگہ شادی کا سلسلہ ہو رہا ہے اس بات کا اشارہ ہے کہ ان شاء اللہ یہ شادی بہت مبارک ثابت ہو گی' تاہم آپ کے خاندان میں سے کچھ لوگ حسد کی بنا پر معاملات خراب کرنے کی کوشش کریں گے۔ آپ ہر نماز کے بعد انیس مرتبہ یَاحَفِیْظُ پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ واللہ اعلم۔

**بندش کی کاٹ:** مجھے اکثر برے خواب نظر آتے ہیں اور میں خواب میں ڈر جاتی ہوں۔ ایک مرتبہ میں نے خواب میں دو کالی بھینسیں دیکھیں۔ ان کے پاس ایک باباجی کھڑے تھے' وہ بھینسیں گھر کے پورچ میں کھڑی تھیں۔ میں نے پوچھا یہ کس کی بھینسیں ہیں تو وہ بولے کہ یہ ہم دو بڑی بہنوں کی ہیں۔ اس کے علاوہ میں کبھی کمرہ امتحان میں اپنے آپ کو بغیر تیاری کے امتحان دیتے دیکھتی ہوں۔ کبھی میری جوتی گم ہو جاتی ہے اور میں کسی اور کی جوتی پہن لیتی ہوں۔ (ظ، پشاور)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اگرچہ اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کے کاموں میں سخت بندش لگی ہوئی ہے اور ہوتے ہوئے کام بھی ناکامی کا شکار ہو جاتے ہیں تاہم اس بات کا اشارہ موجود ہے کہ ان شاء اللہ یہ بندش کچھ عرصہ بعد ختم ہو جائے گی، اگر اس کا مناسب علاج کر لیا گیا۔ آپ اور آپ کے تمام بہن بھائی روزانہ سورۂ فلق اور سورۂ ناس 313 مرتبہ سات سات بیری کے پتوں پر دم کر کے انہیں دو پتھروں کے درمیان کوٹ کر پانی ملا کر دو گھونٹ پانی پی لیا کریں اور بقیہ پانی سے غسل کر لیا کریں۔ یہ پانی روزانہ بعد فجر قبل طلوع آفتاب چالیس دن تک کرنا ہو گا۔ ان شاء اللہ بندش دور ہو جائے گی اور مناسب جگہ رشتے طے پا جائیں گے۔ واللہ اعلم

**سوئیوں سے بھرا دوپٹہ:** میری بیٹی نے خواب میں دیکھا ہے کہ گھر میں شادی ہو رہی ہے جو دوپٹہ وہ اوڑھتی ہے وہ سوئیوں سے بھرا ہوا ہے اور جو دوپٹہ میری دوسری بیٹی اوڑھتی ہے اس میں ایک یا دو سوئیاں ہیں۔ (ف۔ ش' لاہور)

**تعبیر:** آپ کی بیٹی کے خواب کے مطابق کوئی بدخواہ آپ کے گھر کی خوشیوں کو غارت کرنے کی سازش کر رہا ہے اور اس بات کا اندیشہ ہے کہ جلد اس کا تدارک کرنے کی کوشش نہ کی گئی تو بیماریوں اور پریشانیوں میں پورا گھر مبتلا ہو جائے گا۔ آپ فوری طور پر اپنا اور اپنے تمام اہل خانہ کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ نکالیں اور ''درود تنجینا'' ایک ہزار مرتبہ روزانہ بلاناغہ بعد نماز عشاء پڑھ کر حفاظت کی دعا کر لیا کریں۔ یہ عمل کم از کم 90 دن تک لگاتار کرنا ہو گا' امید ہے کہ ان شاء اللہ ہر قسم کی آفات سے حفاظت ہو جائے گی۔ واللہ اعلم۔

**بیرون ملک جانے کی دعا:** میں اکثر دیکھتا ہوں کہ میں نماز پڑھ کر ایک غیر مسلم ملک جانے کی دعا کرتا ہوں۔ (ش، قصور)

**تعبیر:** آپ کے خواب میں آپ کو متنبہ کیا گیا ہے کہ دنیا کے چکر میں اپنی آخرت سے غفلت اختیار کرنا خطرناک ہے۔

**کالا برقعہ پہن کر بھاگی:** میں نے دیکھا کہ بہت سے سکول اور کالجز کے لڑکے' لڑکیاں تیزی سے بھاگ رہے ہیں جیسے مقابلہ ہو' پہلے تو میں کھڑی رہتی ہوں پھر میں بھی ان کے ساتھ برقعہ پہنا ہوا ہے اور میں اتنی تیزی سے بھاگ رہی ہوں کہ سب سے آگے نکل جاتی ہوں پھر کسی عمارت کی سیڑھیاں تیزی سے چڑھتی ہوں اور بھی لوگ ہوتے ہیں۔ بھاگتے بھاگتے عمارت کی بہت اونچائی پر پہنچ جاتی ہوں اور سب کہتے ہیں کہ یہ لڑکی جیت گئی ہے۔ میرے ساتھ ایک اور لڑکی ہوتی ہے نیچے کھڑے لوگ حیرانی سے ہماری طرف دیکھتے ہیں۔ (عائشہ فیروز' جھنگ)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کو ان شاء اللہ ہر مشکل اور کڑے امتحان میں نمایاں کامیابی اور عزت کا حصول ہو گا۔ آپ پنج وقتہ نماز کی پابندی کا اہتمام کریں اور ہر فرض نماز کے بعد یَاعَزِیْزُ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔ واللہ اعلم۔

**مالٹے ہی مالٹے:** میری بہن نے استخارہ کیا تو وہ خواب میں دیکھتی ہیں کہ سبز مالٹوں کا ڈھیر ہے جن میں آگے چھوٹے مالٹے ہیں اور پیچھے کافی بڑے بڑے۔ (ثمرہ' راولپنڈی)

**تعبیر:** آپ کی بہن کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ انہیں خوشحالی اور مالی فراوانی نصیب ہو گی لیکن اس میں کچھ وقت لگے گا۔ انہیں چاہیے کہ نیک اعمال میں لگی رہیں اور ہر ایک کو نفع پہنچانے کی نیت رکھیں۔ واللہ اعلم۔

## روحانی پھکی سے چہرے پر رونق آگئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا چودہ سال کا کزن تھا جس کو بہت دوائیں استعمال کروائیں مگر افاقہ نہیں ہو رہا تھا' پھر مزید سپیشلسٹ ڈاکٹرز کو بھی چیک کروایا مگر کسی بھی ڈاکٹر سے آرام نہیں آ رہا تھا۔ پھنسیاں دن بدن موٹی ہوتی جا رہی تھیں اور بچہ رو رو کر مزید کمزور ہوتا جا رہا تھا۔ میں نے اپنی آنٹی کو کہا روحانی پھکی منگواؤ وہ استعمال کی' دوسرے ہی دن منہ پر رونق آ گئی اور پھنسیاں چند دنوں میں بالکل ختم ہو گئیں۔ روحانی پھکی واقعی ناممکن کو ممکن کر دیتی ہے۔ (ج۔ ش)

**کثرت حیض کنٹرول:** کثرت حیض کو کنٹرول کرنے کیلئے جامن کے پتے سایہ میں خشک کرکے سفوف بنالیں اور روزانہ ایک چمچ چائے والا سفوف ہمراہ سرد پانی کے استعمال کرنا مفید ہوتا ہے۔

# جب یہ سنا میں کانپ اٹھی نماز قرآن چھوڑو! شوہر کی خدمت کرو

ایک وقت تھا جب میں پانچ وقت کی نماز ادا کرتی تھی پھر شادی اور پھر بچوں میں ایسی غافل ہوئی کہ نماز' قرآن' دین کہیں پیچھے رہ گیا۔ بہت لوگوں نے کہا کہ نماز کیوں چھوڑ دی' نماز پڑھا کرو۔ کچھ نے پیار سے سمجھایا' کچھ نے ڈانٹ ڈپٹ کی لیکن اثر نہ ہوا۔

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** آپ کا شائع کردہ رسالہ بہت اچھا ہے اور اس سے بہت سیکھنے کو ملتا ہے اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائیں۔ انسانی زندگی واقعات کا مجموعہ ہوتی ہے کچھ اچھے کچھ برے' کچھ بہت اچھے تو کچھ بہت برے۔ بعض اوقات انسان کی زندگی میں ایسے واقعات بھی رونما ہوتے ہیں یا ایسے لوگ ملتے ہیں جو انسان کو' اس کی سوچ کو' اس کی ذات کو ذہنی و جسمانی کیفیات کو غرض کہ پوری زندگی کو یا زندگی گزارنے کے طریقے کو بدلنے کا باعث بنتے ہیں اور انسان خود بخود ایسے راستے پر چلنے لگتا ہے جو اللہ تعالیٰ نے اس کیلئے پسند فرمایا ہے۔ میں بھی اپنا شمار انہی خوش نصیب لوگوں میں کرنے لگی ہوں جن کو اللہ تعالیٰ مغفرت کا موقع دیتا ہے' ہدایت کا موقع دیتا ہے' موت سے پہلے ہی اپنی ذات کو' اپنے دین کو سمجھنے کا جذبہ عطا کرتا ہے' بہت خوش نصیب ہوتے ہیں وہ لوگ جن کا اللہ تعالیٰ سے خاص رشتہ قائم ہوجاتا ہے' یقین کا رشتہ' سکون کا رشتہ' ایمان کا رشتہ اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ ایسا رشتہ قائم کرنے کا سب سے پہلا قدم ہے اللہ تعالیٰ پر مکمل یقین اور نماز۔ یقین کریں جب آپ نماز پڑھنا شروع کرتے ہیں تو خود بخود اللہ تعالیٰ کے قریب ہوتے جاتے ہیں مگر شرط یہ ہے کہ وہ نماز صرف ادائیگی فرض کی نیت سے یا دکھاوے کی نیت سے نہ ہو۔ ایک وقت تھا جب میں پانچ وقت کی نماز ادا کرتی تھی پھر شادی اور پھر بچوں میں ایسی غافل ہوئی کہ نماز' قرآن' دین کہیں پیچھے رہ گیا۔ بہت لوگوں نے کہا کہ نماز کیوں چھوڑ دی' نماز پڑھا کرو۔ کچھ نے پیار سے سمجھایا' کچھ نے ڈانٹ ڈپٹ کی لیکن اثر نہ ہوا۔ شاذو نادر ہی نماز ادا کرتی وہ بھی فرض سمجھ کر مجھے لگتا ہے شاید اللہ تعالیٰ میری کسی بات سے ناراض تھے جو مجھے اپنے سامنے حاضر ہونے سے روکے رکھا۔ پھر میرے سکول کے آنٹی نے مجھے کثرت سے استغفار پڑھنے کی نصیحت کی۔ اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر عطا فرمائیں۔ ان کی زندگی میں' رزق میں' کاروبار میں برکت ڈالیں۔ آمین! آج شاید جو تبدیلی میری زندگی میں آئی ہے وہ اسی استغفار کی کثرت سے ہی ممکن ہے۔ اللہ تعالیٰ کا جتنا شکر ادا کروں کم ہے کہ اس عظیم الشان ہستی نے مجھ گنہگار کو ایک اور موقع دیا۔ الحمدللہ! آج میری نماز میرے لئے سب سے اہم اور ضروری ہے۔ معزز قارئین! آپ یقین کریں جب میں ایک وقت کی نماز ادا کرلیتی ہوں تو دوسری نماز کا انتظار ہوتا ہے' اس لئے نہیں کہ مجھے فرض ادا کرنا ہے بلکہ مجھے اللہ تعالیٰ سے بات کرنی ہے۔ اللہ پاک کو راضی کرنا ہے' الحمدللہ! آج جتنا سکون اور اطمینان میرے دل میں ہے میں نے کبھی سوچا بھی نہ تھا کہ ایک ''نماز'' ادا کرنے سے زندگی اتنی آسان ہوجاتی ہے۔ کہتے ہیں نا! ایک دفعہ اللہ تعالیٰ کے ہوکر تو دیکھو وہ سب کو تمہارا نہ کردے تو کہنا۔ معزز قارئین! میری آپ سب سے خاص گزارش ہے کہ جو کام بھی کریں اللہ تعالیٰ کی رضا کیلئے کریں' اس کی خوشنودی کیلئے کریں' ہر وقت استغفار اور درود شریف کا ورد کریں اپنے اللہ پر یقین رکھیں۔ سچا اور پختہ یقین' اور دیکھیں آپ کا دل کتنا مطمئن اور زندگی کتنی آسان ہوجاتی ہے۔ ہمارے معاشرے میں اخلاقی اور دینی زوال اتنا زیادہ بڑھ گیا ہے کہ بعض لوگ اور خصوصاً خواتین گھر کے کام کاج کو اور دیگر معاملات کو فرائض کا بدل سمجھتی ہیں اور اس پر نہ صرف یہ کہ مطمئن ہیں بلکہ دوسروں کو بھی بے عملی ترغیب دیتی ہیں۔ مجھے یہ بات بہت عجیب لگی کہ یہ کیسے ہوسکتا ہے' نماز تو کسی حال میں معاف نہیں یہ کیسے ممکن ہے کہ ہم گھریلو فرائض بخوبی انجام دیں گے تو یہ نماز و قرآن کے برابر ہے''۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے عورتوں کیلئے گھریلو امور میں ہی اتنا ثواب کمانے کے مواقع دیے ہیں کہ وہ گھر بیٹھے بے شمار نیکیاں کما سکتی ہیں جیسا کہ خاوند گھر آئے تو اس کو محبت بھری نگاہ سے دیکھنے کا ثواب جہاد کے برابر ہے۔ اگر خاوند پریشان ہے اور بیوی اس کی پریشانی دور کرنے یا کم از کم اس کے دل کو مطمئن کردے تو یہ بھی جہاد کے برابر ثواب ہے۔ اگر بیوی خاوند کے کہے بغیر اس کے پاؤں دبائے تو سات تولے سونا خیرات کرنے کے برابر ثواب ہے اور اگر اس کے کہنے پر دبائے تو سات تولے چاندی خیرات کرنے کے برابر ثواب ہے۔ لیکن نماز اور دیگر فرائض تو کسی حال میں معاف نہیں۔ خدارا میرا پیغام لوگوں تک پہنچائیں کہ نماز ہر حال میں فرض ہے' شوہر کی خدمت' شوہر کی عزت' شوہر کا مقام اپنی جگہ مگر نماز' فرضی روزہ ہر حال میں ادا کرنا ہے تو ہی دنیا و آخرت میں کامیابی ملے گی۔

# بخل شکن عبقری کا شکریہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کو عمر خضر عطا فرمائیں اور خدمت خلق کی ہمہ وقت آپ کو توفیق عطا ہو جب مخلوق راضی ہوگی تو اللہ تعالیٰ بھی راضی ہوجائے گا۔ میرے نزدیک سب سے بڑی یہی دعا ہے۔ میں گزشتہ چند سالوں سے بہت زیادہ بیمار تھا مگر عبقری کی بخل شکنی نے مجھے بچالیا۔ علاج سے پہلے ایک بخیل کا واقعہ عبقری قارئین کو سنانا چاہتا ہوں۔ میرا ایک دوست جو ہماری ہی کالونی میں رہتا ہے اس نے ایک دوائی کے ہزار روپے مجھ سے لیے مجھے وقتی آرام آگیا۔ اس دوست سے میں نے نسخہ بنانے کا فارمولہ مانگا لیکن اس نے انکار کردیا' اسے میں نے بہت زیادہ پیسوں کا لالچ بھی دیا لیکن اس نے بخیلی کی انتہا کردی' نتیجتاً اس سے' میں نے دوستی ختم کردی کیونکہ میں بہت طیش مزاج ہوں لیکن فطرتاً' نرم دل رکھتا ہوں لیکن بخیل لوگ مجھے ایک آنکھ نہیں بھاتے۔ پھر مجھے ماہنامہ عبقری ملا آپ جو نسخے اور وظائف شائع کرتے رہتے ہیں میں آپ کا بے حد مشکور ہوں۔ میری ٹانگ میں گھٹنے کے قریب ایک گلٹی تھی' اس مرض کے علاج کیلئے عرصہ 35 سال سے سرگرداں تھا لیکن علاج کروانے کے باوجود شفاء یابی نہ ہوتی تھی آخر کار عبقری رسالہ سے خدا نے میری بیماری کا حل بھجوا دیا' ماہنامہ عبقری دسمبر 2009ء سے مجھے وہ نسخہ ملا۔ نسخہ صرف یہ تھا کہ زیادہ سے زیادہ آب زم زم پئیں' کچھ ہی عرصہ میں گلٹی جڑ سے ختم ہوجائے گی اور میں اللہ تعالیٰ کا بے حد شکرگزار ہوں کہ اس دنیا میں اب بھی نیک دل حکیم موجود ہیں' ورنہ حکیم تو مرتے دم تک نسخہ کی ہوا نہیں لگنے دیتے۔ (موسیٰ انصاری' بہاولپور)

**جسے منافع سمجھتا تھا وہ سود نکلا:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا دل بہت پریشان رہتا تھا' ایک دن اپنی پسندیدہ ڈائجسٹ لینے بک سٹال پر گیا تو وہاں عبقری مل گیا' میں نے خریدا' یہ فروری 2011ء کا شمارہ تھا' عبقری پڑھ پڑھ کر مجھے پتہ چلا کہ میں جسے منافع سمجھ رہا تھا وہ اصل میں سود ہے' پھر میں نے مارچ 2013ء میں یہ سودی نظام بند کروادیا۔ اللہ کرے کہ ہمارے معاشرے میں بھی یہ سودی نظام بند ہوجائے۔ الحمدللہ! اب میں پرسکون زندگی گزار رہا ہوں۔ (م۔ز)

## (بقیہ: دولت کے ڈھیر لگانے کا فارمولہ)

جو بیٹی بیاہی گئی وہ بھی یہ وظیفہ آج بھی صبح و شام اپنے گھر میں کرتی ہے بلکہ اس کے ساس سسر شوہر اور گھر کے دیگر افراد بھی یہی وظیفہ کرنا شروع ہوگئے ہیں۔ قارئین! یہ وظیفہ نہیں دولت کے ڈھیر لگانے کا فارمولہ ہے۔ آج تک جس دکھی نے بھی آزمایا اللہ نے اس کے گھر پر کرم کی بارش برسادی۔ عمل یہ ہے: صبح و شام اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر درمیان میں آٹھ سو مرتبہ (یعنی آٹھ تسبیح) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھیں۔ حضرت حکیم صاحب! یہ تو صرف میں نے اپنی کہانی بیان کی ہے اس وظیفے کے میرے پاس ان لوگوں کے بے شمار تجربات و مشاہدات ہیں جن کو میں نے یہ عمل بتایا۔

# خواتین پوچھتی ہیں؟

(ام اوراق)

یہ صفحہ خواتین کے [illegible]
ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں

**کچھ کرنا چاہتی ہوں:** میری عمر بیس سال ہے بی اے کر چکی ہوں اب میں کچھ کرنا چاہتی ہوں مگر کچھ بھی نہیں کر سکتی لکھنا چاہتی ہوں مگر مضمون کا خاکہ ذہن سے غائب ہو جاتا ہے کبھی دل چاہتا ہے کہ سلائی کروں مگر جب کپڑا کاٹنے بیٹھتی ہوں تو کام غلط ہو جاتا ہے۔ امی سے الگ ڈانٹ پڑتی ہے باغبانی کرنا چاہتی ہوں تو مالی ٹوک دیتا ہے میں لکھنا کیسے سیکھوں؟ بہت سے خیالات ذہن میں آتے ہیں مگر سب گڈمڈ ہو جاتے ہیں۔ (ص۔ا)

**جواب:** آپ سب سے پہلے یہ سوچئے کہ آپ کون سا کام کر سکتی ہیں ہر چیز کیلئے محنت شرط ہے جس کام کو شوق اور لگن سے نہ کیا جائے وہ ادھورا رہتا ہے جیسا کہ آپ باورچی خانے میں جا کر شوق سے کھانا نہ پکائیں تو وہ بھی بدمزہ ہوتا ہے لکھنے کیلئے مطالعہ کرنا چاہئے پہلے ایک خاکہ ذہن میں بنائیے کہ آپ کیا لکھنا چاہتی ہیں پھر اسے لکھنے کی کوشش کریں رات کو آپ ایک کاپی پر دن بھر کی ڈائری لکھیں اس سے آپ کو لکھنا آئے گا۔ تخلیق کیلئے جرات اور ہمت کی ضرورت ہوتی ہے پہلے فیصلہ کر لیں کہ آپ نے کیا لکھنا ہے پھر اسی موضوع پر سوچیں اور تھوڑا تھوڑا لکھتی جائیں شروع میں بالکل تسلسل نہیں ہوگا پھر آہستہ آہستہ آپ اپنے جذبات کو واضح طور پر الفاظ کا روپ دے سکیں گی اسی طرح سلائی کیلئے آپ پہلے گھر میں پڑی پرانی گڑیا سے فائدہ اٹھائیے اس کے بعد پرانے کپڑے کاٹ کر سینا شروع کر دیں۔ بڑا دلچسپ مشغلہ ہے چند دنوں میں آپ کا ہاتھ صاف ہو جائے گا اور آہستہ آہستہ آپ چھوٹے بہن بھائیوں کے روزمرہ استعمال کے کپڑے خود ہی سکیں گی۔ امی کی مدد سے پرانے کپڑوں پر ہاتھ صاف ہو جائے تو نئے کپڑے کاٹنے آسان ہوں گے کھیل ہی کھیل میں لڑکیاں کپڑے سینا سیکھ جاتی ہیں۔

**آخر گوشت کیسے پکائیں؟:** بعض مرتبہ گوشت سخت رہ جاتا ہے۔ زیادہ دیر پکانے سے بھی نرم نہیں ہوتا۔ گوشت کیسے پکائیں کہ وہ اچھی طرح گل جائے اور دیر بھی نہ لگے؟ ویسے بھی تقریباً دو ماہ کے بعد بڑی عید آرہی ہے تو کچھ مفید مشورے عنایت فرمائیں۔ (سلمیٰ بلال، لاہور)

**مشورہ:** بی بی! اچھا گوشت دیکھ کر خریدیں باسی نہیں ہونا چاہیے۔ ہمارے ہاں خواتین فریزر سے گوشت نکال کر فوراً ہی ہنڈیا میں ڈال دیتی ہیں۔ اس سے بھی گوشت نہیں گلتا سخت رہتا ہے۔ گوشت فریزر سے نکال کر باہر رکھیں۔ جب وہ نرم ہو جائے بوٹیاں علیحدہ ہو جائیں پھر پکائیں۔ گائے کے گوشت میں خواتین پسا ہوا پپیتا ملا دیتی ہیں۔ کچری لگا کر رکھتی ہیں اس سے بھی گوشت گل جاتا ہے۔ لہسن کا ڈنٹھل دھو کر ڈال دیتی ہیں۔ خربوزے کے چھلکے سکھا کر تھوڑا سا پسا ہوا سفوف ڈال دیتی ہیں۔ گوشت اچھا ہو تو جلد ہی پک جاتا ہے ایک بات اور یاد رکھیے۔ ذبح کیا ہوا حلال گوشت جب آگ پر رکھا جائے یا پکایا جائے تو وہ سکڑ جاتا ہے اور جس جانور پر اللہ تعالیٰ جل شانہٗ کا نام نہ لیا گیا ہو حرام ہو وہ آگ پر پھیل جاتا ہے۔ یہ گوشت کبھی نہیں کھانا چاہیے اسے ضائع کر دیں۔ گوشت تیز آگ پر نہیں پکانا چاہیے۔ پہلے زمانے میں لکڑی اور اُپلے جلاتے تھے مٹی کی ہنڈیا میں ہلکی آنچ پر پکا ہوا گوشت ذائقے میں بے مثال ہوتا تھا۔ اب تو پریشر ککر ہیں آپ ان میں بھی پکا سکتی ہیں۔ گوشت کے پیس بنوا کر ان پر پپیتا یا کچری لگا کر بہاری کباب بناتے ہیں۔ سیخوں پر کباب لگا کر کوئلوں پر سینک لیتے ہیں۔ ان میں لگے مصالحے کا ذائقہ ہی اور ہوتا ہے اسی طرح ثابت ران بنائی جاتی ہے۔ سرکہ لگانے سے وہ بھی گل جاتی ہے۔ سرکہ گوشت کو گلانے میں مدد دیتا ہے۔ گوشت تازہ اور کم عمر جانور کا ہو تو جلدی بن جاتا ہے۔

**بالوں کی عمر کتنی ہوتی ہے؟** آپ سے ایک بات پوچھنی ہے بال کی عمر کتنی ہوتی ہے اور یہ کتنے بڑھتے ہیں نیز بالوں کی چمک برقرار رکھنے کیلئے کیا کرنا چاہیے۔ (ص۔ق)

**مشورہ:** بالوں کی نشوونما صحت پر منحصر ہوتی ہے۔ صحت ٹھیک ہوگی تو بال بھی مضبوط، گھنے ہوں گے۔ صحت خراب ہے تو پھر بال کیسے اچھے ہو سکتے ہیں؟ بالوں کی صفائی بھی ہونی چاہیے۔ بالوں میں تیل بھی لگانا چاہیے تاکہ ان کی جڑیں مضبوط رہیں۔ زیتون کا تیل بالوں کو گرنے سے محفوظ رکھتا ہے۔ بنگال میں خواتین ناریل کھاتی اور ناریل کا تیل بالوں میں لگاتی ہیں۔ ان کے بال بہت لمبے گھنے اور کالے ہوتے ہیں۔ ہمارے ہاں لڑکیاں تیل نہیں لگاتیں جس کی وجہ سے بال کمزور اور بے جان ہو جاتے ہیں۔ ایک صحت مند خاتون کے بال کی عمر تقریباً تین سال ہوتی ہے۔ جب بال گر جاتا ہے تو نیا بال اس کی جگہ لے لیتا ہے۔ بیمار، کمزور صحت کی حامل خواتین کے بال چھوٹے اور پھر دیر سے نکلتے ہیں۔ آپ کی صحت ٹھیک اور وزن بھی مناسب ہو اپنی غذا کا [illegible] بڑھ سکتے ہیں۔ جڑی بوٹیوں کا تیل، آملہ کا تیل، زیتون کا تیل بالوں کیلئے بہت اچھا ہے۔ آپ ہفتے میں دو بار ضرور لگائیں۔ آملے بھگو کر آپ ان سے سر دھوئیں۔ بال دھونے کے بعد ہلکا سا تیل ضرور لگائیں۔ سات آٹھ قطرے تیل میں تین قطرے لیموں کا رس ملا کر لگانے سے خشکی، سکری بھی نہیں رہتی اور بال بھی چمک جاتے ہیں۔ آزما کر دیکھیں۔

**کولیسٹرول بڑھ جائے تو:** میرا کولیسٹرول بڑھ گیا ہے مجھے بتائیے میں کیا کروں؟ (بیگم شاہنواز)

**مشورہ:** آپ اپنے ڈاکٹر سے غذائی چارٹ بنوائیں کولیسٹرول میں اضافہ غذا میں بے احتیاطی کی وجہ سے ہوتا ہے۔ تلی ہوئی اور چکنی چیزیں، مکھن، سفید آٹا، چینی، بیکری کی بنی ہوئی چیزیں مثلاً کیک، پیسٹری، بسکٹ وغیرہ آئس کریم، گوشت، مچھلی، انڈے نہیں کھانے چاہئیں۔ گائے بھینس کا گوشت، بالائی والا دودھ، ویجی ٹیبل آئل نہیں لینا چاہیے۔ زیتون، مونگ پھلی، کارن آئل اور سویابین کا تیل لیں۔ ریشہ دار اجزا لیں جیسے گندم کی بھوسی، اناج، سبز پتوں والی سبزی، خصوصاً جئی کی بھوسی کولیسٹرول کو کم کرتی ہے۔ کم سے کم آٹھ سے دس گلاس پانی روزانہ پینا چاہیے۔ روزانہ باقاعدہ ورزش کریں۔

## ہم ہر موسم دن رات قہوہ پیتے ہیں وجہ جان لیجئے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ گزشتہ دو سال سے مسلسل پڑھ رہے ہیں۔ عبقری ہمارے ہاں دن بدن مقبول ہو رہا ہے۔ ہم نے عبقری رسالہ سے جو ٹوٹکے آزمائے اور ان کے جو فوائد ملے وہ درج ہیں:۔ زیتون کا تیل اور اسپغول آزمایا اس سے بچوں کے گلے کے ٹانسلز بہتر ہوئے۔ ہم تمام معدے کے مریض تھے ہم نے سبز الائچی، پودینہ، سونف اور سبز چائے کا قہوہ دن رات ہر موسم میں پیا اور اب بھی پیتے ہیں اس سے معدہ ٹھیک رہتا ہے اور طبیعت فریش اور پرسکون ہو جاتی ہے۔ کاسنی کے بیج اور کلونجی ہم وزن لے کر پیس لیں، یہ بھی معدے کے امراض کیلئے لاجواب ہے۔ یہ چیزیں اب ہمارے کچن کا حصہ بنی ہوئی ہیں۔ اللہ آپ کو آسانیاں عطا فرمائے اور عبقری دن دگنی رات چوگنی ترقی کرے۔ آمین! (یاسمین اختر، کوٹلی آزاد کشمیر)

# خواتین جان لیں! دھنیا آپ کے خاندان کیلئے کتنا اہم ہے!

حکیم شجاع احمد شاہ

**جو خواتین کام کاج کرتے خصوصاً کچن وغیرہ میں سالن پکاتے وقت سر درد گھبراہٹ اور خوف کے ساتھ دل ڈوبتا ہوا محسوس کریں گرمی سے ہاتھ پاؤں بے جان ہو رہے ہوں۔ ایسے میں دھنیا سبز کے چند پتے رگڑ کر پانی نکال کر ناک میں قطرے کی صورت میں ڈالیں**

دھنیا سبز ایک مشہور معروف سبزی ہے جو ہمارے ہاں انتہائی ارزاں نرخوں پر فروخت ہوتی ہے۔ قدرت نے قیمت کے حساب سے جتنی صغیر رکھی ہے فوائد میں اتنی ہی کبیر ہے۔ دھنیا کشنیز کو مختلف ناموں سے پکارا جاتا ہے فارسی میں کنزیرہ اور کشنیز کہتے ہیں۔ بطور دوائی خوراک کشنیز خشک زیادہ سے زیادہ پندرہ گرام' دھنیا چالیس گرام تک اور پتوں کا پانی بیس گرام تک ایک وقت میں استعمال کیا جاتا ہے اس سے زیادہ نقصان کا باعث بنتا ہے۔ خواتین سالن میں لذت اور خوشبو کے علاوہ سالن کو سبز دھنیا سے سجاتی ہیں' سلاد کا اہم اور مفید جز شمار ہوتا ہے۔ دھنیا سبز کی گھروں میں خصوصی طور پر چٹنی تیار ہوتی ہے جو روٹی کے ساتھ انتہائی رغبت کے ساتھ کھائی جاتی ہے۔ دھنیا سبز کی چٹنی میں ٹماٹر اور انار دانہ ملا کر استعمال کرنے سے جہاں ذائقہ میں اچھی ہوتی ہے وہاں امراض معدہ میں بھی انتہائی مفید ثابت ہوتی ہے۔ دھنیا سبز کے تخم جن کو خشک دھنیا یا کشنیز کہتے ہیں مصالحہ جات کے علاوہ ادویہ میں بکثرت استعمال ہوتا ہے۔ دھنیا خشک بھی غذا کے علاوہ بے پناہ طبی فوائد کا حامل ہے۔ دھنیا سبز اطباء کرام کے نزدیک مزاجاً سرد خشک مرکب القوی ہے۔ گھریلو خواتین دھنیا کا استعمال اپنی دانش میں صرف خوشبو اور لذت کے علاوہ خشنمائی کیلئے استعمال کرتی ہیں۔ ان مستورات کو یہ علم نہیں کہ وہ دھنیا کا استعمال کے اپنے خاندان اور بچوں کو سالن کے زہریلے اثرات سے نہ صرف محفوظ رکھتی ہے انہیں مختلف بیماریوں کے اثرات سے بھی بچاتی ہیں۔ اسی طرح انار دانہ نمک اور دھنیا کی چٹنی بنا کر دستر خوان کی سجاوٹ کی جائے یہ چٹنی بطور سالن اور دیگر سالن وغیرہ کے ہمراہ بھی استعمال کی جاتی ہے۔ جو خواتین کام کاج کرتے خصوصاً کچن وغیرہ مین سالن پکاتے وقت سر درد گھبراہٹ اور خوف کے ساتھ دل ڈوبتا ہوا محسوس کریں گرمی سے ہاتھ پاؤں بے جان ہو رہے ہوں۔ ایسے میں دھنیا سبز کے چند پتے رگڑ کر پانی نکال کر ناک میں قطرے کی صورت میں ڈالیں' چند قطرے ایک چمچہ گلوکوز آدھا گلاس پانی میں ملا کر پی لیں۔ درد سر زیادہ محسوس کریں تو پتوں کو رگڑ کر پیشانی اور کنپٹیوں پر لیپ کریں فوراً افاقہ ہوگا۔ بعض لوگوں کو گرمی یا گرمی میں چلنے پھرنے کی وجہ سے چکر آنے لگتے ہیں۔ وہ اصحاب دھنیا سبز پانچ گرام' مصری دس گرام' الائچی خورد ایک عدد رگڑ کر گلاس پانی میں ملا کر صبح نہار منہ پئیں اور فائدہ اٹھائیں۔ نیند نہ آنے کی کئی وجوہات ہیں۔ اگر شکایت پرانی ہو اور مختلف ادویات خاص طور پر نیند آور ادویات کا بے تحاشہ استعمال کرنے کے باوجود نیند نہ آئے تو معالج سے رابطہ کریں۔ اس کی ہدایات پر عمل کریں۔ نیند شکایت عام ہو تو مندرجہ ذیل نسخہ بنا کر استعمال کریں۔ انشاء اللہ گرمی' گھبراہٹ سے نیند نہ آنے کی شکایت ختم ہو کر پرسکون نیند آئے گی۔ دھنیا سبز کا پانی سو گرام' چینی سفید سو گرام ملا کر شربت تیار کریں۔ ٹھنڈا کر کے محفوظ رکھیں۔ چار چمچہ آدھ گلاس پانی میں ملا کر صبح و شام استعمال کریں اور پرسکون نیند کے مزے لوٹیں۔ گرمی کی حدت یا اندرونی حرارت بدن کی وجہ سے عام طور پر آشوب چشم کی شکایت ہو جاتی ہے ایسی صورت میں سرخ آنکھوں میں جلن اور خارش اور پانی نکلتا ہے۔ اس مرض میں دھنیا کمال کا کام کرتا ہے' آپ سبز دھنیا رگڑ کر آنکھیں بند کر کے پلکوں پر لیپ کر لیں۔ چند منٹوں میں آرام راحت محسوس کریں گے۔ اس کے علاوہ سبز دھنیا کا پانی دس گرام کافور ایک گرام عرق وگلاب بیس گرام میں ملا کر صاف ڈراپر بھر لیں اور وقفہ وقفہ سے ڈالیں۔ ان شاء اللہ آشوب چشم کو مستقل افاقہ ہوگا۔ گرمی دانوں میں سکول جانے والے بچوں یا گرم مزاج کے لوگوں کو اکثر نکسیر کی شکایت ہو جاتی ہے اتنا خون نکلتا ہے کہ رکنے کا نام نہیں لیتا۔ اس سلسلے میں مکمل علاج کیلئے معالج سے رابطہ کریں البتہ فوری طور پر سبز دھنیا رگڑ کر ٹھنڈا ٹھنڈا سر پر لیپ کر لیں۔ سبز دھنیا کا پانی نکال کر مصری سے میٹھا کر کے وقفہ وقفہ کے ساتھ پلائیں۔ اسی طرح سبز دھنیا کا پانی چند قطرے پھٹکڑی سے تر کر کے ناک میں ڈالیں۔ ان شاء اللہ نکسیر بند ہو جائے گی۔ موسم گرما میں بچوں کو سلاد کے طور پر سبز دھنیا ضرور استعمال کرائیں اکثر امراض گرما سے محفوظ رہتے ہیں۔ طبی طور پر ایک مشہور دوا اس کے نام سے تیار ہوتی ہے جس کو اطریفل کشنیزی کہتے ہیں عام دواخانوں سے مل جاتی ہے گھر پر خود تیار کرنا چاہیں تو مندرجہ ذیل ادویات کسی اچھے پنسار سے خرید کر تیار کر لیں۔ (باقی صفحہ نمبر 48 پر)



روحانی کیفیت

# زندگی کے بہترین دن

(پ۔ش)

**محترم حضرت شیخ الوظائف السلام علیکم!** اللہ تعالیٰ آپ کو بہت خوش و آباد رکھے' اللہ آپ کی دین کیلئے' اللہ کیلئے کی جانے والی تمام محنتوں اور خدمات کو قبول کر کے آپ کو اعلیٰ درجات عطا فرمائے۔ آمین! 2016ء کے عبقری روحانی اجتماع میں' میں تسبیح خانہ آئی' اللہ کے فضل و کرم سے میرا بھی اس میں حصہ بنا' میری زندگی کے بہترین دن تھے اور میرے دل کی خواہش بھی تھی جو پوری ہوئی۔ آپ نے تمام مہمانوں کیلئے بہت بہت بہت اچھا اہتمام کیا' یقین کریں مجھے شرمندگی بھی ہوتی تھی کہ اتنا اہتمام' تین وقت کھانا کھانے کا بہت مزہ آتا تھا جب تین دن بعد باہر گئے عجیب ہی لگ رہا تھا اور ایسا ہلکا دل اور جسم جیسے گناہوں سے دھل گیا ہو۔ جس دن واپس گھر جانا تھا بہت رونا آ رہا تھا اور گھر جا کر جب میں نے آئینے میں خود کو دیکھا تو یقین کریں کہ مجھے اپنی آنکھوں میں جو چمک اور چہرے پر جو روشنی نظر آئی وہ میں بیان نہیں کر سکتی' بس میرا دل کرتا تھا کہ یہ چمک ہمیشہ باقی رہے' میں کہیں نہ جاؤں' کسی پر نظر نہ جائے۔ ان شاء اللہ 2017ء کے اجتماع میں ضرور شرکت کروں گی۔ مگر آپ کی بے حد شکرگزار ہوں اس کیلئے کہ اتنا اہتمام کیا۔

آپ کے دیئے ہوئے وظائف کر رہی ہوں' الحمدللہ۔ اللہ کا شکر ہے کہ آپ سے تعلق ملا' تسبیح خانہ سے مجھے نماز میں دھیان ملا' اللہ سے تعلق بنانا آ گیا' آپ نے بند آنکھیں کھول دی ہیں' حضرت صاحب میں خود کو ہر گناہ سے دور کرنے میں کامیاب ہو جاتی ہوں۔ کبھی کبھی بہت پریشان ہو جاتی ہوں' بس انسان ہوں' شیطان بہت تنگ کرتا ہے' اتنے وساوس ڈالتا ہے' دل میں مایوسی پیدا کرتا ہے لیکن آپ کے درس میں بتائی ہوئی باتیں یاد کر کے میں کھڑی ہو جاتی ہوں۔ بس آپ کے دیئے ہوئے وظائف اور آپ کی باتوں کا یقین میرے اندر یقین پیدا کرتے ہیں۔ اب الحمدللہ! شرعی پردہ کرنے کو دل کرتا ہے' اللہ میری مدد کرے دعا کریں اور ان شاء اللہ شادی ''سادی'' ہی کرواؤں گی۔

**(بقیہ: گناہوں والی زندگی سے توبہ کر لی!)**

نماز نہ چھوڑوں گا' میں نے گناہوں والی زندگی سے توبہ کر لی ہے' اب وہ اکثر میرے ساتھ درس سننے لاہور آتا ہے' پانچ وقت کی نماز پڑھتا ہے اور اس نے خود بتایا کہ اس کے گھر میں سکون اور کاروبار میں برکت آ رہی ہے۔ الحمدللہ اللہ کے فضل سے درس کی بدولت میرا ایک دوست پکا نمازی بن گیا۔ (اعجاز احمد' گجرات)



# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل شکنی کریں آپ نے کوئی روحانی، جسمانی نسخہ، ٹوٹکہ آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں' اپنے معمولی سے تجربے کا بھی بیکار نہ سمجھئے یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں' نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے

## گیس تبخیر کا آزمودہ روحانی علاج

ماہنامہ عبقری کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ وہ اپنے قارئین کیلئے منفرد اور انوکھی چیزیں پیش کرتا ہے جس سے ایک کثیر مخلوق خدا فائدہ اٹھاتی ہے۔ گیس تبخیر ایک عام بیماری ہے جس سے تقریباً ہر شخص کم یا زیادہ ضرور متاثر ہے بندہ ایک انوکھی اور بے مثال دعا کے ساتھ اس کا مجرب اور شافی علاج آپ کی خدمت میں پیش کرتا ہے دعا کی دعا دوا کی دوا۔ یعنی راحت بھی سکون بھی چین بھی آرام بھی' غرض آم کے آم گٹھلیوں کے دام۔ ایک نیک دل شخص نے مجھے یہ عمل بتا کر ہدیہ دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ انہیں اجر عظیم عطا فرمائے۔ ایک پرہیزگار نیک نمازی نے اپنا مسئلہ بتایا کہ سارا دن میری طبیعت ٹھیک رہتی ہے لیکن جیسے ہی نماز کا وقت ہوتا ہے اور میں وضو کیلئے بیٹھتا ہوں گیس بڑی شدت سے رتی ہے میرے لئے یہ لمحے کسی قیامت سے کم نہیں ہوتے اور حیرت کی بات یہ کہ میں کوشش کروں گیس کو خارج کرنے کی تاکہ پھر نماز میں تنگ نہ کرے تو گیس خارج نہ ہو وضو کر کے کھڑا ہو جاؤں تو پھر گیس کا اتنا پریشر بڑھ جائے کہ وضو کو قائم رکھنا مشکل ہو جائے کیا کروں میں اپنی اس بیماری سے تنگ آگیا ہوں؟ بندے نے انہیں تسلی دی اور انہیں وضو سے پہلے اور وضو کے دوران اور وضو کے بعد کثرت سے سورہ آل عمران کی آیت نمبر 191

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

پڑھنے کیلئے عرض کی انہوں نے بڑی پابندی اور اخلاص کے ساتھ اس دعا کو پڑھنا شروع کیا چند ہی دنوں کے بعد بڑی خوشی اور مسرت سے ملے اور بڑی دعاؤں سے نوازتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے میرا گیس و تبخیر والا مسئلہ حل ہوگیا اور میں بڑے سکون و اطمینان سے نماز مکمل کر لیتا ہوں' ذرا برابر گیس تنگ نہیں کرتی واقعی لاجواب دعا ہے۔ اسی طرح میرے دوست ایک مسجد کے امام ہیں فرماتے ہیں حکیم صاحب! الحمدللہ اچھا کھاتا پیتا ہوں ہاضمہ میرا لاجواب قبض کا نام ونشان نہیں ہے تقاضا وقت پر ہوتا ہے سارا دن بہترین گزرتا ہے البتہ جب وضو کر کے نماز کیلئے مصلے پر کھڑا ہوتا ہوں میرے لئے وضو کو برقرار رکھنا مشکل ہو جاتا ہے اب میری ساری توجہ وضو کو بچانے کیلئے اس طرف لگ جاتی ہے بڑی ہی مشکل سے نماز مکمل کرتا ہوں اور بعض دفعہ تو یوں محسوس ہوتا ہے کہ باوجود کوشش کے کچھ گیس خارج ہوگئی ہے میری اپنی نماز گئی سوگئی میرے پیچھے بیسیوں نمازیوں کی نمازیں بھی خراب ہو جاتی ہیں۔ اگر بیماری ہو تو نماز کے علاوہ بھی ہو یہ گیس نماز کے دوران ہی کیوں تنگ کرتی ہے میں نے دوائی بھی لی ہے لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوتا مجھے تو یوں لگتا ہے جیسے مجھ پر کسی نے کوئی جادو وغیرہ کر دیا ہے لیکن سوچتا ہوں یہ جادو نماز ہی میں کیوں اثر کرتا ہے عجیب الجھن میں مبتلا ہوں' کسی نے آپ کا بتایا تھا اس لئے آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں برائے مہربانی بتائیں میں کیا کروں اور کیا نہ کروں؟ بندے نے انہیں عرض کی کہ آپ بالکل پریشان نہ ہوں بندہ آپ سے ایک دعا عرض کرتا ہے بس اس کا اہتمام کریں ان شاء اللہ آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا۔ آپ وضو کے دوران اور نماز سے پہلے

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

پڑھیں۔ مصلے پر جانے سے پہلے کم از کم گیارہ بار لازمی پڑھیں۔ انہوں نے ایسے ہی کیا' کریم کا کرم ہوا ان کا یہ دیرینہ مسئلہ حل ہوا اور خود فرماتے ہیں اگر چند دنوں میں یہ مسئلہ حل نہ ہوتا تو میں فیصلہ کر چکا تھا کہ نمازیں پڑھانا چھوڑ دوں گا لیکن الحمدللہ میرا مسئلہ اس دعا سے حل ہوا۔ اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ ایک دوست غریب مسکین آدمی ہیں پکے نمازی اور پرہیزگار' خوش اخلاق انسان ہیں پھول بیچتے ہیں ایک دن کہنے لگے حکیم صاحب ایک بیماری نے مجھے پریشان کیا ہوا ہے اس بیماری کی وجہ سے میں دوستوں میں نہیں بیٹھ سکتا گھر والی میری اس بیماری سے بڑی کراہت کرتی ہے مسجد میں جاتا ہوں دل کرتا ہے مسجد کو اچھا خاصا ٹائم دوں لیکن اپنی اس بیماری کی وجہ سے میں جلدی جلدی نماز پڑھ کر مسجد سے نکلنے کی کوشش کرتا ہوں۔ بھائی ایسی کون سی بیماری ہے' میں نے ان کو بولتے بولتے خاموش ہوئے ہوئے کہا؟ کہنے لگے مجھے گیس کی بیماری ہے اور گیس بھی ایسی بدبودار خارج ہوتی ہے کہ قریب بیٹھے ہوئے کا دماغ گھوم جائے یہ کہتے ہوئے ان کی گیس خارج ہوگئی اور ان کی بات کی تصدیق ہوگئی اتنی سخت اور تیز بدبو فوراً ہاتھ ناک کی طرف چلا گیا کہ ناک کو بند کر لیوں یہ بھائی بڑے شرمندہ ہوئے میں نے عرض کی کوئی بات نہیں بیماری ہے آپ مجبور ہیں جان بوجھ کر تھوڑا کرتے ہیں میں آپ کو ایک دعا بتاتا ہوں اسے آپ پڑھیں گے اور ان شاء اللہ آپ کی جان اس بیماری سے چھوٹ جائے گی۔ انہوں نے کہا آپ دعا بتائیں میں ابھی سے پڑھنا شروع کر دیتا ہوں۔

رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ

یہ دعا ہے۔ حکیم صاحب یہ دعا تو بہت آسان ہے یہ تو میں روزانہ ہزاروں کی تعداد میں پڑھ لوں گا۔ میں نے عرض بہت اچھا آپ شروع کریں اور پھر مجھے بتائیے گا۔ کافی دنوں کے بعد تشریف لائے اور خوشی خوشی بتانے لگے کہ حکیم صاحب اس دعا نے تو کمال کر دیا چند ہی دنوں میں میری وہ بیماری ختم ہوگئی اور اس کے ساتھ ساتھ ایک بہت بڑا فائدہ یہ ہوا کہ میری اس بیماری کی وجہ سے میری بیوی مجھ سے دور ہوگئی تھی بچے میرے قریب نہیں آتے تھے الحمدللہ! جیسے ہی میری یہ بیماری ختم ہوئی میری بیوی مجھ سے محبت کرنے لگی ہے اور ایک دن تو کہنے لگی آپ کے وجود سے ایک دلکش خوشبو آتی ہے آپ کوئی پرفیوم یا عطر استعمال کرتے ہیں؟ میں نے تو کافی ڈھونڈا مجھے کوئی ایسی چیز نظر نہیں آئی آپ خوشبو کہیں چھپا کر رکھتے ہیں؟ میں نے اس سے کہا میں تو کوئی ایسی خوشبو وغیرہ استعمال نہیں کرتا۔ تم کہتی ہو تو کوئی عطر وغیرہ لے آؤں گا۔ حیران ہو کر کہنے لگی ابھی بھی آپ کے جسم سے خوشبو آرہی ہے کل آپ کے بیٹے بھی کہہ رہے تھے کہ ابو بڑی اچھی خوشبو لگانے لگے ہیں امی ابو سے پوچھنا کون سی خوشبو ہے۔ میں نے قسم اٹھائی پھر بھی اسے یقین نہ آیا اچانک مجھے یاد آیا کہ میں اپنی بیماری کیلئے دعا پڑھ رہا ہوں میرے دل نے گواہی دی کہ یہ ہونہ ہو اسی دعا کا کمال ہے۔ پھر میں نے اسے ساری بات بتائی۔ سن کر کہنے لگی ہاں یہ اس دعا کی برکت سے ہی ہوسکتا ہے کیوں کہ اب آپ بدبودار گیس بھی خارج نہیں کرتے بہرحال اب ہم سب بیوی بچے مل کر ایک ہی جگہ' ایک ہی دسترخوان پر کھاتے پیتے ہیں۔ میں مسجد میں بھی ایک گھنٹہ

بیٹھنے لگا ہوں اور دوستوں وغیرہ سے بھی ملتا ہوں کسی قسم کی کوئی پریشانی نہیں ہے۔ (حکیم عاشق حسین، کراچی)

## نبوی غذا کھائیں سینے کی جلن سے چھٹکارا پائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کیلئے، عبقری کیلئے، تسبیح خانہ اور آپ کے تمام نظام کیلئے لاکھوں دعائیں۔ آپ کے حکم کے مطابق پیٹ اور معدے کے امراض کیلئے نبوی غذاؤں کے حوالے سے تفصیل عرض ہے۔ کچھ عرصہ پہلے کی بات ہے کہ صبح ناشتے میں پراٹھا کھانے کے بعد میرے سینے میں جلن شروع ہوجاتی تھی بہت پریشان ہوا کہ اب کیا کیا جائے؟ پھر آپ کا درس جو کہ پریالو میں ہوا تھا وہ سنا تو آپ نے نبوی غذاؤں کا ذکر کیا تھا ان میں سے دو غذاؤں تلبینہ (جو کا دلیہ) اور باجرہ کے دلیے کا ذکر کروں گا۔ تلبینہ (جو کا دلیہ)۔ جو کا دلیہ بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ جو کا آٹا ایک پیالی میں لے لیں اور تین کپ یا پیالی پانی دودھ کی لے لیں پہلے دو پیالی پانی لیں وہ کسی برتن میں گرم کرلیں پھر اس برتن میں جو کا ایک پیالی آٹا ڈال دیں، چمچ سے ساتھ ساتھ ہلائیں اور پھر اس میں تین پیالی دودھ ڈال لیں۔ اس میں حسب ذائقہ دیسی شکر یا شہد ڈال لیں اور ایک چمچ کلونجی کی ڈال لیں جب تھوڑا پک جائے تو چولہے سے اتار لیں، اس کو نیم گرم کھائیں سارا دن میں اس کو ختم کرنا ہے۔ اس کو میں نے بنایا اور بنا کر کھانا شروع کیا تو واہ کیا زبردست ذائقہ اور معدہ کی تکلیف اور سینے کی جلن اب کہاں گئی؟ ایسے ختم ہوگئی کہ جیسے کبھی تھی ہی نہیں، اس کے ساتھ باجرہ کا دلیہ بھی بنا کر کھایا۔

**باجرہ کا دلیہ بنانے کا طریقہ:** ایک پیالی باجرہ لے لیں، ایک پیالی چنے کی دال لے لیں، باجرہ اور چنے کی دال کو دیگچی میں ڈال کر دس پیالی پانی ڈال کر چولہے پر چڑھا دیں اور ہلکی آنچ پر پکنے (گلنے) کیلئے رکھ دیں۔ جب باجرہ اور دال گل جائے تو ایک پیالی چاول ڈال دیں، چاول جب پک جائیں تو اتار لیں حسب ذائقہ نمک ڈالا جاسکتا ہے۔ یہ دونوں جو کا دلیہ اور باجرہ کا دلیہ سینے کی جلن، معدے کے امراض کیلئے استعمال کیا جاسکتا ہے۔ اس کے علاوہ بھی اس کے فائدے ہیں۔ پرانی سے پرانی قبض، پرانی بواسیر، ہیپاٹائٹس، آنتوں کا السر، معدے کے امراض، دل کے بند وال، پٹھے کمزور ہوں، کمر کا درد، مردانہ کمزوری، سر چکراتا، گلا، کان، دل اور جسم کی عام کمزوری میں بہت ہی فائدہ مند ہے۔ کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں اور کرشمہ دیکھیں۔ ہمارا ایک منیجر جو کے دلیہ میں کھجوریں ڈال کر استعمال کرتا تھا وہ سارا دن چلتا پھرتا رہتا تھا مگر تھکتا نہیں تھا ہر وقت فریش رہتا تھا۔

**سینے کی جلن کیلئے ایک اور نسخہ:** کھانے کے بعد ایک یا دو ٹافی کے برابر گڑ کھا لیا جائے، جتنا بچوں کی ٹافی کا سائز ہوتا ہے اتنا گڑ کی ڈلی لیں اور منہ میں ڈال کر چوسنا شروع کردیں، معدے کی جلن اور سینے جلن ختم ہوجائے گی، کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے استعمال کریں۔ چکنی کے اثرات کو اور مرغن غذاؤں کے معدے پر اثرات کو ختم کرنے کیلئے گڑ بہترین چیز ہے۔ میرا آزمودہ نسخہ ہے۔ (محمد فرید صدیقی، جھنگ سٹی)

## میرے آزمودہ چار ٹوٹکے، آپ بھی آزمائیے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری میں گاہے بگاہے اپنے آزمودہ تجربات و مشاہدات لکھتی رہتی ہوں۔ میری اس سے پہلے دسمبر 2015ء میں تحریر شائع ہوئی، پڑھ کر بہت خوشی ہوئی کہ شکر ہے کہ فائدہ والی چیز عوام تک پہنچ گئی۔ اب بھی کچھ آزمودہ نسخہ جات ارسال ہیں۔ جو اپنے شوہر کی طب کی ڈائری سے بھیج رہی ہوں۔

**برص:** بیج مولی تین تولہ، سم الفار تین ماشہ باریک پیس کر سرکہ میں حل کرکے رات کو مالش کرکے سورہیں صبح دہی لگا کر غسل کریں یا جس جگہ داغ ہوں وہاں لگا کر دھولیں منہ اور آنکھ کو بچا کر مالش کریں، ان شاء اللہ چند روز میں نام ونشان تک نہ رہے گا۔ **آواز کو خوش آواز کرنا:** برگ جائے، فلفل دراز، برگ ترنج، موٹی الائچی سب کو برابر لے کر پیس کر شہد میں ملا دیں اور تھوڑی تھوڑی چاٹیں، گلے کو صاف اور آواز کو مانند طاؤس بنا دیتی ہے درج بالا اشیاء پنساری کی دکان سے باآسانی مل جاتی ہیں۔ **مرض بے اولادی سے یقینی نجات**

**آزمودہ نسخہ:** جن عورتوں کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو ان کیلئے یہ دوا پرشفا ایک نعمت غیر مترقبہ ہے۔ کثیر تعداد عورتوں پر استعمال کی گئی بے حد مفید و سریع الاثر ثابت ہوئی۔

**اجزاء وترکیب:** کستوری ایک رتی، زعفران، جائفل، تخم بھنگ، افیون مکہ، یہ سب چار ماشہ، سپاری گجراتی ڈیڑھ ماشہ۔ پرانا گڑ چھ ماشہ سب کو کوٹ کر گڑ ملا کر پھر کوٹیں حتیٰ کہ سب ادویہ یکجان ہو کر گولیاں بننے کے قابل ہوجائیں۔ پاک ہونے کے بعد پہلے دن سے تیسرے روز تک ہر روز ایک گولی نہار منہ دودھ گائے کے ساتھ کھائیں۔ چوتھے دن شوہر کے ساتھ ہمبستری کریں، پہلے ماہ ہی حمل ٹھہر جائے گا۔ ورنہ دوسرے تیسرے ماہ ضرور کامیابی ہوگی۔

**اکسیر درپھڑ:** یہ نسخہ بہت دفعہ ہم نے گھر پر آزمایا، پچھلے دنوں میں بچوں کے پاس انگلینڈ گئی ہوئی تھی، وہاں شدید سردی تھی، بہو کے پاؤں پر شدید خون جم گیا تھا یہی نسخہ استعمال کیا اسی دم آرام آگیا۔ ھوالشافی: تیل سرسوں کو فرائی پین میں ڈال کر گرم کریں، جب جوش آجائے اس میں خوردنی نمک ڈال دیں۔ مقام درپھڑ کو چپڑ دیں فوراً آرام آئے گا۔ اسی طرح خون جم جانے پر بھی لگائیں۔ (نوٹ: درپھڑ بدن پر خارش اور دانے نمودار ہوجاتے ہیں جلد سرخ ہوجاتی ہے۔ (مسز سید اعجاز شبیر بخاری، تلہ گنگ)

## 80 سالہ حکیم نے گرمی دور کرنے کا ٹوٹکہ بتادیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! یہ 1960ء کی بات ہے جب میں تختی لکھنے بیٹھتا تو سکول میں ہی ناک سے خون بہنا شروع ہوجاتا۔ ٹیچر سر میں پانی ڈال کر خون بند کرتے تھے۔ ایک دفعہ گاؤں میں ایک اسی سالہ حکیم صاحب تشریف لائے تو میری والدہ صاحبہ نے ان کو میرا حال بتایا۔ انہوں نے درج ذیل نسخہ میری والدہ کو دیا اور کہا ساری زندگی دوبارہ نکسیر نہیں پھوٹے گی یہ میری ذاتی آزمائش پر مبنی چیز ہے۔ ھوالشافی: ایک چھٹانک کتیرہ گوند لے کر پیس کر رکھ لیں۔ صبح نہار منہ ایک چمچ کتیرہ گوند گلاس میں ڈالیں اور بھینس کے تھنوں کے نیچے رکھ کر دودھ کی دھار گلاس کے میں ڈالیں۔ گلاس لبالب بھر جائے گا اوپر کافی جھاگ آجائے گی۔ فوراً دودھ پی لیں۔ سات دن لگاتار پینا ہے۔ پھر سات دن وقفہ رکھ کر پھر سات دن لگاتار پینا ہے اور پھر سات دن وقفہ رکھ کر آخری مرتبہ پھر سات دن لگاتار پینا ہے ان شاء اللہ ساری زندگی دوبارہ نکسیر نہ ہوگی۔ شہروں میں رہنے والے اپنے گوالے سے رابطہ کرلیں سات دن ان کے باڑے میں جاکر بتائی گئی ترکیب کے ساتھ دودھ پئیں۔ ایک پودا ہے مست برگا (پنڈا) کے پتے دھو کر پیس کر زخموں پر لگانے سے زخم فوراً ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ **ہاضموم:** سونٹھ دو تولے کالی مرچ دو تولے کالا نمک یا جسے لاہوری نمک بھی کہتے ہیں ایک تولہ ملا کر کھانے پینے کی اشیاء میں ملا کر کھائیں۔ کبھی بھی بدہضمی نہ ہوگی۔ مزید ایک بات جان لیجئے کہ کدو کے پتوں پر کبھی بھی مکھی نہیں بیٹھتی، تجربہ شدہ ہے۔ (ج۔ج)

## دو انمول خزانہ کی برکت

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے عبقری کی ویب سائٹ سے دو انمول خزانے کے بارے معلوم ہوا۔ مجھے ایک مشکل درپیش آئی کہ میں نے اپنی ای میل ایڈریس کا پاسورڈ تبدیل کیا، کچھ دنوں بعد میں ای میل چیک کرنے لگی تو پاسورڈ بھول چکی تھی۔ بہت پریشان ہوئی، سوچ سوچ کر سر میں درد شروع ہوگیا۔ دو دن تک سر درد نہیں گیا، یاد ہی نہیں آرہا تھا۔ پھر مجھے دو انمول خزانہ کا خیال آیا پاسورڈ کی نیت کرکے پڑھنا شروع کردیا، کچھ ہی دیر بعد پاسورڈ لکھنے بیٹھی تو ای میل ایڈریس کھل گیا۔ میں حیران بھی تھی اور انتہائی خوش بھی، یقین ہوگیا کہ واقعی دو انمول خزانہ میں بہت طاقت ہے۔ (شانزے)

محبت میں جلدی: جو محبت کے دعوے کرے اور مصیبت کے وقت چلّائے وہ جھوٹا ہے، نہ کسی کیساتھ محبت کرنے میں جلدی کرو اور نہ عداوت کرنے میں عجلت سے کام لو۔

# غٹاغٹ لسی پینے والے خوش ہوجائیں!

آخرکار کافی منت سماجت کے بعد جرمن ڈاکٹر نے بتایا کہ بہت سال پہلے میں ہندوستان اور پاکستان گیا تھا اور وہاں سے ہاضمہ کی بیماریوں کا علاج وہاں کے اطباء اور ویدوں سے سیکھ کر آیا تھا لگتا ہے کہ آپ نے وہاں کسی اچھے طبیب سے علاج نہیں کروایا اور اتنی دور چلے آئے۔

لسی صرف پنجاب ہی نہیں اور بھی بہت سے ممالک کے لوگوں کی جسمانی صحت کا راز اور پہچان ہے۔ جو لوگ لسی پینے کے عادی ہوتے ہیں انہیں معدے کی بیماریاں کبھی لاحق نہیں ہوتیں، ابھی چند ماہ قبل ایران میں دو گروپ 90 اور 140 کی تعداد میں تشکیل دیئے گئے اور ان لوگوں کو جن کی عمریں 35 سے 65 برس تک تھیں، 90 دن تک انہیں پانچ سو ملی گرام وٹامن ڈی اور اڑھائی سو ملی لیٹر دہی کی لسی اور اڑھائی سو گرام کیلشیم دیا گیا۔ ان کے ٹیسٹ سے ثابت ہوا کہ ان کو ٹائپ ٹو کی ذیابیطس میں کافی حد تک افاقہ ہوا۔

اسی طرح ترکی میں دہی اور لسی کا استعمال بہت زیادہ ہے، تقریباً ہر کھانے کے بعد دہی یا لسی جسے ترکی میں یوگرٹ اور آئران کہتے ہیں ضرور پی جاتی ہے۔ ترکی کے لوگوں کی صحت اور حسن کا ثانی کہیں نہیں ہے ترکی کی ایک ڈش یوگرٹ کباب بہت مقبول عام ہے۔ یورپ اور امریکہ میں بھی دہی کی جانب عوام الناس کا رجحان دن بدن بڑھتا جا رہا ہے۔ امریکہ میں تو آئس کریم پارلرز کی طرز پر یوگرٹ پارلرز بہت مقبول ہو رہے ہیں۔ ہمارے ایک دوست کے دوست جو بہت امیر کبیر تھے ان کا ہاضمہ بگڑ گیا اور کئی سال تک معدے کے معالجین کے علاج سے بھی ٹھیک نہیں ہوا تو کسی نے مشورہ دیا کہ آپ لندن جا کر کسی امراض معدہ کے سپیشلسٹ سے مشورہ کریں۔ وہ صاحب لندن تشریف لے گئے اور وہاں معدے کے اعلیٰ سے اعلیٰ ڈاکٹرز سے علاج کروایا مگر صحت یابی نہیں ہوئی۔ لندن کے قیام کے دوران انہیں کسی دوست نے مشورہ دیا کہ جرمنی میں ایک ماہر نظام ہاضمہ ڈاکٹر ہے اسے بھی ایک بار آزمالیں۔ چنانچہ وہ حضرت جرمنی پہنچ گئے جس شہر میں وہ جرمن ماہر رہتا وہاں پہنچ کر معلوم ہوا کہ ڈاکٹر صاحب بہت ضعیف ہو چکے ہیں اور انہوں نے پریکٹس چھوڑ دی ہے مگر گاہے بگاہے اکا دکا کیس لے لیتے ہیں۔

ان صاحب نے ڈاکٹر صاحب کو استدعا کی آخرکار ڈاکٹر صاحب نے انہیں بلایا۔ موصوف جب ڈاکٹر صاحب کے گھر پہنچے تو انہیں اپنا احوال سنایا اور بیان کرنے کے بعد کہا کہ میں خاص طور پر پاکستان سے صرف علاج کروانے یہاں آیا ہوں۔

یہ بات سنتے ہی جرمن ڈاکٹر جو پہلے انتہائی خاموشی اور توجہ سے مریض کا احوال سن رہا تھا یکایک آگ بگولہ ہوگیا اور غصہ سے کانپنے لگا اور موصوف سے کہا کہ یہاں سے فوراً نکل جاؤ۔ مریض صاحب کو جرمن ڈاکٹر کے اس رویے سے کافی حیرانی ہوئی آخرکار کافی منت سماجت کے بعد جرمن ڈاکٹر نے بتایا کہ بہت سال پہلے میں ہندوستان اور پاکستان گیا تھا اور وہاں سے ہاضمہ کی بیماریوں کا علاج وہاں کے اطباء اور ویدوں سے سیکھ کر آیا تھا لگتا ہے کہ آپ نے وہاں کسی اچھے طبیب سے علاج نہیں کروایا اور اتنی دور چلے آئے۔ آپ اپنے ملک واپس جائیں اور وہیں کسی ماہر طب کو دکھائیں۔ مریض صاحب نے ڈاکٹر سے کہا کہ اب میں جرمنی آ ہی گیا ہوں اور آپ سے بعد مشکل ملاقات بھی ہوگئی ہے تو آپ میرا علاج بھی تجویز فرما دیجئے۔ آخرکار ڈاکٹر مان گیا اور اس نے کہا کہ کل صبح دس بجے آنا۔ اگلے دن جب مریض جرمن ڈاکٹر کے گھر پہنچا تو ڈاکٹر نے انہیں صراحی میں سفید رنگ کی مائع گلاس میں ڈال کر دی اور اس میں دو چھوٹی شیشوں میں سے پاؤڈر سیاہ اور سفید رنگ کا ملایا اور کہا کہ یہ تمہارا علاج ہے۔ یہ لسی ہے اور باریک شے کالی مرچ اور سفید نمک ہے۔ تم لسی میں کالی مرچ اور نمک ملا کر پیا کرو، انشاء اللہ صحت یاب ہو جاؤ گے۔ موصوف پاکستان واپس آگئے اور دو تین ماہ کے مستقل لسی بمع نمک اور کالی مرچ کے استعمال سے صحت یاب ہوگئے۔ پس لسی ہاضمے کے امراض کے لیے سو دواؤں کی ایک دوا ہے لیکن اس میں کالی مرچ اور نمک ضرور ملا ہونا چاہیے۔ یعنی کالی مرچ اور نمک اس کے لازمی جزو ہیں۔ میٹھی اور برف والی لسی میں وہ فائدہ نہیں جو نمکین لسی اور کالی مرچ کی وجہ سے حاصل ہوتے ہیں۔ برف ویسے بھی دانتوں اور معدے کیلئے شدید مضر ہے۔ بچوں اور نوعمر لڑکے لڑکیوں کو چائے ہرگز نہیں پینی چاہیے کیونکہ چائے ان کی طبعی نشوونما کو روک دیتی ہے۔ آج کل مغرب میں بھی کافی اور چائے کی بجائے دودھ اور دہی کی ترغیب دی جا رہی ہے۔ روزمرہ کے کھانوں میں بھی دہی کا استعمال انتہائی سودمند ثابت ہونے کے علاوہ ذائقے کو بھی بہتر بناتا ہے۔ اگر ہر ہانڈی میں ایک چٹکی کلونجی اور تھوڑی سی دہی ڈال دی جائے تو اس کے بے انتہا فوائد حاصل ہوتے ہیں۔

# اسم اعظم کے روحانی دم سے سفلی کالا جادو ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پیرو مرشد آپ پر، آپ کی نسل پاک پر اور آپ کے تسبیح خانہ پر اللہ رب العزت بے شمار رحمتوں اور برکتوں کا نزول فرمائے۔ آمین۔ آپ کا شائع کردہ شمارہ ''ماہنامہ عبقری'' ہم بہت شوق سے پڑھتے ہیں۔ اس شمارے میں آنے والے ٹوٹکے اور وظائف بہت کام کے ہوتے ہیں۔ میں ہر ماہ روحانی دم کروانے تسبیح خانہ ضرور جاتی ہوں۔ عرض یہ ہے کہ میرے کچھ قریبی رشتہ داروں نے مجھ پر اور میرے شوہر پر بندش جادو کروا رکھا تھا جس کے بہت بھیانک اثرات ہم پر تھے۔ اس سفلی عمل سے نجات پانے کیلئے ہم نے بہت بھاگ دوڑ کی مگر صرف وقتی فائدہ ملتا چند دن بعد حالات پھر جوں کے توں ہو جاتے۔ ہم بہت زیادہ پریشان تھے۔ پھر ہمیں کسی عزیز نے تسبیح خانہ کا بتایا اور یہ بھی بتایا کہ ہر ماہ تسبیح خانہ میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم روحانی دم ہر آنے والے کو خود کرتے ہیں۔ میں پہلی مرتبہ اپنے شوہر کے ساتھ تسبیح خانہ میں آئی تو بے پناہ رش دیکھ کر گھبرا گئی کہ مگر وہاں نہ دھکم پیل تھی نہ پکڑ دھکڑ تھی ہر کوئی مطمئن اور پرسکون تھا۔ تقریباً پندرہ یا بیس منٹ بعد ہی دم کیلئے میری باری آئی، آپ نے مجھ پر دم کیا تو یکدم ایسے جیسے دہکتے ہوئے کوئلوں پر کسی نے ٹھنڈا پانی ڈال دیا ہو، میرا جسم پرسکون ہوگیا، دماغ سے بوجھ فوراً اتر گیا، جب میرے شوہر دم کروا کر باہر آئے تو ان کے بھی کچھ ایسے ہی تاثرات تھے۔ ہم اب تک تین مرتبہ اسم اعظم کا روحانی دم کروا چکے ہیں اس سے جادو کا اثر اسی فیصد ختم ہو چکا ہے اب ان شاء اللہ چوتھی مرتبہ دم کرواؤں گی۔ مزید آپ کو اپنے مسائل کیلئے خط بھی لکھا تھا جس کے جواب میں آپ نے کچھ وظائف بھی بتائے تھے جن کے پڑھنے سے اللہ کے فضل و کرم سے کافی سکون ہے۔ (پوشیدہ)

تسبیح خانہ میں ہونے والے اسم اعظم کے روحانی دم میں بچے، بوڑھے، جوان، خواتین سب شرکت کر سکتے ہیں۔ خواتین ہر حال میں شامل ہو سکتی ہیں۔ پہلے وقت لینے کی ضرورت نہیں، اجازت عام ہے۔ 7 یا 14 یا 21 اسم اعظم کے روحانی دم میں لازماً شرکت کریں۔ اگر زندگی کا معمول بنالیں تو ساری زندگی ہر پریشانی، بیماری، گھریلو الجھن، کاروباری مسائل کا سو فیصد حل ہے۔

**پیچش اور بخار کی کمزوری دور:** سیب کے چھلکوں کی چائے میں اگر لیموں اور شہد کا اضافہ کرلیا جائے تو یہ پیچش اور محرقہ بخار کی کمزوریوں کو دور کرتی ہے۔

# پاک فوج کے جوان کا وظیفہ دہکتی آگ نے راستہ بدل لیا

**تمام اصحاب کہف کے نام بمعہ سگ لکھے اور کھلا کاغذ بینکر کے پاس لٹکا دیا اور خود بمعہ چھ سپاہی دعا میں مصروف ہوگئے کہ یااللہ! تیری پاک دھرتی کے مجاہد ہیں' پاک وطن کی سرحدوں کی حفاظت پر معمور ہیں ہماری حفاظت فرما! ہم آگ اور یونٹ والے سپاہیوں کو دیکھ رہے تھے**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا قاری ہوں' آپ کے درس' سچی آپ بیتیوں' تجربہ کار حضرات کی تحریروں سے دینی و دنیاوی روحانی فوائد حاصل کررہا ہوں' جب بھی کوئی مشکل آئی وظیفہ کرلیا مشکل ختم' کوئی جسمانی مسئلہ ہوا عبقری میگزین میں موجود ٹوٹکہ سے مستفید ہوگیا۔ میں نے زندگی کی 65 بہاریں دیکھی ہیں جس میں 24 سال پاک آرمی میں گزارے۔ 71ء کی جنگ لڑی' ہر شہر سے ہر بارڈر تک ڈیوٹی سرانجام دی اور بڑے بڑے مشکل حالات دیکھے جس میں کچھ عرصہ ایس ایس جی میں بھی گزارے۔ 1981ء کی بات ہے میں کشمیر کے سہمانی سیکٹر' باغسر قلعے سے ایک کلومیٹر مشرق اونچی ٹیکسری پر چھ سپائیوں کے ساتھ کسی خاص مشن پر ڈیوٹی سرانجام دے رہا تھا' ہماری ڈیوٹی کوئی خاص تھی' میں ڈیٹ کمانڈر تھا' ویسے ہمیں شکاری ڈیٹ کے نام سے پہچانا جاتا ہے' ان دنوں انڈیا میں اندرا گاندھی کے قتل کے چرچے تھے۔ ہم نے بنکروں کے ساتھ ایک جگہ کو نماز کیلئے علیحدہ کررکھا تھا' یہاں سے انڈیا کے علاقے کو آسانی سے دیکھا جاسکتا تھا اور بغیر دوربین کے ان کی حرکات دیکھ سکتے تھے' نماز کے بعد قرآن پاک کی تلاوت ضرور کرتا تھا لیکن میرے دل میں ہر وقت یہ کھٹکا لگا رہتا کہ میرے قرآن پڑھنے میں غلطیاں ہیں کیونکہ میں دیہاتی ہوں اور محلے میں ہمسائی اماں جی سے قرآن کریم پڑھا اللہ تعالیٰ انہیں جنت نصیب فرمائے' ان دنوں ریڈیو پاکستان پر ایک پروگرام نشر ہوتا تھا ''آیئے! قرآن شریف پڑھیے'' تقریباً! سہ پہر ساڑھے چار بجے لگتا تھا' میں قرآن کھول کر قاری واجد صاحب کی تلاوت سنتا ساتھ اپنا لہجہ اور تلفظ ٹھیک کرنے کی کوشش کرتا' جب میں نے سورۂ کہف تلاوت کی تو اصحاب کہف کے فضائل پڑھے جس میں لکھا تھا کہ اگر ان ناموں کو لکھ کر (بمع سگ) کسی مکان کے دروازے پر لٹکا دیا جائے تو وہ مکان جلنے سے محفوظ رہتا اور چور بھی اس مکان میں نہیں آسکتے۔ انہی دنوں 22 جون 1981ء کا واقعہ ہے کہ جنگل میں چیڑ کے درخت کو آگ لگ گئی۔ یہ درخت ایندھن کا کام کرتے ہیں' پھر ہم تھے بھی اونچی ٹیکری پر' پھر نیچے سے اوپر آگ تیزی سے سفر کررہی تھی کیونکہ ہمارا یونٹ ہیڈکوارٹر کوئی دو میل دور تھا یعنی باغسر گاؤں میں تھا' آگ کی خبر نیچے یونٹ میں پہنچی تو پوری یونٹ آگ بجھانے کے آلات لیے ہماری بہت اونچی ٹیکری کی طرف دوڑ پڑی' آگ کا اتنا شور کہ خوف ہی خوف' ہم پھنس چکے تھے' چاروں طرف صرف آگ ہی آگ اور وہ بہت تیزی سے ہماری طرف بڑھ رہی تھی' ہمارے لیے بھاگنے کی کوئی صورت نہ تھی۔ مجھے اللہ نے ایک دم ہمت دی میں نے جلدی جلدی قرآن کریم کھولا' جس میں اصحاف کہف کے نام لکھے ہوئے تھے' تمام اصحاب کہف کے نام بمعہ سگ لکھے اور کھلا کاغذ بینکر کے پاس لٹکا دیا اور خود بمعہ چھ سپاہی دعا میں مصروف ہوگئے کہ یااللہ! تیری پاک دھرتی کے مجاہد ہیں' پاک وطن کی سرحدوں کی حفاظت پر معمور ہیں ہماری حفاظت فرما! ہم آگ اور یونٹ والے سپاہیوں کو دیکھ رہے تھے' آگ نے جلدی کی اور ہماری بینکروں کے بالکل نزدیک آگئی اور بڑی ڈراؤنی آواز تھی' شعلے آسمان سے باتیں کررہے تھے ہم اپنی چوکی میں بیٹھے آگ کی شدت محسوس کررہے تھے۔ پھر کیا دیکھتے ہیں کہ جونہی آگ ہمارے بینکروں کے پاس پہنچی آگ نے ایسا جمپ لگایا کہ ہمارے بینکروں کی دوسری طرف پھیل گئی اور جنگل کو جلاتی جلاتی پھر نیچے چلی گئی' اتنے میں یونٹ کمانڈر سمیت مزید سپاہی پہنچے تو ہمیں بالکل سلامت دیکھ کر حیران ہوگئے ان کے گمان میں بھی نہ تھا کہ ہم بچ سکتے ہیں یونٹ والوں نے ہمارے ہیڈکوارٹر راولپنڈی میں بھی آگ کی خبر دے دی تھی اس طرح اللہ نے اپنے فضل و کرم' اصحاب کہف کے ناموں اور پاک دھرتی کا واسطہ دینے کی بدولت ہمیں بچالیا۔

## پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں' ضرور لکھیں۔

# حلقہ کشف المحجوب

**ہر ماہ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب سبقاً حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔**

ہم جس باب کا خلاصہ بیان کررہے ہیں اس کا نام ''ثبوتِ علم'' ہے۔ ثبوتِ علم! جیسا کہ میں نے پہلے حلقے میں عرض کیا تھا کہ میرے شیخ رحمۃ اللہ علیہ ''پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے'' ان کا جو لفظ تھا وہ ''پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ' ہوتا تھا۔ پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:۔

اس میں آپ فرماتے ہیں! غور فرمائیں۔ علماء کی صفت میں ارشادِ الٰہی ہے کہ اللہ جل شانہٗ سے اس کے بندوں میں سے عالم لوگ وہی ہیں جو اللہ سے ڈرتے ہیں اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: ''علم کی تلاش کرنا ہر مسلمان عورت اور مرد پر فرض ہے'' اور حضور سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ: ''علم کو تلاش کرو اگرچہ وہ چین ہی میں ملے'' اور یہ جان لو کہ علوم بہت ہی زیادہ ہیں اور انسان کی عمر بہت تھوڑی ہے۔ اس لیے تمام علوم و فنون کا سیکھنا انسان پر فرض نہیں ہے۔ میں اکثر عرض کرتا ہوں کہ ایسا علم سیکھیں جو آپ کو دنیا میں بھی نفع دے اور آخرت میں بھی اکثر درس میں عرض کیا تھا کہ زم زم پیتے ہوئے دعا میں جو سب سے پہلے چیز مانگی گئی ہے وہ علم نافع ہے۔ دعا یہ ہے'' اللهم انى اسئلك علما نافعا و رزقا واسعاوشفاء من كل داء ''زم زم پیتے ہوئے۔ یعنی سب سے پہلی چیز جو پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ فرما رہے ہیں اور قرآن پاک کی آیت کا انہوں نے حوالہ دیا ہے کہ وہ لوگ وہ ہیں جو ایسے علوم سیکھتے ہیں جو انہیں کوئی نقصان تو دیتے ہیں مگر نفع نہیں دیتے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے دعا فرمائی ہے کہ (مفہوم ہے) اے اللہ! مجھے ایسے علم سے بچا جو مجھے دنیا میں نفع نہ دے، جو مجھے آخرت میں نفع سے محروم رکھے، اللہ! مجھے ایسے علم سے بچا۔ **غیر مفید علم کی مذمت:** پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ کی اگلی بات سنیں۔ فرماتے ہیں کہ ایسے غیر مفید علم کی انہوں نے مذمت فرمائی ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ایسے علم سے اللہ کی پناہ مانگی ہے۔ آگے انہوں نے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی حدیث فرمائی ہے اسکا ترجمہ یہ ہے اللهم انى اعوذبك من علم لا ينفع: اے اللہ! میں اس علم سے تیری پناہ مانگتا ہوں جو نفع نہ دے۔

آسان عمل سے تمام مشکلات آسان: جو شخص اسم پاک یَامُصَوِّرُ کو روزانہ 336 مرتبہ پڑھے گا اس کی تمام مشکلات آسان ہوجائیں گی۔

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی قسط نمبر 93

# جنات کا پیدائشی دوست

ایک ایسے جن کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے۔ اس نے دن رات جنات کے ساتھ گزارے ہیں۔
قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز دلچسپ انکشافات قسط وار شائع ہورہے ہیں لیکن اس پُراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور حلم چاہیے

**خواب کو نسلوں کیلئے سچا بنا:** اے اللہ! اس مدد کو میرے لیے خیر کا ذریعہ بنا‘ اے اللہ جو خواب میں نے اور ایک نے دیکھا اس کو سچ کردکھا اور اس سچے خواب کو میری نسلوں کیلئے سچا بنا۔ اس کے بعد محمود نے اپنے آنسو صاف کیے ایک کہنے لگا: میں نے دیکھا کہ مصلے پر سجدے کی جگہ آنسوؤں سے تر تھی اور ایک ایک لمحہ‘ ایک ایک ساعت‘ ایک ایک گھڑی کی تاخیر اب ہم سے برداشت نہیں ہورہی تھی۔ محمود نے فوراً لشکر میں موجود مزدور منگوائے‘ اپنے وزیراعظم کو اٹھوایا جو کہ نیند میں تھا‘ محمود کا غلام ایاز اور مزید دو خاص غلام اور مزدور کھدائی کررہے تھے۔ **محمود کی بے چینی:** محمود کا بس نہیں چل رہا تھا کہ ایک پل میں کھدائی مکمل ہوجائے حالانکہ مزدور بہت تیزی سے کھدائی کررہے تھے اور مٹی ہٹارہے تھے لیکن اس کے باوجود محمود خود مٹی ہٹانے میں شامل ہوگیا۔ وزیراعظم نے التجا بھی کی لیکن محمود نے سختی سے منع کردیا جب مطلوبہ کھدائی ہوگئی تو اس کے بعد شمال کی طرف کھدائی شروع کی جو کہ ایک غار کی شکل اختیار کرگئی تھی اور شمال کی طرف کھدائی کرنے کے بعد آخرکار کدال ایک سخت چیز سے ٹکرائی‘ محمود کی آنکھوں میں چمک پیدا ہوئی اور زبان سے الحمدللہ نکلا اور تھوڑی ہی دیر میں ایک دم مٹی نیچے گری اور دروازے کا ایک حصہ بالکل واضح ہوگیا‘ **دروازہ بھی نظر آگیا اور تحریر بھی:** اس کے بعد بہت احتیاط سے دروازہ پر لگی مٹی کو صاف کیا گیا‘ شمع دان ساتھ تھے‘ روشنی بالکل واضح تھی اور اس دروازہ کو اچھی طرح صاف کیا اور جب بالکل صاف کرلیا گیا تو اس کے اوپر ایک تحریر واضح نمایاں نظر آرہی تھی لیکن کوئی شخص اس تحریر کو پڑھ نہیں پارہا تھا‘ وہ نظر نہیں آرہی تھی کہ الفاظ کیا ہیں؟ اب ایک آگے بڑھا‘ شمع دان اور روشنی مزید واضح ہوئی تو ایک نے عبرانی زبان کی تحریر کو فارسی زبان میں پڑھنا شروع کردیا جس کا ترجمہ مجھے اس جن نے بہت انوکھے انداز میں بتایا۔ **آپ سوچ نہیں سکتے وہ جن کیا تھا؟:** قارئین! آپ سوچ نہیں سکتے وہ جن کیا تھا معلومات کا خزانہ، بلا کا علم اور قدرت کے انوکھے مظاہر اور مناظر اس کے سینے میں کیا دفن تھے اور کیا حیرت انگیز اس کے دل کی دنیا آباد تھی‘ کیا سوچوں کا سمندر تھا‘ اس کا دل وسیع اور گہرا ایسا کہ انسان گمان اور خیال میں بھی نہ پہنچ سکے۔ جن نے ایک کی پڑھی تحریر پڑھنے سے پہلے ٹھنڈی سانس لی اور ٹھنڈی سانس لے کر آنکھیں بند کرکے خاموش ہوگیا جیسے کسی چیز میں کھوگیا تھوڑی دیر سناٹا رہا اس سناٹے کو توڑنے کیلئے میرے دوست جن نے اس کو بازو سے ہلایا اور کہا خیریت تو ہے کہاں کھوگئے؟ اتنا دلچسپ چشم دید واقعہ بتارہے اور آپ اتنی دیر میں کہاں کھوگئے تو کہنے لگا: کہ اصل بات یہ ہے کہ میں چاہ رہا ہوں کہ وہ تحریر میں آپ کو سناؤں جس تحریر کو میں نے پڑھا لیکن مجھے سمجھ نہیں آرہی اگر میں اس تحریر کو ویسے ہی پڑھتا ہوں آپ اس کو نہ سمجھ سکیں گے نہ پھر کہیں سمجھا سکیں گے لہٰذا میں اس تحریر کو آپ کی ہی زبان میں بتاتا ہوں۔ اس تحریر میں لکھا ہوا تھا:۔

**خزانہ کے دروازہ پر لکھی تحریر کا ترجمہ:** ابتدا اس کریم آقا کے نام سے جس کی کرسی بہت وسیع ہے‘ آسمانوں اور زمینوں کا رب ہے‘ اس کا اقتدار زمین و آسمان پر اتنا وسیع ہے کہ کوئی شخص اس کی وسعت کو پا نہیں سکتا‘ ساری دنیا کے خزانے اس کی نظروں میں ہیں نہ کبھی پوشیدہ ہیں اور نہ کبھی اوجھل ہیں وہ علیم بھی ہے خبیر بھی ہے‘ ہر کائنات کے ذرے ذرے کا نظارہ کررہا‘ ہر چیز اس کی وسعت نظر میں ہے اور ہر چیز اس کی کمال طاقت میں ہے وہ بہت طاقتور ہے‘ اقتدار رکھتا ہے بہت قوت والا ہے‘ طاقت رکھتا ہے‘ وہ بہت سچا ہے جو کہتا ہے سو ہوجاتا ہے‘ اس کی وسعت‘ اس کی معلومات اسی کے علم میں ہیں‘ اس کے ہاتھوں میں بھی ہیں یہ ایک ذرہ جو اللہ نے اپنی قدرت اور طاقت سے اپنے ایک بندے کیلئے محفوظ رکھا کہ وہ بندہ آنے والے وقت میں اس ذرے کے ذریعے اس رب کی قدرت اور طاقت کا اظہار کرے گا اور ایک آنے والے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس کو ہم نے ختم نبوت کی مہر دی اس کی رسالت کا پرچار کرے گا‘ یہ ذرہ جسے لوگ خزانہ کہتے ہیں اتنا وسیع اور بغیر احاطے کے ہے کہ محمود اور اس کی نسل در نسل‘ پچھلی تمام راج دہانی اور حکمرانی‘ اتنا بڑا خزانہ نہ پاسکی نہ پاسکے گی‘ **خزانے کا مصرف:** یاد رکھنا! خزانہ صرف اور صرف سات جگہوں پر خرچ کرنا ہے۔ پہلا حصہ: ایسے مجاہدین کے یتیم بچوں پر جن کے باپ محمود کے ساتھ جہاد کرتے ہوئے شہید ہوگئے۔ دوسرا حصہ: ایسے مساکین اور غرباء اور جو محمود کے لشکر کے راستوں میں آئیں۔ تیسرا حصہ: ایسے معاشرہ کے گرے پڑے لوگ جن کی جھونپڑیاں ٹپکتی ہیں جن کے گھر میں اسباب غذا نہیں۔ چوتھا حصہ: محمود کے لشکر میں ایسے سپاہی یا چھوٹے طبقے کے لوگ جن کو گھریلو طور پر تنگدستی کا سامنا ہوتا ہے۔ پانچواں حصہ: محمود اپنی فوج لشکر، تلوار، گھوڑے، ہاتھی اور اسلحے پر خرچ کرے۔ چھٹا حصہ: محمود اپنی ذات پر اور اپنے اہل و عیال پر خرچ کرے۔ ساتواں حصہ: جہاں محمود فاتح ہو وہاں قتل و غارت نہ کرے بلکہ اسی خزانے سے ان کو اتنا دے کہ وہ اپنا ملک‘ حکومت اور اقتدار چھننے کا غم بھول جائیں۔

**خزانہ ملنے کے بول:** یہ سات تحریریں اس دروازے پر موجود تھیں‘ پھر اس دروازہ پر اندر جانے کی پوری ترتیب لکھی ہوئی تھی کہ کس طرح اس دروازہ کے اندر جانا ہے ایک سب کچھ پڑھ کر محمود اور اس کے ساتھ ایاز غلام اور دوسرا غلام مرزا اور وزیراعظم اور ایک صاحب اور بھی تھے ان سب کو پڑھ کر سنا رہا تھا پھر آخرکار ایک نے کہا کہ میری تمام تحریر ختم ہوگئی ہے‘ اب آخر میں لکھا ہے کہ ہم نے محمود کو کچھ لفظ بتائے ہیں جو کہ آخری نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی وحی کا بول ہے اور ایک نے محمود کی طرف نظر اٹھائی اور نظر اٹھا کر دیکھا تو اس نے محمود کے ہونٹوں کو ہلتا ہوا پایا اور محمود مسلسل پڑھ رہا تھا **وسع کرسیه السموات والارض** آخرکار محمود نے اس کو پڑھتے پڑھتے بہت وقت لگایا‘ دروازہ نہیں کھل رہا تھا‘ بس محمود کے اندر وجدان کی کیفیت طاری ہوگئی‘ شاید وجدان کی کیفیت ہی مطلوب تھی‘ چاہے وہ ایک لمحہ‘ ایک دن‘ چند ہفتوں‘ چند مہینوں میں تھی **آخرکار دروازہ کھلا اور خزانہ سامنے:** بس وہ وجدان کی کیفیت تھی کہ اچانک ایسے آواز آئی جیسے کہ پہاڑ سے پتھر گرنے کی آواز ہو‘ یک دم سب سہم گئے اوپر دیکھا اوپر تو مٹی کا تودہ تھا پھر محسوس کیا کہ آہستہ آہستہ وہ دروازہ خودبخود کھل رہا اور دروازے کے کھلتے ہی حیرت کی انتہا اس بات کی ہوئی کہ شمع دان کی کوئی ضرورت نہیں‘ اندر شمع دان سے زیادہ روشنی اور اندر شمع دان سے زیادہ چمک اور طاقت ہے۔ بادشاہ نے سب سے پہلے ایک کو آگے جانے کا اشارہ کیا‘ ایک آگے گیا جونہی اس نے پہلا قدم رکھا روشنی اور بڑھ گئی ہر چیز ذرہ ذرہ واضح نظر آرہا تھا حالانکہ ایک رات‘ دوسرا غار‘ تیسرا غار کے اندر ایک پوشیدہ تہہ خانہ لیکن روشنی ایسی تھی جیسے چودھویں رات کے چاند کی روشنی بھی اس کے سامنے ماند پڑ جائے‘ سب اندر داخل ہوئے محمود کے ہاتھ میں مصلیٰ اور جائے نماز تھی جو اس نے خود اپنے ہاتھ

میں تھامے ہوئے تھے' غلاموں نے اصرار کیا لیکن محمود نے نہیں دیا۔ **محمود کے رونے کا خلاصہ:** اس نے چار اندر نفل پڑھے مناجات کیں اور بلک بلک کر رویا اور اس کے سارے رونے کا خلاصہ اور لب لباب یہی تھا کہ مولا تو نے [illegible] یہ کیفیت قارئین اس دوست جن نے ایسے انداز میں بیان کی میں بھی رو رہا تھا' وہ خود بھی رو رہا تھا اور میرے ساتھ بیٹھے دوسرے تمام جنات رو رہے تھے حتیٰ کہ روتے روتے ہماری ہچکیاں اور سسکیاں بندھ گئیں اور ہمارا رونا اتنا زیادہ بڑھ گیا کہ ہم کچھ دیر تک تو بات کو آگے ہی نہ بڑھا سکے۔ **وہ کیفیات شاید میں بیان نہ کرسکوں:** دراصل اس دوست جن نے اپنی کیفیات اور حالات کو اس انداز سے بیان کیا کہ سننے والا میں تھا اور میرے دوست جنات تھے لیکن وہ کیفیت کچھ ایسی تھی کہ ہم جہاں حیران بھی تھے وہاں اللہ کی اس مدد پر اور محمود غزنوی کی اللہ کی بار بار مدد ملنے کے شکرانے پر یہ تمام ملی جلی کیفیات تھیں جو شاید میں بیان نہ کرسکوں اس پر ہم تمام رو رہے تھے اور روتے روتے ہماری کیفیات اور ہماری ہچکیاں بہت تسلسل سے اور بہت تسلسل سے بندھ گئی تھیں۔ دوست جن نے اپنا واقعہ آگے بڑھاتے ہوئے اپنے آنسو پونچھتے ہوئے ہچکیوں کو سنبھالتے ہوئے اپنا بیان جاری کیا اور بولا کہ بہت دیر مناجات اور رونے کے بعد بادشاہ نے اپنا مصلی سمیٹا اور چاروں طرف نظر دوڑائی۔ **خزانہ ہی خزانہ دولت ہی دولت' ہیرے موتی:** خزانہ ہی خزانہ تھا دولت ہی دولت تھی ایک دولت کا انوکھا انبار ایک کونے میں سونے کا ڈھیر' دوسرے کونے میں چاندی کا ڈھیر' تیسرے کونے میں ہیرے کا ڈھیر' چوتھے کونے میں یاقوت کا ڈھیر' پھر درمیان میں زمرد' سچا عقیق' نایاب موتی' مروارید' اور سچے موتی اور عجیب وغریب قسم کی انوکھی چیزیں جس میں مشک، عنبر، لاجورد، یاقوت احمر، یاقوت اخغر اور کچھ ایسے قیمتی موتی تھے جو ہماری سمجھ میں نہ آئے۔ **جوہری کو بلانے کا حکم:** بادشاہ نے فوراً جوہری کو بلانے کا حکم دیا' جوہری کو بلایا گیا اور حکم یہ تھا کہ اس کو کہو جس حالت میں اس ہو اسی حالت میں پہنچے' جوہری اسی حالت میں پہنچا' جوہری خزانہ کو دیکھ کر ہکا بکا رہ گیا' اس کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں' اس کی حیرت کی انتہا نہ رہی کہ اتنا بڑا خزانہ' اس کا باپ دادا جوہری تھا اور اس کا باپ دادا محمود غزنوی اس کے والد اس کے دادا اس کے پردادا نسل در نسل یہ

لوگ جوہری تھے اور جوہرات کو سمیٹتے ہوئے آرہے تھے' میں حیران ہوں اور میری حیرت اور زیادہ حیران ہے: وہ حیران ہوا اس کی حیرت اور بڑھ گئی اس کی حیرت میں کیفیات، حیرت انگیز تھیں۔ وہ ایک ایک چیز [illegible] حیران ہوں اور میری حیرت اور زیادہ حیران ہے کہ آج تک اتنا بڑا خزانہ اور خزانے میں ایک ایسی چیز بھی نہیں کہ جو چیز کم قیمت ہو' گھٹیا ہو' ناقص ہو یا اس کا ایک کونہ تو قیمتی ہو دوسرا کونہ مجروح ہو' وہ بار بار پھٹی پھٹی آنکھوں سے اس خزانے کو دیکھ رہا تھا۔ **اچانک جوہری کی چیخ نکل گئی:** اچانک اس کی چیخ نکلی' بادشاہ حیران ہوا' پوچھا کیا ہوا؟ اور وہ ایک طرف لپکا اور اس نے ایک ڈھیر ایسا دیکھا جیسے گندم کا ڈھیر ہو اور کہا بادشاہ سلامت یہ دنیا کا وہ قیمتی لعل ہے جو اگر کوئی ایک بھی کسی بادشاہ کی نگری میں ہو تو وہ بادشاہ دنیا کا امیر ترین آخری بادشاہ سمجھا جاتا ہے اور سب سے بڑا تاجدار سمجھا جاتا ہے' یہ قیمتی لعل ایک نہیں' اتنا بڑا ڈھیر کہ جیسے آسمان سے اس ڈھیر کی بارش ہوئی ہو اور اتنی بڑی بارش کہ ایک اس جیسا موتی میں نے تو زندگی میں صرف چند بار اس دیکھا ہے۔ **دنیا کا سب سے بڑا موتی:** اپنے بڑوں سے سنا ضرور ہے کہ یہ دنیا کا سب سے آخری اور قیمتی موتی ہوتا ہے جو سب انسانوں کو کبھی نہیں مل سکتا اور نہ بادشاہوں کو مل سکتا ہے اگر کسی بادشاہ کی نگری میں یہ ایک موتی ہو یعنی یہ ایک لعل اور جواہر ہو تو وہ دنیا کا سب سے بڑا بادشاہ ہوتا ہے۔ **آقا آپ کی غریب پروری اور اللہ سے گڑگڑانا آج نظر آیا:** جوہری محمود کے قدموں میں لپٹ گیا اور کہنے لگا کہ آقا آپ کی نیکی' غریب پروری' رحم دلی' ہمدردی اور راتوں کو اٹھ اٹھ کر اللہ سے گڑگڑانا آج مجھے نظر آیا کہ اس کا صلہ اتنا بڑا اور اتنا زیادہ اور اتنا معتبر اس کے بعد بادشاہ نے حکم دیا کہ سب باہر چلیں اور حیرت انگیز بات یہ تھی کہ وہ دروازہ صرف بادشاہ کے جانے پر ہی کھلتا تھا کوئی ایسا روحانی ریموٹ کنٹرول اس کے اندر لگا ہوا تھا کہ بادشاہ جب تک باہر نہیں نکلتا تھا' دروازہ بند نہیں ہوتا تھا اور بادشاہ جب تک داخل نہیں ہوتا تھا یا ساتھ نہیں ہوتا تھا وہ کھلتا نہیں تھا اور بادشاہ بھی جب تک یہی آیت نہیں پڑھتا تھا تو دروازہ بادشاہ کے ہوتے ہوئے بھی نہیں کھلتا تھا بادشاہ بس یہ آیت پڑھتے ہوئے آتا تھا اور آیت پڑھتے ہی پہلا قدم رکھتا تھا تو دروازہ خودبخود کھلنا شروع ہوجاتا تھا۔ بادشاہ نے اس تمام علاقہ کے گرد فوراً ایک

دیوار کھڑی کی یعنی اس کھنڈر کے گرد ایک دیوار کھڑی کی' چند ہی دنوں میں ایک بہت بڑی دیوار' ایک بہت بڑا مضبوط دروازہ اور وہاں محفوظ سپاہی کھڑے کردیئے گئے۔ یہ واقعہ سناتے ہوئے ہم ایسے حیرت اور شدت میں تھے [illegible] نماز کا وقت چلا جارہا تھا خیر جلدی جلدی اٹھے اذان دی اور جماعت کروائی' میرے جی میں تھا کہ اس حیرت انگیز جن سے میں مزید اور خزانوں کی باتیں پوچھ لوں لیکن چونکہ میرا گیارہ دن کا چلہ تھا لیکن وہ ایسا سخت چلہ تھا کہ جس میں بہت زیادہ سختی اور پابندی ہو بلکہ اس میں ہم گفتگو حال احوال خیر خبر لے سکتے تھے اور ایک دوسرے سے مسلسل باتیں کر بھی سکتے تھے میں نے اس حیرت انگیز جن سے کہا کیا آپ مجھے یہ بتا سکتے ہیں کہ یہ آیت **واسع کرسیہ والسموت والارض** اس کی طاقت اور تاثیر کتنی زیادہ آپ نے بیان کی تو یہ طاقت اور تاثیر اتنا زیادہ اس کے اندر کیوں ہے؟ **اس لفظ کی تاثیر کی قوت حد سے کہیں زیادہ ہے:** کہنے لگے کہ دراصل اس کے اندر اتنی طاقت اور تاثیر ہونے کی جو اصل وجہ ہے' وہ ہے اللہ کا نام **واسع** یہ اتنا عظیم لفظ ہے کہ اس کو قرآن نے جس انداز سے بھی بیان کیا چاہے اس کے درمیان سے الف ہٹا دیں یا لگا دیں اس کی طاقت اور تاثیر بہت زیادہ ہے اور اس کی قوت حد سے کہیں زیادہ ہے اور اس تاثیر اور طاقت میں کوئی بھی گمان اور خیال نہیں کرسکتا اور پھر کہا یہ تو میرا اپنا ہی گمان اور خیال ہے ورنہ (جاری ہے)

**حاملہ بیماریوں سے محفوظ بچہ خوبصورت:** بچہ کی پیدائش سے پہلے اگر سیب کا متواتر استعمال کیا جائے تو بچہ خوبصورت پیدا ہوتا ہے اور حاملہ عورت مختلف بیماریوں سے محفوظ بھی رہتی ہے۔

## فاقے ختم' دولت' عزت اور برکت کیسے ملی؟

# دولت کے ڈھیر لگانے کا فارمولہ

اس سلسلے میں قارئین کی آزمودہ تحریریں "ان کی مشکلات' فاقے' بے روزگاری' بیماری کیسے ختم ہوئی؟ کیسے ایک فاقوں میں مبتلا دولت مند ہوا" لگائی جائیں گی۔ آپ بھی اپنے یا اپنے کسی عزیز کا آنکھوں دیکھا واقعہ یا سنا ہوا ضرور لکھیں۔ لاکھوں کا بھلا اور آپ کا صدقہ جاریہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میری شادی آج سے تیس سال پہلے میرے سگے ماموں کے بیٹے سے ہوئی' میرے شوہر اپنے والدین سے علیحدہ رہتے تھے' شوہر کے باقی تمام بہن بھائیوں کی شادیاں ہو چکی تھیں اور وہ تمام اپنے گھرانوں میں مطمئن زندگی بسر کر رہے تھے۔ میرے شوہر کا اپنا کارخانہ تھا' شوہر کو شادی سے پہلے ہی جوئے اور شراب کی لت تھی' جس کا علم مجھے شادی کے تقریباً ایک یا دو ماہ کے اندر اندر معلوم ہو چکا' میں نے سوچا میں سب ٹھیک کرلوں گی مگر یہ میری غلط فہمی تھی' میں نے اپنے شوہر کو راہ راست پر لانے کی لاکھ کوشش کی مگر ایسا نہ ہوسکا' میرے شوہر کی آمدن ٹھیک ٹھاک تھی' مگر آہستہ آہستہ جوا اور شراب کی نحوست نے سب برباد کر دیا۔ میرے میاں نے کاروبار پر دن بدن توجہ دینا کم کر دی' سب کچھ وہاں موجود ملازمین پر چھوڑ دیا انہوں نے بھی کچھ خاص توجہ نہ دی اور ایک دن آیا کہ ہمارا کارخانہ بک گیا' سب کچھ ختم ہو گیا' میرے شوہر سب بیچ کر قرض اتار کر خالی ہاتھ گھر آ گئے۔ شادی کے چھ سال بعد الحمدللہ! میں چار بچوں کی ماں تھی جن میں تین بڑی بیٹیاں اور ایک بیٹا سب سے چھوٹا شامل ہے۔ گھر کھانے کو ختم ہو گیا' رشتہ داروں نے کچھ امداد کی مگر کتنی دیر تک' پھر میرے والد نے کہیں سے پیسے وغیرہ اکٹھے کر کے میرے شوہر کو ایک آٹو رکشہ لے دیا تاکہ گھر کا خرچہ چل سکے' میرے شوہر نے چند ماہ تو گھر میں خوب پیسے دیئے جس سے ہمارا بہترین گزر بسر ہونے لگا جیسے ہی میرے شوہر کی جیب میں دوبارہ پیسے آئے اس نے دوبارہ جوا کھیلنا اور شراب پینا شروع کر دی' جوئے اور شراب کی نحوست ایک بار پھر ہمارے گھر پر پڑی اور میرے شوہر بیمار رہنا شروع ہو گئے' رکشہ کھڑا ہو گیا اور گھر کا چولہا ایک مرتبہ پھر بند ہو گیا۔ بچے بڑے اور سکول جانا شروع ہو گئے' سسرال والوں نے شروع میں تو کچھ امداد کی مگر آہستہ آہستہ انہوں نے بھی ہاتھ کھینچ لیا۔ میرے شوہر کی بیماری دن بدن بڑھ رہی تھی ایک رات اچانک ان کی طبیعت زیادہ خراب ہوئی اور وہ خالق حقیقی سے جا ملے۔ لوگوں نے خوب ہمدردی جتائی مگر کسی نے یہ نہ سوچا کہ اب یہ گھر کیسے چلائے گی' بچوں کی فیس کہاں سے ادا کرے گی؟ انہی دنوں میری ایک ہمسائی نے مجھے درج ذیل وظیفہ بتایا میں مصائب میں چاروں طرف سے گھری ہوئی تھی' مجھے راہ نجات صرف یہ وظیفہ ہی لگا۔ میں نے اور میری بچیوں نے پاگلوں کی طرح یہ وظیفہ پڑھا۔ میری بیٹیاں جوان ہو چکی تھیں مجھے ان کی شادیوں کی فکر بھی کھائے جا رہی تھی' اللہ کا شکر ہے کہ اللہ نے مجھے پاک دامن باپردہ پانچ وقت کی نمازی اولاد دی۔ ابھی وظیفہ پڑھتے ہوئے چند ماہ ہی ہوئے تھے کہ میں نے کپڑوں کی سلائی شروع کر دی' مجھے یقین نہیں تھا کہ مجھ سے بھی کبھی کوئی کپڑے سلوائے گا؟ مگر چونکہ ہمارا گھر ایک پوش علاقے میں تھا اور کافی عرصہ رہنے کی وجہ سے علاقہ میں سلام دعا بھی اچھی تھی اس وجہ سے خواتین نے اپنے کپڑے کچھ اچھی سلائی اور کچھ نے ہمدردی کے تحت مجھ سے سلوانا شروع کر دیئے اور مجھے پیسے بھی منہ مانگے ملتے۔ آہستہ آہستہ میری بچیوں نے بھی میرا ہاتھ بٹانا شروع کر دیا اور دو سے تین سال بعد میرے پاس اتنا کام ہو گیا کہ مجھے گھر میں تین مشینیں مزید لگانا پڑیں اور ساتھ کام کیلئے لڑکیوں کو رکھنا پڑا۔ میری بچیاں اچھے کالجز میں جانا شروع ہو گئیں بیٹے کا داخلہ بھی اچھے کالج میں ہو گیا۔ یہ وظیفہ جاری تھا کہ بیٹیوں کیلئے ایسے ایسے بہترین جگہ سے رشتے آئے کہ میں خود حیران پریشان کہ یہ سب کیا کرشمات ہو رہے ہیں؟ آپ یقین جانیے ہمارے علاقہ میں ایک بنگلہ ہے جن کا کپڑے کارخانہ ہے' انہوں نے اپنے اکلوتے بیٹے کیلئے میری بیٹی کا ہاتھ خود گھر آ کر مانگا اور بیٹا بھی ایسا شریف کہ جس کی تعریفیں ہر چھوٹا بڑا کرتا ہے۔ ان کے ساتھ علاقے کے چند معززین بھی آئے اور یوں میری بیٹی ایک چھوٹے سے گھر سے نکل کر ایک بنگلہ میں بیاہی گئی۔ اسی طرح باقی دو بیٹیوں کے رشتے بھی بہت اچھے گھرانوں میں ہو چکے ہیں۔ بیٹے کی پڑھائی جاری ہے۔ آج شہر کے پوش علاقے میں میری بوتیک ہے' ہر طرف سکون ہی سکون اور برکت ہی برکت ہے۔ وظیفہ الحمدللہ اب بھی جاری ہے' میرا کیا میری (باقی صفحہ نمبر 32 پر)

**اگلے مہینے فاقے ختم' دولت عزت اور برکت کیسے ملی؟" کے حوالے سے ایک نیا سچا واقعہ اور ایک نیا آزمودہ عمل پڑھنا ہرگز نہ بھولیے!**

# خوراک کی سائنس

خون کی پیدائش کا انحصار دو چیزوں پر ہے۔ اول خون پیدا کرنے اور صاف کرنے والے اعضاء رئیسہ کی صحت اور دوم خوراک کی مقدار اور عمدہ کوالٹی پر۔ خوراک بہت کم ہو تو اعصاب فاقہ زدگی کے شکار ہو جاتے ہیں اور زیادہ ملے تو مشتعل ہو کر زہر آلود بن جاتے ہیں۔ غلط خوراک کھانے سے ان میں بعض اجزاء کی قلت ہو جاتی ہے۔ آج کل خوراک کی سائنس کا عام چرچا ہے۔ عام آدمی کو وٹامن اور نمکیات کی ضرورت کے متعلق بہت کچھ بتایا جاتا ہے۔ یہ سب معلومات دلچسپ تو ہو سکتی ہیں مگر ان کا مفید ہونا یقینی نہیں ہوتا۔ عام طور پر اوسط درجے کی خوراک میں تمام ضروری وٹامن اور نمکیات خاصی مقدار میں شامل ہونے چاہئیں۔ اس کے علاوہ آپ کیلئے سلاد اور پھلوں کا استعمال بے حد ضروری ہے۔ یہ دونوں چیزیں آپ کی خوراک میں باقاعدگی سے شامل ہونی چاہئیں۔ خوراک کی مقدار اور نوعیت میں بہت زیادہ تبدیلی صحت کیلئے خطرے کا باعث بن سکتی ہے۔ البتہ چھوٹی چھوٹی تبدیلیوں میں کوئی حرج نہیں۔ بعض خاص حالتوں میں طبی مشورے سے بڑی تبدیلیاں عمل میں لائی جا سکتی ہیں۔ اکثر لوگ اصلاح خوراک میں دونوں حدیں پار کر جاتے ہیں اور نقصان اٹھاتے ہیں۔ کیونکہ بہت سی غذاؤں کی خاصیتیں انہیں ٹھیک طور سے معلوم نہیں ہوتیں۔ اس طرح وہ اپنی صحت کھو بیٹھتے ہیں اور اپنے اعصاب کو نقصان پہنچاتے ہیں۔ ہوتا یہ ہے کہ جب لوگوں کو بتایا جاتا ہے کہ فلاں فلاں کھانے ان کیلئے نقصان دہ ہیں تو وہ انہیں فی الفور چھوڑ دیتے ہیں۔ اس کی مثال گوشت اور چینی کی ہے ان دونوں کی زیادتی نقصان پہنچاتی ہے لیکن یہ دونوں چیزیں نہایت فائدہ بخش ہیں۔ اگر گوشت نہیں کھانا تو اس کے بدلے پروٹین کی کمی سے اعصابی نظام متاثر ہو سکتا ہے۔ اسی طرح چینی بھی ایک قوت بخش غذا ہے اسے یک لخت چھوڑ دینے سے جسم کے اندر کمزوری پیدا ہوگی۔ یہ کمی کھجوروں اور اس قسم کے دوسرے پھلوں اور شہد سے پوری کرنی چاہیے۔

## خلافت و اجازت:

30 اپریل بروز اتوار حضرت مولانا علی اصغر عباسی دامت برکاتہم العالیہ سابق صوبائی خطیب' سابق خطیب اعلیٰ بادشاہی مسجد لاہور' سابق ممبر اسلامی نظریاتی کونسل' سابق ممبر رویت ہلال کمیٹی اور بڑے بڑے اکابر' اسلاف اور علماء کے صحبت یافتہ اور خلافت یافتہ نے حضرت مولانا شمس الحق افغانی رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا محمد ادریس کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ سے جو اجازت اور خلافت پائی وہ اجازت و خلافت حضرت شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم خدمت خلق کے فیض اور استفادہ عام کیلئے مرحمت فرمائی۔ الحمدللہ والشکر للہ

**بچے یا بچی کا رشتہ نہ مل رہا ہو:** اگر بچے یا بچی کا رشتہ نہ مل رہا ہوتو روزانہ نماز عصر کے بعد اکیس مرتبہ یَاغَفُوْرُ اول و آخر تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ بچہ یا بچی خود بھی پڑھ سکتے ہیں۔

# چہل قدمی کے 10 مستقل فائدے جان لیجئے

پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج، جھنگ

ضعیف اور کمزور افراد کو جو بیماری سے اٹھے ہوں کھانا کھانے کے بعد ٹہلنا چاہیے لیکن جن لوگوں کا وزن بڑھا ہوا ہو' فشار خون یا دل کے امراض میں مبتلا ہوں یا ان کے کولیسٹرول کی زیادتی ہو وہ خالی پیٹ چہل قدمی کریں۔

چہل قدمی یا پیدل چلنا ایسی بہترین ورزش ہے جو نہایت مفید ہونے کے ساتھ ساتھ بالکل مفت بھی ہے کیونکہ اس ورزش کیلئے نہ کسی کلب کی رکنیت حاصل کرنے کی ضرورت ہے نہ کسی طرح کے آلات ورزش خریدنے کی' کسی بکنگ یا ریزرویشن کے بغیر آپ جب چاہیں اور جہاں چاہیں چلنا شروع کردیجئے۔ چہل قدمی کیلئے چونکہ کسی مخصوص جگہ آنا جانا نہیں پڑتا اس لیے وقت کی بچت ہوتی ہے دوسرا اسے شروع کرنے سے قبل کسی قسم کی تیاری کی ضرورت نہیں ہوتی اور اہم بات یہ ہے کہ ورزشوں اور کھیلوں کی تمام اقسام میں چہل قدمی ہی ایسی ورزش ہے جس میں چوٹ لگنے اور زخمی ہونے کے امکانات بہت کم ہیں۔ چہل قدمی ہی ایک ورزش ہے جس کا مشورہ ہزاروں معالج اپنے لاکھوں مریضوں کو دیتے ہیں خواہ وہ دل اور پھیپھڑوں کے امراض میں مبتلا شخص ہو یا جوڑوں کے درد اور ذیابیطس کے شکار افراد ہوں۔ دراصل چہل قدمی سے نہ صرف جسم چست رہتا ہے بلکہ امراض پر قابو پانے میں مدد ملتی ہے۔ جدید تحقیقات کے نتیجے میں معلوم ہوا ہے کہ پیدل چلنا ذہنی دباؤ کو کم کردیتا ہے ہم جب ورزش کرتے ہیں تو ہمارے دماغ سے ایک خاص قسم کی رطوبت خارج ہونا شروع ہوجاتی ہے اس رطوبت کو'انڈروفنس'' کہا جاتا ہے۔ یہ رطوبت اعصاب پر سکون بخش اثرات مرتب کرتی ہے جس کے باعث ہمارا جسم اور دماغ دونوں سکون اور آرام محسوس کرتے ہیں۔ یہ رطوبت ایسی نشہ آور شے ہے جسے ہمارا جسم خود بناتا ہے اور اس میں عام طور پر ملنے والی نشہ آور اشیاء مثلاً افیون یا الکوحل وغیرہ کا شائبہ تک نہیں ہوتا یہی وجہ ہے کہ ورزش یا چہل قدمی کے بعد نیند بہت اچھی آتی ہے۔ جو لوگ زیادہ پیدل چلتے ہیں وہ بہت سی ادویات سے بے نیاز ہوجاتے ہیں مثلاً خواب آور گولیاں' درد دور کرنے والی ادویات' قبض اور بدہضمی سے نجات حاصل کرنے کیلئے گولیاں حتیٰ کہ بعض سنجیدہ امراض میں مبتلا مریض جب زیادہ چہل قدمی کرتے ہیں تو اپنے مرض کو بھول جاتے ہیں۔ پیدل چلنے سے جسم کے عضلات اور رگ پٹھے مضبوط رہتے ہیں جسم میں دوران خون پوری طرح اور آسانی سے جاری رہتا ہے اس کے نتیجے میں قلب ہر بار کم پڑتا ہے پھر یہ جسم کے ہر چھوٹے بڑے حصے کو آکسیجن کافی مقدار میں فراہم ہوجاتی ہے کھانا سہولت کے ساتھ ہضم ہوجاتا ہے۔ نظام ہضم سے متعلق امراض لاحق نہیں ہوتے۔ جسم کے جوڑ کھلے رہتے ہیں کسی قدر پسینہ آکر جسم سے غیر ضروری پانی اور نمکیات خارج ہوجاتے ہیں۔ وزن کرنے والے لوگوں کیلئے چہل قدمی بہت زیادہ مفید ہے۔ چہل قدمی سے جسم میں جمع شدہ حرارے (کیلوریز) خرچ ہوجاتے ہیں اگر آہستہ رفتار سے خوری کی جائے یعنی دو میل فی گھنٹہ کی رفتار سے تو ایک گھنٹہ میں 250 حرارے خرچ ہوجاتے ہیں تین میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چہل قدمی کی صورت میں 350 حرارے خرچ ہوجاتے ہیں۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر اس طریقہ پر عمل کرتے ہوئے 3500 حرارے خرچ ہوجائیں تو تقریباً ایک پونڈ جسمانی وزن کم کیا جاسکتا ہے یہ ضرور ہے کہ چہل قدمی کے نتیجے میں بھوک بھی بڑھتی ہے لیکن بھوک میں یہ اضافہ اتنا نہیں ہے جس قدر کہ جسمانی وزن میں کمی واقع ہوجاتی ہے۔ چہل قدمی کیلئے وقت کی قید نہیں ہے لیکن چار اوقات میں ٹہلنا طبی لحاظ سے اہمیت کا حامل ہے یعنی صبح وشام' رات کے کھانے کے بعد اور رات کو سونے سے قبل' کس کیلئے کون سا وقت چہل قدمی کیلئے مفید ہے۔ رات کھانے کے بعد فوراً ٹہلنا ان لوگوں کیلئے مفید ہے جن کا نظام ہاضمہ کمزور ہو انہیں بھوک نہ لگتی ہو یا وہ قبض میں مبتلا ہوں۔ ضعیف اور کمزور افراد کو جو بیماری سے اٹھے ہوں کھانا کھانے کے بعد ٹہلنا چاہیے لیکن جن لوگوں کا وزن بڑھا ہوا ہو' فشار خون یا دل کے امراض میں مبتلا ہوں یا ان کے کولیسٹرول کی زیادتی ہو وہ خالی پیٹ چہل قدمی کریں۔ ایسے لوگ جنہیں نیند ٹھیک طرح نہ آتی ہو یا نیند کے عالم میں ڈراؤنے خواب نظر آتے ہوں یا کھانا کھانے کے بعد سینے میں جلن ہوتی ہو انہیں چاہیے کہ وہ رات کو سونے سے قبل کچھ دیر ٹہل لیا کریں۔ ذہنی طور پر پریشان اور تفکرات یں گھرے ہوئے لوگ بھی اگر رات کو سونے سے پہلے تھوڑی سی چہل قدمی کرلیں تو اعصابی کشیدگی کم ہوجاتی ہے۔ چہل قدمی کے چند اہم فوائد مختصراً یہ ہیں:۔

1۔ کمر کے درد کو کم کرتی ہے۔ 2۔ پیٹ کو کم کرکے سمارٹ بناتی ہے۔ 3۔ اس سے فشار خون (بلڈ پریشر) کم ہوجاتا ہے۔ 4۔ کولیسٹرول کم ہوجاتا ہے۔ 5۔ دل کے دورے کا خطرہ کم ہوجاتا ہے۔ 6۔ پٹھے مضبوط ہوتے ہیں۔ 7۔ جسم کے جوڑ بہتر ہوجاتے ہیں۔ 8۔ قوت برداشت میں اضافہ ہوتا ہے۔ 9۔ بے چینی (ایگزائٹی) اور جذباتی تناؤ (ٹینشن) کم ہوجاتا ہے۔ 10۔ عمر میں اضافے کی وجہ سے ہڈیوں کی فرسودگی کی رفتار کم کرتی ہے۔

## آئیے دل کو صحت مند بنائیں

دل کو صحت مند بنانے کیلئے درج ذیل اصولوں کی پابندی کریں۔ 1۔ سادہ غذا استعمال کریں' کم چکنائی' کم شکر اور کم نمک والی غذا متوازن ہوگی۔ 2۔ وزن زیادہ نہ بڑھنے دیں' روزانہ ہلکی پھلکی ورزش یا چہل قدمی کی عادت ڈالیں۔ 3۔ سگریٹ نوشی ترک کریں' دوسروں کی سگریٹ کے چھوٹے ہوئے دھوئیں سے بچیں۔ 4۔ ذہنی دباؤ سے اپنے آپ کو بچائیں۔ 5۔ بلڈ پریشر مستقل چیک کراتے رہیں' اسے نارمل رکھیں۔ 6۔ ذیابیطس سے بچنے کی کوشش کریں۔ 7۔ اپنے کولیسٹرول لیول کو بڑھنے نہ دیں۔ مزید سال میں ایک مرتبہ اپنا مکمل طبی معائنہ ضرور کروائیں۔

**پاکیزہ سوچ:** حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب مجھے کوئی تکلیف پہنچتی ہے تو تین وجوہ کی بنا پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتا ہوں۔ 1۔ اس سے بڑی مصیبتیں بے شمار تھیں اللہ تعالیٰ نے ان سے بچالیا۔ 2۔ یہ عارضی تکلیف میرے مستقل گناہوں کا کفارہ بنی۔ 3۔ یہ تکلیف میرے مال وجان پر آئی ہے' شکر ہے کہ ایمان پر نہیں آئی۔

## اک بات کہوں۔۔۔!!! اگر سنتے ہو!

تم یہ چاہتے ہو کہ تمہارا رعب و دبدبہ ہو' ٹھیک ہے! پھر خاموش ہوجاؤ! لیکن خاموشی کے پیچھے خزانہ چھپا ہونا چاہیے' پہاڑوں کی کتنی ہیبت ہے' اس کی وجہ ہے کہ وہ خاموش ہیں' صحرا کا کتنا رعب ہے وجہ؟ خاموشی ہے۔ تم قبرستان سے کتنا ڈرتے ہو' وہاں تو مردے ہیں' تمہیں کیا کہیں گے؟ کچھ نہیں! مگر خوف ہے کیونکہ وہاں خاموشی ہے۔

منہ پانی کے نل کی مانند ہے اور دماغ پانی کی ٹینکی کی طرح' اگر منہ کھلا رکھو گے تو دماغ کی ٹینکی خالی ہوجائے گی۔

**کسی کے چہرے پر مت جاؤ:** کسی کے چہرے پر مت جاؤ کیونکہ ہر انسان بند کتاب کی مانند ہے جس کا سرورق کچھ اور ہوتا ہے اور اندر کچھ اور تحریر ہوتا ہے۔

**انسان کے قرآن پر پانچ حق:** 1۔ اس پر ایمان لانا۔ 2۔ اس کی تلاوت کرنا۔ 3۔ اس کو سمجھنا۔ 4۔ اس پر عمل کرنا۔ 5۔ اس کو پھیلانا۔ (مہوش اسحاق' اسلام آباد)

# پاک سوسائٹی پر مُوجود مشہور و معروف مصنفین

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُمیرہ احمد | صائمہ اکرام | عُشنا کوثر سردار | اشفاق احمد |
| نمرہ احمد | سعدیہ عابد | نبیلہ عزیز | نسیم حجازی |
| فرحت اشتیاق | عفت سحر طاہر | فائزہ افتخار | عنایتُ اللّٰہ التمش |
| قُدسیہ بانو | تنزیلہ ریاض | نبیلہ ابر راجہ | ہاشم ندیم |
| نگہت سیما | فائزہ افتخار | آمنہ ریاض | مُمتاز مُفتی |
| نگہت عبدُاللّٰہ | سباس گُل | عنیزہ سید | مُستنصر حُسین |
| رضیہ بٹ | رُخسانہ نگار عدنان | اقراء صغیر احمد | علیمُ الحق |
| رفعت سراج | اُمِ مریم | نایاب جیلانی | ایماے راحت |

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام پر موجود ماہانہ ڈائجسٹس

خواتین ڈائجسٹ، شُعاع ڈائجسٹ، آنچل ڈائجسٹ، کرن ڈائجسٹ، پاکیزہ ڈائجسٹ، حناء ڈائجسٹ، رِدا ڈائجسٹ، حجاب ڈائجسٹ، سسپنس ڈائجسٹ، جاسُوسی ڈائجسٹ، سرگُزشت ڈائجسٹ، نئے اُفق، سچی کہانیاں، ڈالڈا کا دسترخوان، مصالحہ میگزین

# پاک سوسائٹی ڈاٹ کام کی شارٹ کٹس

تمام مُصنفین کے ناولز، ماہانہ ڈائجسٹ کی لسٹ، کِڈز کارنر، عمران سیریز از مظہر کلیم ایم اے، عمران سیریز از ابنِ صفی، جاسُوسی دُنیا از ابنِ صفی، ٹورنٹ ڈاؤنلوڈ کا طریقہ، آن لائن ریڈنگ کا طریقہ،

ہمیں وزٹ کرنے کے لئے ہمارا ویب ایڈریس براوزر میں لکھیں یا گُوگل میں پاک سوسائٹی تلاش کریں۔

اپنے دوست احباب اور فیملی کو ہماری ویب سائیٹ کا بتا کر پاکستان کی آن لائن لائبریری کا ممبر بنائیں۔

اِس خوبصورت ویب سائٹ کو چلانے کے لئے ہر ماہ کثیر سرمایہ درکار ہوتا ہے، اگر آپ مالی مدد کرنا چاہتے ہیں تو ہم سے فیس بک پر رابطہ کریں۔۔۔

**دوستی کی شیرینی:** دوستی کی شیرینی کو ایک دفعہ کی رنجش کی یاد ہمیشہ زہر آلود کرتی رہتی ہے۔ (سقراط)

# تین دن کا مسلمان اور اللہ سے تعلق

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کر چکے ہیں۔ ان کی کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے۔

رات کو پروگرام سے فارغ ہوئے تو ہمارے دوست ڈاکٹر صاحب نے ان ساتھیوں سے ملے جو کان پور میں دعوت کے کام سے عملاً وابستہ تھے اور اس حقیر سے اصرار کیا کہ دو تین لوگ تو وہ ہیں جو اسلام قبول کر چکے ہیں' چند لوگ وہ ہیں جو اسلام کے بارے میں جاننا چاہ رہے ہیں' آپ اگر صبح ہمارے ہاں ناشتہ کرلیں تو سبھی سے ملاقات ہوجائے گی اور جو لوگ کلمہ پڑھنے والے ہیں وہ کلمہ بھی پڑھ لیں گے' مطالبہ ایسا تھا کہ قبول کرنے کے علاوہ چارہ نہیں تھا' ناشتہ پر ڈاکٹر صاحب کے دعوتی رفقاء میں تین لوگ ایسے تھے جو چند ماہ پہلے ایک فیملی کے چار افراد کے اسلام قبول کرنے کے بعد ایک دو مسائل کے سلسلہ میں مشورہ کرکے اسلام قبول کرنا چاہ رہے تھے اور تین لوگ ایسے تھے جو اسلام کے بارے میں دلچسپی رکھتے تھے اور اسلام کو پڑھ رہے تھے ان میں ایک ایم ڈی ڈاکٹر تھے جو اپنے فن میں بڑے معتبر سمجھے جاتے ہیں اور علاقہ میں بہت ممتاز ان کی پریکٹس ہے' اس حقیر نے وقت کی کمی کی وجہ سے ان سبھی سے سوال کیا کہ آپ لوگوں کا کیا گمان ہے کہ اسلام قبول کرنے یا اسلام کے بارے میں جاننے کیلئے یا اسلام قبول کرکے اپنے مسائل کو حل کرنے کے مشورہ کیلئے' آپ خود آئے ہیں یا آپ کو کوئی لایا ہے؟ ان سب نے ایک زبان ہوکر کہا اپنے آپ کون آتا ہے؟ مالک کی دَیا ہوئی کہ اس نے ہمیں یہاں بھیجا' میں نے کہا جب یہ بات ہے کہ وہ مالک خود آپ کو اسلام سمجھانے یا قبول کرنے کیلئے لے کر آئے ہیں اور وہ مالک جو ساری ماؤں کو ممتا دینے والے ہیں وہ خود آپ کا مارگ درشن کر رہے ہیں اور آپ کو اپنا بنانا چاہ رہے ہیں تو بندہ کا اس سے پیچھے ہٹنا کیسی ناقدری کی بات ہے' اس لیے میری درخواست ہے کہ سمجھنا سمجھانا تو ہوتا رہے گا موت کا کچھ پتہ نہیں کس لمحہ موت آجائے اور اگلا سانس ہمیں نصیب نہ ہو' اس لیے آیئے! ہم سب مل کر پہلے کلمہ پڑھ کر اپنے پیارے' مالک کے حضور اپنے کو سرینڈر کرتے ہیں بعد میں سمجھنا سمجھانا کرتے رہیں گے۔ ماحول کچھ اللہ کی طرف سے ایسا بنا کہ سب تیار ہوگئے اور سب نے کلمہ پڑھ لیا' اللہ کی کرم فرمائی کہ سب لوگوں نے کلمہ پڑھا اور ہندی میں اس کا ترجمہ بھی کیا' کلمہ پڑھنے کے بعد کچھ ایسا اطمینان ہوا کہ کسی نے بھی کوئی سوال یا اشکال نہیں کیا بلکہ آگے کے مسائل پر مشورہ ہوتا رہا وہ ڈاکٹر بڑے ذہین لگ رہے تھے' میں نے ان سے خاص طور پر اسلام کی ڈیپ اسٹڈی (گہرائی سے مطالعہ) کی درخواست کی' کان پور سے ہم آگے سفر پر نکل گئے' تین دن کے سفر کے بعد دوبارہ لوٹتے ہوئے ہمیں چند گھنٹے کان پور گزارنے تھے' ڈاکٹر صاحب ملنے کیلئے آگئے اور الگ سے کچھ وقت مانگا اور بتایا کہ تین دن سے 12 گھنٹے سے زیادہ وہ انٹرنیٹ پر اسلام کو پڑھ رہے ہیں' انہوں نے مجھ سے معلوم کیا کہ اللہ کے 99 صفاتی ناموں میں سے کون سے نام سے اس کا ذکر کرنا چاہیے' اس حقیر نے کہا کسی بڑے حاکم سے جو ضرورت پیش کرنی ہوتی ہے اسی صفت کا حوالہ دے کر سوال کیا جاتا ہے' جیسے کسی کو کسی حاکم سے مکان بنوانا ہوتا ہے تو کہتے ہیں' حضور آپ کتنے لوگوں کے مکان بنوا چکے ہیں' اگر کسی مقدمہ سے رہائی کیلئے سفارش کرنی ہوتی ہے تو کہتے ہیں آپ کتنے بے قصوروں کی رہائی کروا چکے ہیں' اس طرح جو سوال اللہ سے کرنا ہو اسی صفاتی نام سے اللہ کو یاد کریں' وہ بولے میں رات سے سوچ رہا ہوں' یاولی (اے میرے دوست) بس اسی نام سے اس کو یاد کروں' اصل میں مجھے یہ نام اس لیے زیادہ دل کو لگا کہ میدان محشر کا مسئلہ سب سے بڑا مسئلہ ہے' کسی مقدمہ اور عدالت میں اگر کوئی دوست حاکم اعلیٰ ہو تو پھر وہ برائے نام خانہ پوری کرکے دوست کو نکال لایا کرتا ہے' اگر اللہ سے دوستی ہوجائے گی تو پھر محشر کا مسئلہ آسان ہوجائے گا۔ یہ حقیر ان کی یہ بات سن کر بے حد متاثر ہوا اور خیال آیا کہ دعوت کے واسطہ سے یہ نیا خون ہی ہمارے جمود کو توڑ سکتا ہے صرف تین دن کا یہ مسلمان' اس کا ایمان اور اللہ سے تعلق اور صفاتی ناموں کی معرفت سے بام عروج کو پہنچ گیا' یہ یَاوَلِیُّ سے اللہ کو یاد کرنا پسند کر رہا ہے اور اسلام کے بنیادی عقیدہ آخرت پر اس کا ایمان کتنا قوی ہوگیا ہے کہ اپنی زندگی کا سب سے بڑا مسئلہ محشر یوم حساب کا مسئلہ سمجھ رہا ہے اور اس مسئلہ کیلئے اللہ سے رشتہ جوڑنے کی سعی کر رہا ہے۔ کاش ہم دنیا و آخرت کے مسائل کے اس تریاق دعوت کی اہمیت کو سمجھتے!!

## انوکھا دم' شدید ترین دانت کا درد ختم

قارئین یہ دم آزمودہ ہے ضرور آزمایئے۔

**یاشمعونی شمع سلونی درد دانت درد شد**

داخدا دے رسول دا اول ہودا خدا ہودا پیر مشیر گڑھ والا دا

سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ تین مرتبہ۔ (ج۔ب)

# پھلوں میں چھپے صحت کے راز

**آم کے پتے اور امراض شوگر:** ذیابیطس کے مرض میں آم کے پیڑ کے نوخیز پتے بہت مفید سمجھے جاتے ہیں۔ تازہ پتوں کو رات بھر پانی میں بھگوئے رکھنے کے بعد صبح پانی کو چھاننے سے پہلے یہ پتے اسی پانی میں اچھی طرح نچوڑ لیے جائیں۔ یہ مشروب روزانہ صبح پینے سے ذیابیطس کے مرض پر قابو پانے میں مدد ملتی ہے۔ اس مشروب کے متبادل کے طور پر تازہ پتوں کو سائے میں خشک کرلیا جاتا ہے۔ پھر ان کا سفوف بنا کر محفوظ کرلیتے ہیں۔ یہ سفوف دن میں دو بار یعنی صبح و شام آدھا چائے کا چمچہ پانی کے ساتھ استعمال کرنا انتہائی مفید ہے۔

**خربوزہ! عورتیں اور جوان لڑکیاں:** عورتوں اور لڑکیوں کو ایام کے دوران پیشاب کی جلن اور سوزش کی تکلیف ہوتی ہے ان کے لیے خربوزہ غذا بھی ہے اور دوا بھی۔ خواتین اگر خربوزے ''ایام'' کے دوران کھائیں تو ان کی ایام کی شکایات دور ہوجاتی ہیں اور ان کے چہرے پر اگر خدانخواستہ داغ دھبے ہوں تو وہ دور ہوجاتے ہیں۔ دودھ کی کمی ہو تو یہ اس کمی کو پورا کرتا ہے۔ یونانی حکماء کی اکثریت اس بات پر متفق ہے کہ خربوزہ ایک ایسا سستا اور مفید پھل ہے جو اہم غذائی ضروریات کو پورا کرتا ہے اور گھر کے کام کاج میں چستی پیدا کرتا ہے۔

**جریان اور لیکوریا:** جامن کی گٹھلی کا سفوف یا جامن کا پھل خشک کرکے ستو بنا کر شکر یا شہد ملا کر استعمال کرنا سیلان الرحم (لیکوریا) اور جریان منی میں بھی مفید ہے۔

**مسوڑھوں کا ورم اور پائیوریا:** جامن کے خشک پتوں کا منجن مسوڑھوں کو مضبوط کرتا ہے۔ مسوڑھوں کے ورم اور مسوڑھوں سے خون آنے (پائیوریا) میں بہت فائدہ مند ہے۔ دانتوں کے امراض میں مبتلا ضرور آزمائیں۔

**بحوالہ ''پھلوں میں چھپے صحت کے راز'' طرح طرح کی جسمانی بیماریوں میں مبتلا اس کتاب کا مطالعہ کریں۔ (جو نسخہ یا ٹوٹکہ آزمائیں ضرور لکھیں' لاکھوں کا نفع آپ کا صدقہ جاریہ)**

پھلوں میں چھپے ایسے صحت کے راز جو شاید اس سے پہلے کبھی منظر عام پر نہیں آئے! ضرور پڑھیے اور جانیے

# بدبودار سانسیں! چند گھریلو نسخے آزمالیں!

انتخاب: عالیہ شاہد' لاہور

احتیاط علاج سے بہتر ہے اگر آپ بھی منہ سے آنے والی بدبو سے بچنا چاہتے ہیں تو سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ ابھی سے حفاظتی تدابیر اختیار کریں نہ صرف یہ کہ دانتوں کی صفائی باقاعدگی سے کریں بلکہ کوشش کریں کہ بادی اور قبض کرنے والی اشیاء کے زیادہ استعمال سے گریز کریں

مکالمہ ایسی چیز ہے جس سے ایک دن میں آپ کا کئی بار واسطہ پڑتا ہے حصول تعلیم ہو، حال دل کہنا ہو یا سننا' کوئی شے خریدنا ہو یا بیچنا' آپ کو دوسرے لوگوں سے بات تو کرنا ہی پڑے گی' اس کے بغیر نہ تو ہم کسی دوسرے پر اپنا مقصد ظاہر کرسکتے ہیں اور نہ ہی دوسرے کے خیالات سے آگاہ ہوسکتے ہیں۔ بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ گفتگو کے دوران بات کرنے والے کے منہ سے ایسا ناگوار جھونکا آتا ہے کہ ہونٹوں سے نکلی بات پر دھیان کی بجائے خود اپنے جی کی فکر لاحق ہوجاتی ہے جو متلانے لگتا ہے۔ ایسے میں بات کرنے والے کے سوا سب بدبو کو محسوس کررہے ہوتے ہیں لیکن اسے پتہ ہی نہیں چلتا کہ اس کا گفتگو کیلئے منہ کھولنا دوسروں پر کیا قیامت ڈھارہا ہے اور احساس ہونے پر شرمندگی الگ ہوتی ہے اور مقصد الگ غارت ہوجاتا ہے۔ **اسباب:** طبی لحاظ سے منہ سے بو کا آنا جسمانی نظام میں خلل سمجھا جاتا ہے۔ طب کی زبان میں اس خلل کو Halitosis کہتے ہیں۔ معالجین کی رائے میں منہ سے ناخوشگوار مہک کا آنا خرابی معدہ کی نشانی ہے۔ منہ سے بدبو آنے کی بڑی وجوہات میں دانتوں کی بوسیدگی' ان پر جمی میل اور مسوڑھوں کی خرابیاں شامل ہیں۔ ماہر امراض دندان (ڈینٹسٹ) کہتے ہیں کہ دانتوں کی جڑوں کی بوسیدگی کی وجہ سے مسوڑھوں میں پیپ پڑجاتی ہے جس سے سانس بدبودار ہوجاتی ہے۔ گلی ہوئی ڈاڑھوں اور دانتوں کے باریک سوراخوں میں بھی جراثیم کو پناہ مل جاتی ہے جہاں وہ پرورش پاتا اور اپنی تعداد بڑھانا شروع کردیتے ہیں۔ جوں جوں ان کی تعداد بڑھتی جاتی ہے منہ کی بدبو میں بھی اضافہ ہوتا جاتا ہے اس کے علاوہ ناک، گلا، سانس کی نالی یا معدے کی انفیکشن بھی منہ کی بدبو کا باعث بن سکتی ہے۔ تاہم ایسے زیادہ تر کیسز میں دیکھا گیا ہے کہ بدبو کا سبب معدے کی خرابیاں' آنتوں کی انفیکشن اور پرانی قبض ہوتے ہیں۔ ناگوار بو ان فالتو مادوں کے باعث پھیلتی ہے جنہیں جسم پھیپھڑوں کے ذریعے باہر نکالتا ہے۔ پان چبانا' نسوار اور تمباکو بھی منہ میں بدبو پیدا کرتے ہیں۔ **علاج:** اگر بدبو دانتوں اور مسوڑھوں کی خرابی' ٹانسلز' تمباکو نوشی یا انیمیا کی وجہ سے پیدا ہوئی ہے تو مختصر علاج سے یہ شکایت فوراً دور ہوجائے گی۔ اسی طرح اگر یہ معدے اور آنتوں کی خرابی کا نتیجہ ہے تو اس کا علاج ان خرابیوں کے مکمل خاتمے اور جسم کو فالتو اور غیر صحت مند مادوں سے پاک کرنا ہی ہوگا۔ جن لوگوں کے منہ سے بدبو آتی ہو انہیں بیجوں' خشک میوؤں کی گری' اناج کے دانوں' سبزیوں اور پھلوں پر مشتمل متوازن غذا کھانی چاہیے۔ زیادہ تر پھل اور پکی ہوئی سبزیاں کھائیں۔ قبض ہو تو اسے دور کرنے کیلئے اقدامات کئے جائیں۔ مریض کو مصنوعی طور پر تیار کردہ کاربوہائیڈریٹس مثلاً سفید چینی' میدہ اور سفید آٹے کی روٹی' گوشت اور انڈے کھانا ترک کردینا چاہیے حتیٰ کہ بے چھنے آٹے کی روٹی بھی کم کھانی چاہیے۔ جن لوگوں کے منہ سے ناخوشگوار بو آتی ہو انہیں چاہیے کہ رات کو سات آلو بخارے اور چند عدد خشک انجیر ایک کٹورے میں پانی بھر کر اس میں بھگودیں اور صبح نہار منہ انہیں بطور ناشتہ کھالیں اور جس پانی میں یہ دونوں چیزیں بھگوئی گئی تھیں اسے بھی پی لے۔ یاد رکھیں کہ بھگونے سے پہلے ان دونوں چیزوں کو صاف پانی سے اچھی طرح دھولینا چاہیے اور جس پیالے میں انہیں بھگویا ہے اسے بھی کسی پلیٹ سے ڈھانپ کر رکھا جائے۔ اس کے علاوہ مریض کو روزانہ کم از کم سات آٹھ گلاس پانی ضرور پینا چاہیے۔ رات کو سونے سے پہلے اور صبح ناشتے کے بعد دانت ضرور برش کریں (یا مسواک کرلیں)۔ گوشت کا سالن تکہ وغیرہ کھانے کے بعد گوشت کے ذرات کو توتھ پک کے ذریعہ دانتوں سے نکال دیا کریں کیونکہ یہ ذرات بھی منہ میں بدبو پیدا کرنے اور جراثیم کی افزائش کا باعث بنتے ہیں۔ اگر آپ کے دانت بوسیدہ اور کیڑا لگے ہوئے اور مسوڑھے سوزش زدہ رہتے ہیں تو بادی والی چیزیں کھانے سے گریز کریں اور پہلی فرصت میں ڈینٹسٹ سے رجوع کریں۔ اگر آپ ٹوتھ پیسٹ استعمال نہیں کرتے تو پھر پیلو یا نیم کی مسواک ضرور استعمال کریں۔ اس سے نہ صرف دانتوں کی صفائی ہوجاتی ہے بلکہ میں موجود جراثیم کا خاتمہ بھی ہوجاتا ہے۔

**گھریلو نسخے:** گھریلو نسخوں میں سے میتھی' منہ کی بدبو دور کرنے کیلئے بہت موثر نسخہ ہے۔ اس کے بیجوں کی چائے بنالیجئے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ چمچ بھر میتھی کے بیج' آدھ لیٹر ٹھنڈے پانی میں ڈال کر پندرہ منٹ کیلئے ہلکی آنچ پر رکھ دیجئے۔ بعد میں چھان کر بطور چائے استعمال کیجئے۔ ناشپاتی بھی معدے کی کمزوری اور قبض دور کرنے میں بڑی مدد دیتی ہے۔ کچے امرود بھی منہ کی ناگوار مہک ختم کرنے کیلئے بہت مفید ہوتے ہیں کیونکہ ان میں فاسفک ایسڈ، آگزیلک ایسڈ' ٹینک اور میلک ایسڈز کے علاوہ کیلشیم اور مینگنیز بھی ہوتی ہے اور یہ چیزیں چبا کر کھانے سے منہ کی بدبو ختم ہوجاتی ہے۔ علاوہ ازیں امرود کے درخت کے نئے نکلنے والے پتے چبانا بھی مسوڑھوں سے رسنے والے خون کو بند کردیتا ہے۔ تمام پھلوں اور سبزیوں کے جوس' سانس اور منہ کی بدبو دور کرنے کیلئے مفید ہوتے ہیں۔ سیب' چکوترا' لیموں' اناس' ٹماٹر' گاجر' اور کلفہ کے جوس خاص طور پر فائدہ مند ہیں۔ علاوہ ازیں روزانہ کی ورزش' صبح کی سیر اور خاصا پیدل چلنا' قبض دور کرنے کیلئے بہت مفید ہوتے ہیں۔ قبض چونکہ منہ کی بدبو کے اسباب میں سے ایک ہے اس لیے اسے دور کرنا لازمی ہے۔ کہتے ہیں کہ احتیاط علاج سے بہتر ہے اگر آپ بھی منہ سے آنے والی بدبو سے بچنا چاہتے ہیں تو سب سے بہتر طریقہ یہ ہے کہ ابھی سے حفاظتی تدابیر اختیار کریں نہ صرف یہ کہ دانتوں کی صفائی باقاعدگی سے کریں بلکہ کوشش کریں کہ بادی اور قبض کرنے والی اشیاء کے زیادہ استعمال سے گریز کریں تاکہ دانت' مسوڑھے صحت مند اور سانسیں خوشگوار رہیں۔

## ہر قسم کی کمزوری کیلئے لاجواب نسخہ

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میرے پاس ہر قسم کی کمزوری کیلئے آزمودہ لاجواب نسخہ ہے۔ خاص طور پر مرد حضرات ضرور استعمال کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔ **ھوالشافی:** کلونجی پچاس گرام' عقر قرحا پچاس گرام' تخم ریحان پچاس گرام' مصری پچاس گرام۔ **ترکیب:** تخم ریحان کے علاوہ باقی تمام اجزاء کو کوٹ پیس کر سفوف بنالیں۔ بعد میں تخم ریحان اس سفوف میں ثابت مکس کردیں۔ نسخہ تیار ہے۔ **خوراک:** آدھا چمچ کھانے کے بعد صبح وشام استعمال کریں۔ **(حکیم فاروق' مظفرگڑھ)**

## (بقیہ: صحت چاہتے ہو تو اپنی عادات بدلو)

تجربہ کر کے دیکھیں پندرہ سے بیس سانس کے درمیان آپ اپنے آپ کو کتنا ہلکا پھلکا محسوس کرتے ہیں اور ساتھ ہی لمبی لمبی جماہیاں آتی ہیں جو آپ کے جبڑوں کو اتنا کھلنے پر مجبور کردیں گی کہ Lock Jaw ہونے کا اندیشہ ہوگا۔ اسی لیے سنت ہے کہ جب جمائی آئے تو منہ پر ہاتھ رکھا جائے تاکہ ایسا نہ ہونے پائے۔ کھڑے ہوئے یا بیٹھے ہوئے منہ سے ہوا پھیپھڑوں میں بھریں اور منہ سے ہی خارج کریں جیسے کہ ہانپنے کی صورت میں ہوتا ہے۔ کسی نرم پھریری سے چھینکیں یا پھر نسوار سونگھیں۔ گھٹن والے خیال اور ماحول سے بچیں اکثر اس کی وجہ سے دم کشی کی کیفیت ہوجاتی ہے۔ ناک کو اچھی طرح اندر سے دھو کر خشک کر کے اچھی سی بام لگائیں کانوں کے پیچھے بھی لگائیں' چھاتی پر لگائیں۔ خوشگوار ماحول اپنائیں۔ حسب طاقت ورزش کریں کوئی کھیل کھیلیں جس سے دم پھولے سانس چڑھے۔

**عزت خاص پانے کیلئے:** اللہ تعالیٰ کے اسم پاک اَلْعَلِیُّ کا ذاکر نہایت معزز، خوش اخلاق، دل کش شخصیت کا مالک اور حکمت سے بھری باتیں کرتا ہے اللہ تعالیٰ اسے عزت خاص سے نوازتا ہے۔

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

## قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں

### سٹوڈنٹس کیلئے بڑے کام کی بات!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری میگزین بہت شوق، توجہ اور یقین کے ساتھ پڑھتی ہوں۔ عبقری سے متعلق ایک مشاہدہ قارئین عبقری کیلئے لکھ رہی ہوں۔ میں نے آج سے ایک یا دو سال پہلے عبقری کے ایک میگزین کے ٹائٹل پر پڑھتا تھا کہ 40404 پر میسج کریں اور میں نے اپنے موبائل کے میسج میں جاکر Follow Ubqari لکھ کر 40404 پر میسج کر دیا۔ میرا صرف ایک روپیہ خرچ ہوا اور فائدہ یہ ہوا کہ مجھے آج تک روزانہ نت نئے ٹوٹکے اور وظائف ملتے ہیں اور کبھی پیسے نہیں کٹے۔

اب میں جو اپنا ذاتی مشاہدہ لکھ رہی ہوں یہ طالب علموں کیلئے خاص طور پر ہے۔ ایک بار عبقری کے میسج پر آیا تھا کہ آپ ہر نماز کے بعد گیارہ بار یَاقَوِیُّ اول و آخر ایک بار درود پاک کے ساتھ پڑھیں۔ اس سے حافظہ قوی ہوگا۔ آپ یقین جانیے میں نے تب سے اسے پڑھنا شروع کیا میں نے اسے آزمایا اور اسے میں نے خود چند ہی دنوں میں محسوس کرنا شروع کیا کہ مجھے پرانی باتیں یاد آنے لگی ہیں مجھے بھولی ہوئی چیزیں یاد آنے لگی ہیں اور اب تک میرا یہ عمل جاری ہے اور اس کی برکت سے مجھے سنی ہوئی باتیں جیسے لیکچرز جو ٹیچرز بتاتے ہیں وہ یاد رہتی ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ میں نے مسواک کا استعمال بھی شروع کیا کیونکہ میں نے پڑھا تھا کہ مسواک شریف کے استعمال سے حافظہ تیز ہوتا ہے اور اس نے بھی مجھے بہت فائدہ دیا اور سنت کی نیت سے کریں تو ڈبل ثواب ہے۔ اس کے علاوہ بدنظری سے ضرور بچیں۔ بدنگاہی سے حافظہ کمزور ہوتا ہے۔ یہ بھی میں نے اولیاء اللہ کے وظائف کی ایک کتاب میں پڑھا تھا۔ میری آپ سے درخواست ہے کہ میرا یہ مشاہدہ عبقری میں ضرور شائع کیجئے تاکہ لاکھوں لوگوں کو فائدہ ہو۔ (ص، ا۔ مظفر گڑھ)

### میرے تجربات و مشاہدات قارئین کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ ہر ماہ اپنے شمارے میں ہمیں ہمارے تجربات و مشاہدات لکھنے کے بارے میں ترغیب دیتے ہیں جس سے بے شک مخلوق خدا کو بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ آج میں اپنے تجربات و مشاہدات قارئین عبقری کے نام کر رہی ہوں۔ یقیناً اس سے ڈھیروں کو فائدہ ہوگا اور میرے لیے ڈھیروں ثواب اور صدقہ جاریہ بنے گا۔ **یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ کا کمال:** قارئین! میرے دانت میں گوشت کی ہڈی کا چھوٹا سا ٹکڑا کھانے کے دوران پھنس گیا میں نے نکالنے کی بڑی کوشش کی مگر وہ نہ نکلا۔ پھر جب میں کھانا کھا چکی اس کے کچھ دیر بعد مجھے بہت زیادہ الجھن ہو رہی تھی میں بار بار ہاتھ سے ہڈی نکالنے کی کوشش کر رہی تھی مگر جونہی میں نے یاحفیظ یاسلام پڑھتے ہوئے کوشش کی تو فوراً ہی ہڈی کا ٹکڑا باہر نکل آیا۔ پھر میں نے شکر ادا کیا اور کہا کہ واقعی اللہ کے ناموں میں شفاء ہی شفاء ہے۔

**شہد، کلونجی اور اسپغول والی دوا کا کمال:** محترم حضرت حکیم صاحب! آپ نے عبقری رسالے اور اپنی مشہور زمانہ کتاب "میرے طبی رازوں کا خزانہ" میں ایک طبی ٹوٹکہ معدے اور السر کے مریضوں کیلئے دیا ہے۔ وہ اس طریقے سے میری دوست (د) نے بنایا اس کا مسئلہ تھا کہ اسے ضرورت سے زیادہ بھوک لگتی تھی اور کھاتی بھی بہت زیادہ تھی اور پیٹ اس کا باہر آرہا تھا اس نے آپ کا بتایا یہ ٹوٹکہ صرف دو ہفتے مکمل پرہیز کے ساتھ استعمال کیا اور جب چیک کیا تو اس کا پیٹ آدھ انچ کم ہوگیا ہے ابھی بھی استعمال کرتی ہے اور کہتی ہے کہ اب مجھے بھوک بھی نارمل لگتی ہے اور بار بار کھانا بھی نہیں بنانا پڑتا اور پیٹ بھی ساتھ لگ گیا ہے۔ میں نے بھی شہد، کلونجی اور اسپغول والی دوا اپنے معدے کے مسائل کیلئے بھی بنائی ہے ابھی ایک ہفتہ ہی استعمال کی ہے اس کا بہت زیادہ فائدہ ہو رہا ہے مجھے معدے کے مسائل سے چھٹکارا مل رہا ہے۔ بہت زبردست ٹوٹکہ ہے۔ اس کے علاوہ میں نے اپنے دفتر کے ٹی بوائے کو بھی بنا کر دی ہے اس کا بھی معدے کا مسئلہ تھا اس کو پاخانہ تکلیف کے ساتھ آتا تھا تو اب وہ استعمال کر رہا ہے مجھے کہ باجی دو خوراکوں کے بعد ہی فرق پڑ گیا ہے۔ میں نے کہا کہ ساتھ پرہیز بھی کرو ان شاء اللہ میں اپنے تمام رابطہ رکھنے والوں کو بھی اس دوا کا ضرور بتاؤں گی تاکہ سب کا بھلا ہو جائے۔ ٹوٹکہ اس طرح ہے کہ کلونجی سو گرام، اسپغول سو گرام اور شہد 250 گرام لے لیں۔ اسپغول اور کلونجی کو پیس کر مکس کر لیں اور بعد میں اس میں شہد ملا لیں۔ دوا تیار ہے۔ **انمول خزانہ پڑھنے کی برکت:** حضرت جی میری ایک ملنے والی بتا رہی تھیں کہ رات کے دس بجے کے قریب جب وہ اپنے کیبن میں روٹیاں پکا رہی تھیں تو ایک دم سے انہیں کچھ گرنے کی زوردار آواز آئی۔ وہ پریشان کہ یہ کیا ہوا انہیں پھر پتہ چلا کہ ان کے کچن کی کھڑکی نیچے گر گئی ہے۔ باہر گلی تھی، نیچے جاکر کھڑکی الٹا کر دیکھی تو اس کو خراش تک نہ آئی تھی اس شیشہ بالکل صحیح سلامت تھا حالانکہ ہوا بھی نہیں چل رہی تھی اچانک ہی شیشہ گرا تھا۔ یہ سب انمول خزانہ پڑھنے کی برکت سے ہوا، ورنہ شیشہ ٹوٹ جاتا اور نیچے اگر کسی گزرنے والے لگ جاتا تو شدید جانی نقصان بھی ہو سکتا تھا۔ **درود پاک کے مسلسل ورد سے گھبراہٹ ختم:** ایک خاتون میٹرو بس میں ملی، کہنے لگی: مجھے بہت زیادہ گھبراہٹ ہو رہی ہے اور وہ پہلے سے ہی درود پاک کا ورد کرتی جا رہی تھی، پھر میں نے گیارہ بار یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ کا بھی بتایا کہ یہ بھی پڑھیں۔ کہنے لگیں: جب بھی مجھے گھبراہٹ محسوس ہو، کوئی پریشانی یا مشکل ہو تو میں درود ابراہیمی کا کثرت سے ورد کرتی ہوں تو مجھے سکون محسوس ہوتا ہے۔ واقعی درود پاک پڑھنے سے بہت بہت برکات نصیب ہوتی ہیں جو ہمارے فہم و گمان سے باہر ہے۔ **جامن! سانس بحال کرنے کا بہترین ذریعہ:** میری اچانک سے ہی سانس خراب، بلغم شدید آنا شروع ہوگئی، میں نے آم کے ساتھ روٹی ہی تو کھائی تھی؟ حالانکہ یہ بہترین غذا ہے۔ پتہ نہیں ایسا کیوں ہوا؟ پھر میں نے ایک دو ٹوٹکے آزمائے، اس سے کوئی خاص فرق نہ پڑا، پھر میری حالت دیکھ کر میری بہن نے مجھے کہا کہ تم جامن کھاؤ اس سے سانس ضرور ٹھیک ہو جائے گا، پھر میں نے بارہ سے پندرہ جامن نمک لگا کر کھا لیے۔ کچھ ہی دیر میں مجھے آرام آگیا۔ واقعی کمال کا نسخہ ہے سانس بحال کرنے کا۔ (ر۔ لاہور)

### سورۂ یٰسین اور سورۂ انعام کی برکت سے رشتہ مل گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری دوست (ف) جس کی شادی نہیں ہو رہی تھی، کوئی مناسب رشتہ مل ہی نہیں رہا تھا پھر کسی اللہ والی نے اسے سورۂ یٰسین روزانہ صبح تہجد کے وقت یا فجر کے وقت پڑھنے کو بتائی اس نے 3 یا 4 ماہ سورۂ یٰسین پابندی سے پڑھی، کوئی ناغہ نہیں کیا، اس دوران ہی اس کا رشتہ آیا جب اس نے چار ماہ پورے یٰسین پڑھ لی تو وہ لوگ اس کی بڑی بہن کیلئے رشتہ لے کر آئے لیکن سورۂ یٰسین کی برکت سے وہ میری دوست کو پسند کرکے اور بات پکی کرکے چلے گئے، اب میری دوست کی شادی

**عورت کے رنج کو سمجھ!** عورت کے ساتھ نیک خو رہنا چاہیے اس کو رنج نہ دے بلکہ اس کے رنج کو سمجھ۔ (حضرت امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ) (مہوش اسحاق' اسلام آباد)

ہوچکی ہے' الحمدللہ! وہ اپنے گھر میں بہت خوش ہے صرف سورۂ یٰسین فجر یا تہجد کے بعد ایک دفعہ شادی اور اچھے نصیب کی نیت سے پڑھا تھا اللہ تعالیٰ نے اس کی دلی مراد پوری کردی۔ پھر میری اسی دوست (ف) نے اپنی بڑی بہن جو کہ ایک ڈاکٹر ہیں' ان کے رشتہ اور باہر جانے کی نیت سے سورۂ انعام 41 بار (انہوں نے اپنی سہولت کے حساب سے پڑھی تھی آپ چاہیں تو تین، سات، گیارہ، اکیس یا اکتالیس دن میں پڑھنے کی نیت کرسکتے ہیں) انہوں نے خالص اسی نیت سے پڑھنا شروع کردی' اکثر سورۂ یٰسین بھی پڑھ لیتی تو اس کی بہن ڈاکٹر (س) جو کہ 36 سال کی ہوچکی تھیں اس سے پہلے ان کا ایسا کوئی رشتہ نہیں آیا تھا کہ لوگ سانولی رنگت دیکھ کر چلے جاتے تھے مگر اس کی شادی اسی سورۂ کی برکت سے ایک گورنمنٹ آفیسر جو کہ 34 سال کے ہیں ان سے ماشاء اللہ ہوچکی ہے وہ اب بہت خوش ہیں' چھ ماہ سے ماشاء اللہ ایک ساتھ کینیڈا میں خوشگوار ازدواجی زندگی گزار رہی ہیں۔ (امرین عائشہ)

## گائے کا خالص دودھ پیا اور امراض معدہ ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! مجھے معدہ کی بہت تکلیف تھی' ہر دو یا تین ماہ بعد معدے میں شدید درد ہونے لگ جاتا تھا۔ بہت علاج کروایا لیکن کوئی فائدہ نہ ہوا' پھر مجھے ایک انکل نے یہ نسخہ دیا۔ **ھوالشافی:** پندرہ دن صرف گائے کا خالص دودھ کچا یا ایک بار ابالنے کے بعد فریج میں رکھ دیں' جب جمنے کے قریب ہو تو فریج سے نکال لیں اور دو دو گھونٹ پئیں باقی پھر فریج میں رکھ دیں۔ جب بھی بھوک لگے یا پیاس صرف یہی دودھ پینا ہے۔ اس دوران کوئی بھی چیز نہ کھائیں' روٹی وغیرہ بھی نہیں کھاسکتے۔ ہاں البتہ تھوڑی سی کھیر یا ابلے پھیکے چاول کھاسکتے ہیں۔ روزانہ دو کلو دودھ استعمال کرنا ہے' اگر اس سے زیادہ استعمال کرنا چاہیں تو کرسکتے ہیں۔ یہ ٹوٹکہ لگاتار پندرہ دن استعمال کرنا ہے۔ پھر اس کے بعد مہینے بعد صرف ایک دن ہی ایسا کرنا ہے۔ یعنی ہر مہینے بعد بغیر کچھ کھائے صرف ایک دن دودھ استعمال کرنا ہے۔ دوبارہ کبھی بھی معدے کا مسئلہ نہیں ہوگا۔ آٹھ مہینے ہوگئے ہیں مجھے دوبارہ معدہ کا مسئلہ نہیں بنا۔ میں خود عبقری بہت شوق سے پڑھتا ہوں' مجھے اس کے وظائف اور ٹوٹکے بہت اچھے لگتے ہیں اگر زندگی رہی تو حضرت حکیم صاحب سے ضرور ملوں گا۔ ان شاء اللہ۔ (ملک محسن' ہارون آباد)

## تل والے تیل کے کرشمے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! عبقری کی پرانی فائلوں سے ایک تیل کا نسخہ پڑھا۔ خالص تل کا تیل لے کر رکھ لیں' میں نے مسوڑھوں کے لیے اس کا استعمال کیا' اس تیل سے کافی فائدہ ہوا۔ **استعمال:** نہار منہ ایک چمچ کھانے والا خالص حل کا تیل یا کچھ زیادہ منہ میں ڈال کر پندرہ سے بیس منٹ ڈال کلی کرتے رہنا ہے۔ اس کے بعد منہ میں پانی ڈال کر کلی کرلینی ہے۔ دن میں ایک سے تین بار کرسکتے ہیں لیکن کھانے کے بعد نہیں کرنا۔ نہار منہ زیادہ بہتر ہے' اس کے بہت زیادہ فائدے ہیں جو نہ ختم ہونے والے ہیں' آپ آزما کر دیکھیں' فائدے خود آپ عبقری میں لکھیں گے۔ قبض' عورتوں کے مسائل' دانتوں کے امراض وہ تمام مسائل جو جسم کے اندرونی مسائل ہیں اور منہ کے ذریعے ہی جسم میں جاتے ہیں' تمام حل ہوجائیں گے۔ ان شاء اللہ۔ **امام جعفرؒ کا بتایا ہوا وظیفہ:** اول وآخر درود شریف تین بار' ایک بار الحمدللہ' ایک بار سورۂ اخلاص' ایک بار سورۂ الکافرون' ایک بار سورۂ فلق' ایک بار سورۂ ناس' اس کے بعد تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر جس چیز بھی پڑھ کر پھونک دیں اور خیال میں دائرہ بنادیں۔ اللہ کی امانت میں دیں تو وہ چیز اللہ کی حفاظت میں آجائے گی۔ **گھر سے نکلنے کی دعا:** بِسْمِ اللّٰهِ تَوَکَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ گھر سے روز پڑھ کر نکلتی ہوں' اللہ کا کرم ہے' کبھی کوئی حادثہ پیش نہیں آیا' ہمیشہ محفوظ رہی۔

**یاحی یاقیوم تمام مسائل کا حل:** میں بہت پریشان تھی کچھ وقت ایسا تھا' ایک دن خواب میں آیا کہ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ پڑھو' میں نے وہ پڑھنا شروع کردیا جب بھی کوئی مشکل آتی' فوراً حل ہوجاتی' یاحی یاقیوم کو جو بھی یقین کے ساتھ پڑھے گا اس کے تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔ **درود شریف سے دولت ہی دولت سکون ہی سکون:** مجھے آٹھ ماہ ہوگئے درود شریف پڑھتے ہوئے' دو ہزار بار ضرور روز پڑھتی ہوں' اس کے علاوہ اٹھتے بیٹھتے پڑھتی رہتی ہوں۔ درود شریف نے مجھے بہت کچھ دیا ہے۔ 1۔ ڈپریشن کا خاتمہ۔ 2۔ جاب نہیں تھی' دو دو جابز مل گئیں' پیسہ نہیں تھا اب اللہ کا بہت زیادہ کرم ہے۔ 3۔ برائیوں سے بچا کر رکھا ہوا ہے۔ 4۔ بہت اچھے اچھے خواب آتے ہیں کہ جسے میں سیڑھیاں چڑھ رہی ہوں' کسی پیر نے سر پر ہاتھ رکھا ہے۔ (مریم طیبہ)

## الرجی/ خارش سے یقینی نجات اب ممکن ہے!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتے ہیں' اس شمارے نے ہمارے بہت سے مسائل حل کردیئے ہیں۔ میرے پاس ایک ٹوٹکہ ہے جو میں عبقری کے قارئین اور تمام امت مسلمہ کیلئے الرجی' خارش سے نجات کیلئے ایک نسخہ لکھ رہا ہوں' مجھے یقین ہے کہ ان شاء اللہ تعالیٰ اس نسخہ سے تمام الرجی' خارش سے متاثرہ افراد کو شفاء ملے گی۔ **ھوالشافی:** بیکنٹر ایک خودرو پودہ ہے جو چھوٹے چھوٹے پہاڑوں پر بکثرت پائے جاتے ہیں' اسلام آباد مارگلہ کے پہاڑوں ٹیکسلا والی سائیڈ مین روڈ کے ساتھ بے بہا لگے ہیں۔ **ترکیب:** بیکنٹر کی پتے توڑ کر صاف کریں اور بڑے سے برتن پتیلا وغیرہ میں ڈال کر پانی سے بھردیں' اتنا ابالیں کہ آدھا پانی رہ جائے۔ ابالنے کے بعد اس پانی کو بوتلوں میں ڈال کر فریج میں رکھ دیں۔ صبح نہار منہ چند گھونٹ پئیں' اس کے بعد جب بھی پیاس لگے پئیں' اس سے الرجی' خارش ختم ہوجاتا ہے۔ اس کے علاوہ قبض ختم ہوجاتی ہے اور ساتھ ساتھ رنگ بھی نکھر جاتا ہے۔ آزمودہ نسخہ ہے اور اس کا کوئی سائیڈ ایفیکٹ بھی نہیں ہے۔ (شمس الرحمٰن' ٹیکسلا)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں' اس شمارے کا ہر ماہ مجھے شدت سے انتظار رہتا ہے' اس میں موجود ٹوٹکوں سے میں نے بہت فائدہ اٹھایا۔ میرے پاس بھی قارئین عبقری کیلئے دو عدد ٹوٹکے ہیں جو میں ان کی خدمت میں پیش کررہی ہوں۔ **پہلا ٹوٹکہ:** یہ ٹوٹکہ گلتی ہوئی انگلیوں کیلئے ہے جو گلنے کی وجہ سے کٹنے لگتی ہیں' مٹی کا تیل دن میں تین سے چار مرتبہ لگائیں' ٹھیک ہوجائیں گے۔ **دوسرا ٹوٹکہ:** چہرے سے یا جسم سے بال ہمیشہ کیلئے صاف کرنے کیلئے ویکس یا تھریڈنگ کرنے کے بعد جلد پر "گوئے" یا "جے" "اوپلے" بھی کہتے ہیں کی راکھ بنا کر لگالیں۔ بیس پچیس منٹ بعد دھولیں۔ مستقل مزاجی سے کریں' بال آہستہ آہستہ جلد پر سے بالکل ختم ہوجائیں گے۔ نہایت آزمودہ ہے۔ (ثمرا' لاہور)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہوجاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور نہیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

**خونی دست فوراً بند:** گنے کے رس میں انار کا جوس ملا کر پلانے سے خون کے دست آنے فوراً بند ہوجاتے ہیں۔

# وظیفہ پڑھا! جس نے جادو کروایا وہ نظر آگیا

ہم تمام گھر والوں پر سخت ترین جادو ہے‘ ہم تمام گھر والوں نے علامہ صاحب کا بتایا وظیفہ یَاقَهَّارُ پڑھنا شروع کردیا‘ ابھی ہمیں پڑھتے ہوئے چند ماہ ہی ہوئے تھے کہ ہمارے گھر میں سکون آگیا اور مجھے جاگتی آنکھوں کے ساتھ ان کی تصاویر دیواروں نظر آتی ہیں

## طبیعت بہترین‘ گھر میں سکون آگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری گزشتہ تین سال سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ اس میں آنے والے وظائف اور ٹوٹکے بہت جاندار ہوتے ہیں فوری اثر کرتے ہیں۔ ہمارے گھر میں بہت سارے مسائل تھے‘ میں خود ہروقت بیمار رہتا‘ بہت علاج معالجے کروائے‘ حکیموں طبیبوں ڈاکٹروں کے پاس چکر لگا لگا کر تھک چکا تھا مگر صرف وقتی فائدہ ہوتا دو چار دنوں کے بعد طبیعت پھر ویسے ہی ہوجاتی‘ گھر میں ہروقت عجب بے چینی تھی‘ ہر کوئی ایک دوسرے سے بیزار تھا‘ بس کوئی بات ہونے کی دیر ہوتی اور پورے گھر میں ہونے والی لڑائی کی گونج پورا محلہ سنتا۔

پھر ایک دن ماہنامہ عبقری پڑھتے ہوئے میری نظر علامہ لاہوتی پراسراری کے مضمون ’’جنات کا پیدائشی دوست‘‘ پر پڑی اور اس میں موجود وظیفہ یَاقَهَّارُ پڑھا۔ بس مجھے یوں لگا میری منزل یہی ہے۔ تمام گھر والوں نے یہی وظیفہ سارا صبح و شام گیارہ سو مرتبہ اور باقی سارا دن کھلا پڑھنا شروع کردیا۔ الحمدللہ بہت فائدہ ہوا‘ میری طبیعت ٹھیک ہوگئی‘ گھر میں سکون آگیا ہے۔ کاروبار میں بہتری آتی جارہی ہے۔ بہت کمال کا وظیفہ ہے۔ (محمد نعیم‘ رحیم یارخان)

## ’’جنات کا پیدائشی دوست‘‘ کتاب کا کمال

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ سے ملاقات کا بے حد شوق ہے لیکن ہم آپ سے کافی دور ہیں‘ صوبہ خیبر پختونخوا میں رہتے ہیں‘ الحمدللہ! مذہبی ماحول حاصل ہے خواتین شرعی پردہ کرتی ہیں۔ اللہ کے فضل و کرم سے فرضی عبادات کے ساتھ نفلی عبادات بھی اکثر کرتے رہتے ہیں۔ آپ کی بہت سی کتابیں پشاور اور اسلام آباد سے منگوائی ہیں‘ آپ کی کتاب ’’صوفی ازم کے روشن ستارے‘‘ پڑھی بے حد مزہ آیا‘ چشتیہ سلسلے کے بارے میں خاصی معلومات حاصل ہوئی‘ اپنے ابو کو پڑھنے کو دی‘ سب کو بہت پسند آئی۔ آپ کی دیگر کتابیں جو ہم نے پڑھیں ’’شاہراہ معرفت پر کامیابی کا سفر‘ موت کے سائنسی و روحانی انکشافات‘ روحانی دنیا کے انوکھے بھید‘ ندامت کے آنسو‘ حرمین میں نیکیوں کے پہاڑ‘ دو انمول خزانے‘‘ اور باقی کئی چھوٹی بڑی کتابیں میرے پاس آپ کی موجود ہے جو خود بھی پڑھتی ہوں اور گھر والوں کو‘ خاندان والوں کو دیتی رہتی ہوں۔ جس طرح رسالہ عبقری کا کوئی جواب نہیں اسی طرح آپ کی تصانیف بھی بہت آسان اور سلیس کرکے سمجھاتی ہیں۔ بہت معلومات حاصل ہوتی ہوں۔ اب میں آتی ہوں علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کی آپ بیتی ’’جنات کا پیدائشی دوست‘‘ پر‘ اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند فرمائے جنہوں نے رسالہ عبقری کو زینت بخشی‘ ’’جنات کا پیدائشی دوست‘‘ کی پہلی جلد کا مطالعہ کیا بے حد معلومات ہاتھ آئیں‘ بہت مزہ آیا‘ کافی وظائف ملے۔ ان وظائف سے میری بہت سی پریشانیاں حل ہوئیں بلکہ میں نے جس کسی کو بتائے سب پر اللہ نے اپنا کرم کیا۔ اگر زندگی نے وفا کی تو میں آپ سے ملاقات کا شوق ضرور پورا کروں گی۔ اللہ عزوجل آپ کو اور آپ کی نسلوں کو آباد و شاد و خوشحال و عمر دراز رکھے۔ (پ۔پ)

## جس نے جادو کیا وہ نظر آنا شروع ہوگیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں گزشتہ دو سال سے عبقری پڑھ رہی ہوں‘ عبقری میں آنے والے وظائف بہت شوق سے پڑھتی ہوں‘ علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا مضمون ہمارا پسندیدہ ہے‘ اس میں آنے والے وظائف ہم تمام گھر والے پڑھتے ہیں‘ ہم نے کہیں سے معلوم کروایا تھا کہ ہم تمام گھر والوں پر سخت ترین جادو ہے‘ ہم تمام گھر والوں نے علامہ صاحب کا بتایا وظیفہ یَاقَهَّارُ پڑھنا شروع کردیا‘ ابھی ہمیں پڑھتے ہوئے چند ماہ ہی ہوئے تھے کہ ہمارے گھر میں سکون آگیا اور مجھے جاگتی آنکھوں کے ساتھ ان کی تصاویر دیواروں نظر آتی ہیں اور ساتھ میرے دل میں ڈالا جاتا ہے کہ ان ان افراد نے آپ پر جادو کروایا ہے۔ (م۔ع)

## گھریلو مشکلات ختم‘ سکون ہی سکون

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت ذوق شوق سے پڑھتے ہیں۔ گزشتہ سال کے شمارہ عبقری میں ہم نے علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کا ایک وظیفہ محمد رسول اللہ پڑھا۔ ہمارے گھر مسئلہ یہ تھا کہ ہم بہت سے مسائل میں جکڑے ہوئے تھے‘ ہر طرف پریشانیاں ہی پریشانیاں تھیں ساتھ قرض خواہ روز دروازہ پر آکر کھڑے ہوجاتے جنہیں دینے کیلئے میرے پاس پھوٹی کوڑی نہ ہوتی۔ میں نے جب رسالہ عبقری میں محمد رسول اللہ کے فضائل پڑھے تو مجھے لگا کہ یہی وظیفہ میرے مسائل حل کرے گا۔ میں نے سارا دن کھلا پڑھا‘ بہت عرصہ کے بعد مجھے کوئی وظیفہ ملا ہے جس نے مجھے سکون دیا ہے‘ گھر سے مشکلات کم ہوئی ہیں کچھ قرض ادا کرچکا ہوں‘ ان شاء اللہ وظیفہ جاری ہے عنقریب باقی بھی تمام اتاردوں گا۔ (ا۔س)

## میری بدنصیبی‘ شیطان کے وساوس

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ پاک آپ کو صحت و تندرستی والی لمبی عمر عطا فرمائے اور آپ کی نسلوں کو بھی انسانیت کے دکھوں کا مداوا بننے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین۔ ہم نے رسالہ عبقری میں ایک عمل دیکھا‘ ہم نے جب علامہ صاحب کی تحریروں میں اس کے فضائل دیکھے تو بہت اچھا لگا‘ الحمدللہ وظیفہ یَاقَهَّارُ ہروقت کھلا پڑھ رہی ہوں‘ اب تک سوا اٹھائیس لاکھ پورے ہونے والے ہیں‘ علامہ صاحب اور آپ کی مہربانی و دعائیں ہیں کہ میں یہ وظیفہ پڑھ رہی ہوں‘ اس وظیفے کی برکت سے حمل کا چوتھا مہینہ شروع ہے اور سب کچھ بالکل ٹھیک ٹھاک ہے۔ (و۔ا)

### (بقیہ: جنات سے دوستی مگر کیسے؟ ابھی پڑھیں!)

میری آنکھوں پر ہاتھ رکھ دیئے پھر وہی ہوا میں نے کہا (س،صاحب) میری آنکھوں سے ہاتھ اٹھالے۔ اب (س،صاحب) میری ٹانگوں کو ہاتھ لگا کر کہنے لگے: ’’باباجی!‘‘ یہ عمل میں نے سردیوں میں شروع کیا تھا ایک دن میں فجر کی نماز پڑھنے کیلئے مسجد گیا‘ سردی بہت تھی‘ میں نے وضو گھر نہ کیا کیونکہ پانی بہت ٹھنڈا تھا مسجد میں گیزر اور ہیٹر کی سہولت میسر تھی اس لیے میں مسجد چلا گیا کہ پانی گرم ہوگا۔ لیکن جب میں مسجد گیا‘ گرم پانی ختم ہوچکا تھا اور ٹھنڈے پانی سے وضو کیا اور یہ خیال کیا کہ کمرے میں ہیٹر چل رہا ہوگا جلدی ہی گرم ہوجاؤں گا مگر مسجد کا ہیٹر بھی بند تھا اب ٹھنڈی آہ بھر کر نماز میں شامل ہوگیا۔ جناب! یقین کیجئے چند لمحے ہی گزرے تھے کہ میرا جسم گرم ہوگیا اور مجھے سو فیصد یقین تھا کہ کسی نمازی نے ہیٹر چلادیا ہے اور سکون سے نماز پڑھی مگر میری حیرانی کی انتہا نہ رہی جب میں نے دیکھا تو ہیٹر بند تھا لیکن افسوس کہ استاد کے بغیر یہ میرا عمل پورا نہ ہوسکا۔ (محمد عبداللہ‘ اوکاڑہ)

### (بقیہ: گھر خوشیوں کا گہوارہ بن گیا)

میں بے قصور روتی دھوتی اپنی امی کے گھر آگئی‘ وہاں مجھے ماہنامہ عبقری ملا‘ میں نے اس میں موجود روحانی محفل کرنا شروع کردی اور محفل کے بعد اللہ سے رورو کر دعا کرتی کہ یااللہ! میرا گھر اجڑ رہا ہے بچالے‘ میں بے قصور ہوں بچالے‘ میری ساس کو ہدایت اور میرے شوہر کے دل میں میری محبت ڈال دے۔ صرف تین ماہ کے بعد پہلے میرے شوہر مجھے ملنے آئے اور پھر اپنی والدہ کو لائے‘ اپنے کیے پر ندامت کا اظہار کیا اور مجھے باعزت طریقے سے میرے گھر لے گئے۔ الحمدللہ! میرے چار بچے ہیں اور میرے شوہر مجھ پر جان نچھاور کرتے ہیں اور میری امی (ساس صاحبہ) بھی میرا بہت زیادہ خیال رکھتی ہیں اور میں ان کی دل سے عزت کرتی ہوں۔ ہمارا گھر خوشیوں کا گہوارہ بن چکا ہے۔ اب تو میرے شوہر اور میری بڑی بیٹی بھی روحانی محفل باقاعدگی سے کرتے ہیں ہمیں کبھی کسی قسم کی پریشانی اگر ہو بھی تو جلد حل ہوجاتی ہے۔ (جویریہ خالد‘ کراچی)

### (بقیہ: برسوں کی تھکاوٹ لمحوں میں دور)

جب اٹھتی کتاب کھولتی تو دل کرتا بس پڑھتی چلی جاؤں‘ جو مضمون بھی توجہ سے پڑھتی وہ زبانی یاد ہوجاتا۔ الحمدللہ! امتحان کی بھرپور تیاری ہوئی اور رزلٹ بہت زبردست ہوا۔ ان شاء اللہ امید ہے رزلٹ بھی بہت زبردست آئے گا۔ (ز۔لاہور)

عہدے سے معزول یہ پڑھیں: اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے معزول ہوگیا ہو تو وہ سات روزے رکھے اور روز ایک ہزار بار یَا کَبِیْرُ کا ورد رکھے تو بہت جلد اپنے عہدہ پر بحال ہوجائے گا۔

قسط نمبر 35

گمشدہ چیز فرد اور سرمایہ پانے کا وظیفہ

# گمشدہ سامان ملنے کی حیران کن داستانیں

ہم دونوں مسلسل یقین اور پوری توجہ کے ساتھ وظیفہ پڑھنا شروع کیا اور ساتھ ساتھ ڈھونڈتے رہے تو چابیاں بچوں نے کرسی کی گدی کے نیچے رکھی ہوئی تھیں وہاں سے مل گئیں اور ہماری نظر سیدھی وہیں پر گئی حالانکہ میری اہلیہ پہلے وہاں پر چابیاں دیکھ چکی تھی۔

قارئین! ہر ماہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا روحانی رازوں سے لبریز منفرد انداز پڑھیے۔ (ایڈیٹر کے قلم سے)

## وظیفہ پڑھا اور گمی ہوئی چابی مل گئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں' آپ کے روحانی کالم میں دیئے گئے وظیفے کے متعلق میں اپنے مشاہدات بتانا چاہتا ہوں کہ ایک بار گھر میں سیف الماری کی چابیاں گم ہوگئی تھیں جو بہت تلاش کے بعد بھی نہیں مل رہی تھیں' اس وجہ سے میری اہلیہ بہت پریشان تھی اور وہ مسلسل چابیاں ڈھونڈ رہی تھی لیکن چابیاں نہیں مل رہی تھی۔ مجھے فوری طور پر آپ کا مسلسل قسط وار شائع ہونے والا وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یاد آیا تو میں نے اپنی اہلیہ کو بتایا کہ تم یہ وظیفہ پڑھو میں بھی پڑھتا ہوں ان شاء اللہ چابیاں مل جائیں گی۔ ہم دونوں نے مسلسل یقین اور پوری توجہ کے ساتھ وظیفہ پڑھنا شروع کیا اور ساتھ ساتھ ڈھونڈتے رہے تو چابیاں بچوں نے کرسی کی گدی کے نیچے رکھی ہوئی تھیں وہاں سے مل گئیں اور ہماری نظر سیدھی وہیں پر گئی حالانکہ میری اہلیہ پہلے وہاں پر چابیاں دیکھ چکی تھی۔ یہ اس وظیفہ کی برکت ہے جو ہمیں چابیاں مزید کسی پریشانی کے مل گئیں۔ (محمد عثمان' سیالکوٹ)

## وظیفہ پڑھا اور چند منٹ میں گمشدہ چیز مل گئی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم عبقری رسالہ بہت شوق ذوق سے پڑھتے ہیں۔ اس رسالہ میں موجود تمام وظائف اور نسخہ جات بہت کمال کے ہوتے ہیں۔ جب بھی ہماری کوئی چیز گم ہوتی ہے تو ہم سب گھر والے فوراً یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھتے ہیں تو وہ چیز انہی لمحوں میں مل جاتی ہے۔ ایک بار میری کزن کا بہت ہی قیمتی سیٹ گم گیا تھا' میں نے خالہ کو پڑھنے کیلئے یہی وظیفہ بتایا وہ رات کو وظیفہ پڑھتے پڑھتے سو گئیں تو خواب میں ان کو اس سیٹ کے بارے میں بتایا گیا کہ یہ فلاں جگہ پر پڑا ہوا ہے جب خالہ نے صبح اٹھ کر دیکھا تو واقعی وہ وہاں پڑا ہوا تھا۔

**دوسرا مشاہدہ:** میری انگوٹھی نہیں مل رہی تھی میں نے پورے یقین اور کثرت کے ساتھ مسلسل یہ وظیفہ پڑھنا شروع کردیا تو وہ بھی مل گئی جو ناممکن جگہ پانی والی موٹر کے نیچے سے ملی۔ میرے دوست کا موبائل گم گیا تھا اسے بھی یہی عمل پڑھنے کیلئے بتایا کہ آپ بھی یہی وظیفہ پڑھو ہماری ہر چیز جو گم ہوجائے ہم پڑھتے ہیں تو مل جاتی ہے ان شاء اللہ تعالیٰ آپ کا موبائل بھی یہ پڑھنے سے مل جائے گا۔ اس نے میری بات مانتے ہوئے اسی وقت وظیفہ پڑھنا شروع کردیا اور میں نے وظیفہ پڑھتے ہوئے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ یااللہ! میں نے اسے تیرا نام پڑھنے کیلئے بتایا ہے اب آگے کا کام تیرا ہے۔ اگلے اس دوست کے بھائی کے موبائل پر کسی اجنبی شخص کا فون آیا کہ ہمیں ایک موبائل ملا ہے جس میں آپ کا نمبر ''بھائی'' کے نام سے درج تھا اس لئے ہم نے آپ کو فون کیا ہے جس کا موبائل ہے اس فلاں جگہ پر بھیج دیں کہ وہ آکر اپنا موبائل لے جائے۔ جزاک اللہ! (ج۔ش)

## گمشدہ موبائل ملنے کی حیران کن داستان

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں امریکہ میں رہتا ہوں' چند دن پہلے ہی پاکستان آیا ہوں' امریکہ میں بھی ماہنامہ عبقری بذریعہ انٹرنیٹ ضرور پڑھتا تھا اور یہاں بھی پڑھتا ہوں۔ ماہنامہ عبقری میں آپ کا بتایا روحانی کالم کا وظیفہ نے میری بہت سی مشکلات حل کردی ہیں۔ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کا مشاہدہ ہوا کہ میرے کزن دوسری شاپ پر کام کرتے ہیں' وہ میرے پاس ملنے آئے تو انہوں نے اپنے تایا کو فون کرنا تھا کیونکہ ان کا فون نہیں مل رہا تھا جو انہوں نے دیکھ لیا تھا میں نے ان سے کہا کہ آپ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ لیں ان شاء اللہ آپ کا موبائل ضرور مل جائے گا۔ جب وہ واپس آئے تو ان کے ہاتھ میں موبائل تھا جو ان کو باہر پارکنگ لان سے ملا حالانکہ وہاں پر بہت سارے کسٹمر بھی تھے اور گاڑیاں بھی آجارہی تھیں مگر اللہ تعالیٰ کا شکر ہے ان کے فون کو کچھ نہیں ہوا۔ (شہاب' امریکہ' حال مقیم پاکستان)

## یہاں سے تین سے چار دفعہ پہلے بھی گزر کر گیا تھا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج سے کچھ دن پہلے میرے دوست کی چابی گم ہوگئی تھی' اس نے آکر مجھے بتایا (ہم دوست اکھٹے بیٹھے ہوئے تھے) کہ میری چابی گم ہوگئی ہے میں دو تین دفعہ چکر بھی لگا آیا ہوں لیکن مجھے چابی نہیں ملی۔ میں نے سب سے کہا کہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھیں۔ سب نے تو نہ پڑھا صرف میں نے ہی پڑھا میرے پہنچنے سے پہلے ہی وہ دوست وہاں پر پہنچ گئے تھے جن کو چابی مل گئی تھی وہ دوست جس کی چابی تھی کہہ رہا تھا کہ میں پہلے بھی یہاں سے تین سے چار دفعہ گزر کر گیا ہوں لیکن مجھے یہاں پر چابی نہیں ملی تھی۔ (م۔ز)

## ٹینشن ختم اور راستے کھلتے جارہے ہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آپ کو یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے بارے میں بتانا چاہتا ہوں کہ اس عمل سے مجھے برکات ملی ہیں کہ دکان پر کچھ پریشانی اور ٹینشن تھی جو اس عمل کے پڑھنے سے دور ہوئی اور اللہ تعالیٰ راستے کھولتے جارہا ہے اور میں ہر وقت یہی وظیفہ پڑھتا ہوں شکر ہے اللہ تعالیٰ کا کہ ہر پریشانی دور ہورہی ہے' ان شاء اللہ تعالیٰ میں اس وظیفہ کی قدر کروں گا اور اسے کبھی بھولوں گا نہیں۔ جزاک اللہ! (مبین)

## قارئین اصلاح فرمالیں!

قارئین! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا روحانی آرٹیکل **''گمشدہ چیز' فرد اور سرمایہ پانے کا راز''** میں ایک وظیفہ دیا گیا ہے جو کہ چند شمارے پہلے زیر زبر کی غلطی سے شائع ہوگیا۔ اصل وظیفہ یَارَبِّ مُوْسٰی یَارَبِّ کَلِیْم بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہے۔ قارئین اصلاح فرمالیں! (ادارہ)

(بقیہ: خواتین جان لیں! دھنیا آپ کے خاندان کیلئے کتنا اہم ہے!)

اجزاء: (اطریفل کشنیزی) پوست ہلیلہ زرد' پوست بہیڑہ' آملہ خشک' کشنیز خشک ہرایک پچاس گرام سب دواؤں کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں اور چالیس گرام روغن بادام سے ملیں کہ ادویات تر ہوجائیں۔ تمام ادویہ سے تین گنا زیادہ چینی کا قوام بنا کر تمام دوا ملا کر محفوظ رکھیں۔ سوتے وقت: ایک چمچہ دوا کھا کر سورہیں یہ اطریفل کشنیز دردسر خاص طور پر گرمی کی وجہ سے ہونے والا دردسر' آنکھوں کا درد کان کے درد کو دور کرتا ہے۔

مرد حضرات اگر سرعت انزال کی شکایت محسوس کریں خاص طور پر ایسے اشخاص جن کا مزاج گرم ہو ان کیلئے مندرجہ مرکب انتہائی مفید ہے۔ ھوالشافی: کشنیز خشک صاف سو گرام' پوست ہلیلہ زرد پچاس گرام' پوست بہیڑہ' پچاس گرام' آملہ پچاس گرام' ہلیلہ سیاہ پچاس گرام روغن بادام خالص پچاس گرام میں تمام ادویہ کٹی ہوئی ملا کر کشمش تین سو گرام کمس کریں۔ چینی 750 گرام کا قوام بنا کر تمام ادویات شامل کرکے معجون تیار کریں اور صاف خشک برتن میں محفوظ رکھیں۔ صبح نہار منہ شام چار بجے ایک چمچہ بھر دوا ہمراہ نیم گرم دودھ استعمال میں لائیں۔ ان شاء اللہ دائمی فوائد حاصل ہوں گے۔ نظر کی کمزوری' دماغی کمزوری کیلئے درج ذیل نسخہ استعمال کریں۔ کشنیز خشک صاف شدہ 100 گرام' مصری 200 گرام' گری بادام 100 گرام' مغز پستہ پچاس گرام' مغز نہار پن صاف اور تازہ پچاس گرام۔ خشخاش صاف شدہ سو گرام' فلفل سیاہ بیس گرام' الائچی خورد دس گرام تمام باریک دلیہ کی مانند کوٹ چھان کر خشک برتن میں رکھیں۔ ایک چمچہ صبح ناشتہ سے قبل ہمراہ دودھ کھائیں۔ بچوں کو حسب عمر دیں۔

